اپنی خوشی میں وہ یہ بات پوچھنا تو بھول ہی گئی تھی جو سب سے پہلے پوچھنا چاہیے تھی۔
"ہاں بیٹا تم خود اس قدر کم آتی جاتی ہو کہ میرا دل ہی نہ چاہا کہ تمہاری کسی بھابھی سے یہاں آنے کا ذکر کرتی' حسن تو ویسے بھی یہاں نہیں ہے آفس کے کام کے سلسلے میں کراچی گیا ہوا ہے' احسان صبح دکان پر جاتا ہے اور رات میں واپس آتا ہے اب بھلا کس کے پاس اتنا ٹائم جو مجھے لیے لیے پھرے اور دل تم سے ملنے کے لیے اس قدر اتاولا ہو رہا تھا کہ میں نے کسی سے کہا بھی نہیں' دل میں تمہاری محبت کا ابال آیا خود ہی رکشا کیا اور یہاں تک آ گئی۔"
اماں بی نے تخت پر بیٹھتے بیٹھتے ہر بات کی وضاحت کر دی۔
"چلیں یہ تو آپ نے بہت اچھا کیا اب آپ دو تین دن یہاں رہیے گا میرے پاس۔"
وہ دلار سے ان کے گلے میں بانہیں ڈالتے ہوئے بولی۔
"ارادہ تو یہ ہی ہے اگر احسان لینے نہ آگیا تم تو جانتی ہو وہ شروع سے ہی رات مجھے کہیں نہیں رہنے دیتا۔"
"کوئی بات نہیں آج میں خود فون کر کے اسے منع کر دوں گی کہ آپ کو لینے نہ آئے ماں تو ہم سب کی ایک جیسی ہے' اچھا یہ سب چھوڑیں پہلے یہ بتائیں آپ کھانے میں کیا کھائیں گی۔"
باتوں کے دوران زینب نے دیکھا کہ مریم بھاگ کر اندر کمرے سے تکیہ لے آئی تھی جو اس نے نانی کے کمر کے پیچھے لگا دیا تھا۔ مریم کا نانی کے لیے اتنا خیال' زینب کو بہت اچھا لگا۔
"جو دل چاہے بنا لو مجھے تو تمہارے ہاتھ کا کھانا ویسے بھی بہت پسند ہے ماشاء اللہ بڑی لذت ہے تمہارے ہاتھوں میں۔"
زینب سرہلاتی فریج کی جانب بڑھی تاکہ دیکھے اگر کچھ گوشت یا مرغی ہو تو ماں کے لیے کھانا تیار کر سکے کچھ دیر قبل اپنا دال' چاول بنانے کا ارادہ اس نے قطعی طور پر ترک کر دیا۔

☼ ☼ ☼

وہ صوفے پر بیٹھا بے چینی سے پہلو بدل رہا تھا' مما فون پر اس بری طرح مصروف تھیں کہ انہیں ایشال کی پریشانی نظر ہی نہیں آرہی تھی۔ بنا پوچھے ہی وہ جان چکا تھا کہ فون کے دوسری طرف یقیناً "آپا" ہیں جو اس کی سگی بہن تو نہیں تھیں مگر مما کے نزدیک سگی اولاد سے بڑھ کر تھیں اور وہ ہر دوسرے دن یو کے سے مما کو کال ضرور کرتی تھیں اور مما بھی دنیا کے سارے کام چھوڑ کر اس کال کی منتظر رہا کرتیں ایشال کا انتظار ختم ہوا اور مما نے فون بند کر اس پر ایک نگاہ ڈالی۔
"کیا ہوا تم کیوں اتنے پریشان دکھائی دے رہے ہو۔"
وہ ایشال کے قریب ہی صوفے پر آن بیٹھیں۔
"آپ اچھی طرح جانتی ہیں مما اور اریشہ کی دی ہوئی مہلت ختم ہونے میں صرف آج کی رات باقی ہے کل صبح شاید وہ شاہ زیب کے حق میں اپنا فیصلہ سنا دے گی۔"
دو انگلیوں کی مدد سے اپنا ماتھا رگڑتے ہوئے وہ دھیرے سے بولا۔
"اور میری سمجھ میں نہیں آرہا میں پاپا تک اپنا انکار کس طرح پہنچاؤں کیسے انہیں آمادہ کروں کہ وہ پہلے والا رشتہ ختم کر کے میرے لیے نیا رشتہ استوار کریں' شروع شروع میں آسان دکھائی دینے والا یہ کام ہر گزرتے دن کے ساتھ میرے لیے مشکل ہوتا جا رہا ہے۔"
"جو بھی ہے بات تو تمہیں کرنا ہی پڑے گی ورنہ ساری زندگی اسی طرح رو دھو کر گزر جائے گی اور میں ایسا بالکل

نہیں چاہتی۔"
مما نے اس کے کندھے کو ہولے سے دبایا۔
"میرا خیال ہے کہ آج مجھے ہمت کرکے پاپا سے ہر حال میں بات کرنا ہوگی چاہے کچھ بھی ہو ورنہ ایسا نہ ہو میرے سوچنے سوچنے میں وقت ہاتھ سے ریت کی طرح پھسل جائے۔"
"لیکن آج تو بہت مشکل بلکہ ناممکن تمہارا اپنے پاپا سے کوئی بھی بات کرنا کیونکہ وہ ابھی دو گھنٹے تک دوبئی جانے والے ہیں ان کے دوست اسماعیل کو تو جانتے ہو نا بس ان کے بیٹے کی شادی ہے جس میں شریک تو مجھے بھی ہونا تھا' مگر میری یہاں ایک بہت ضروری میٹنگ تھی جس کی وجہ سے میں نہیں جا سکتی۔"
"اُفوہ مما اب میں کیا کروں اگر آج کی یہ رات بنا کسی فیصلہ کے گزر گئی تو کل کا سورج یقیناً" اریشہ کو مجھ سے دور کردے گا پلیز مما خدا کے لیے کچھ کریں۔"
پاپا کے جانے کا سنتے ہی اس کی بے چینی میں کئی گنا اضافہ ہوگیا۔
"کچھ نہیں ہوتا اریشہ کو میں اسے ابھی فون کرکے سمجھا دیتی ہوں۔"
ایشال کی پریشانی نے مما کو بھی ڈسٹرب کردیا۔
"وہ نہیں مانے گی آپ جانتی ہیں نا وہ کس قدر ضدی ہے میں ہی کچھ کرتا ہوں۔"
عالم اضطراب میں' وہ اٹھ کھڑا ہوا۔
"کس کی ضد کی بات ہورہی ہے؟ اور یہ تم اس قدر پریشان کیوں ہو۔"
اپنی باتوں میں مگن ماں بیٹے کو احساس ہی نہ ہوا کہ ملک صاحب لاؤنج کا دروازہ بے آواز کھول کر ان کے سروں پر آن کھڑے ہوئے اب جو ان کی آمد کا علم ہوا تو دونوں ہی اپنی اپنی جگہ پر سن کھڑے رہ گئے۔
(باقی آئندہ شمارے میں ملاحظہ فرمائیں)

نفیسہ سعید

# ایسا کرب ہے زندگی

ملک صاحب اپنے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنے کم سن بیٹے ایشال کا نکاح کر دیتے ہیں جبکہ ایشال کی دلچسپی اپنی کزن عریشہ میں ہے۔
حبیبہ تعلیم حاصل کرنے کے لیے حیدر آباد سے کراچی آئی ہے۔ شاہ زین کے والد نے اسے اپنے آفس میں اپائنٹ کر لیا شاہ زین حبیبہ میں دلچسپی لینے لگا۔
فرہاد تین بھائی ہیں۔ فرہاد کے دونوں بھائی معاشی طور پر مستحکم ہیں اور دونوں اپنی بیوی بچوں کی ضروریات کو دل کھول کر پورا کرتے ہیں جبکہ فرہاد اپنی بیوی زینب اور بچیوں کی ضروریات پوری کرنے میں بے حد کنجوسی سے کام لیتا ہے جو زینب کو بالکل پسند نہیں۔
فرہاد کے بڑے بھائی کی بیوی فطینہ زینب کی خوب صورتی سے حسد کرتی ہیں اور آئے دن اس حسد کا اظہار کرتی رہتی ہیں۔
(اب آگے پڑھیے)



## ساتویں قسط



"ایک بات تو بتاؤ فضل دین۔" سکینہ پر سوچ نگاہوں سے اسے تکتے ہوئے بولی۔

ہاں بولو۔ کھانا کھاتے فضل دین نے ہاتھ روک دیا۔

"ایک بے اختیار انسان" کسی دوسرے انسان کی زندگی کا فیصلہ کرنے سے پہلے سوچتا کیوں نہیں۔ فضل دین جب ہم اس قابل ہی نہیں ہوتے کہ اپنے کیے گئے فیصلے دوسروں سے منوا سکیں تو پھر ایسے فیصلے ہی کیوں کرتے ہیں جو ہماری وجہ سے اپنے لوگوں کی زندگی خراب کردیں جن کا خدا کے بعد اس دنیا میں سوائے ہمارے کوئی دوسرا سہارا بھی نہ ہو۔"

بات ختم کرتے ہوئے سکینہ کی آواز بھیگ سی گئی۔ وہ کیا کہنا چاہتی تھی بنا کسی وضاحت کے فضل دین جان چکا تھا۔

"بھلی مانس شاید تو بھول گئی انسان کبھی بھی با اختیار نہیں ہوتا" وہ تو ہمیشہ سے ہی بے اختیار ہے' با اختیار تو صرف سوہنے رب کی ذات ہے۔ ہم تو صرف کٹھ پتلیاں ہیں جو اوپر والے کے اشاروں پر چلتی ہیں اور شاید ایسے میں ہم جو بھی فیصلہ کرتے ہیں وہ ہمارے نصیب میں لکھ دیا جاتا ہے اور نصیب کے آگے تو ہم سب ہی بے بس ہیں اور یہ بات تو... تو بھی اچھی طرح جانتی ہے۔"

"تو کیا اس سوہنے رب نے ہماری بی بی کے نصیب میں ہمیشہ کے لیے تنہائی ہی لکھ دی ہے تو کیا اس کا مقدر یہ ہی ہے کہ وہ اپنی ساری جوانی ہم جیسے کمی کمین لوگوں کے ساتھ ہی گزار دے' اس غریب کے نصیب میں اپنوں کا پیار' اپنوں کا ساتھ کچھ نہیں ہے۔"

وہ سوالیہ انداز میں اسے تکتے ہوئے دکھی لہجہ میں بولی۔

"اللہ نہ کرے سکینہ کیوں اپنے بد فال منہ سے نکالتی ہے۔ خدا سے ڈر جانے اسے تیری کون سی بات کب بری لگ جائے توبہ کر بھلی مانس توبہ....."

فضل دین نے قدرے برا مناتے ہوئے اسے گھر کا۔

"یہ بد فال نہیں ہے' فضل دین سچائی ہے' ایک تلخ سچائی جو مجھے صاف دکھائی دے رہی ہے اور یہ بات تو تم بھی بہت اچھی طرح جانتے ہو کہ ملک صاحب اپنی بیگم اور بیٹے دونوں کے سامنے بالکل بے بس ہیں' اگر ایسا نہ ہوتا تو یہ معصوم بچی اتنے سالوں سے یوں تن تنہا ہمارے سہارے نہ پڑی ہوتی' بلکہ کب کے ملک صاحب اسے اپنے ساتھ لے گئے ہوتے۔ اپنی بہو بنا کر' اب بھلا اتنے سالوں میں جو بات وہ آج تک نہ منوا سکے تو خود سوچو کس طرح وہ اس معصوم کو اس کا حق دلوا سکیں گے۔ مجھے تو اپنی زندگی میں یہ سب ہوتا نظر نہیں آتا۔"

آج سکینہ کے دل میں جو کچھ تھا وہ کہہ دینا چاہتی تھی۔ پھر جانے یہ موقع دوبارہ کبھی ملے یا نہ ملے' کیونکہ فضل دین اس موضوع پر ہمیشہ بات کرنے سے کتراتا تھا۔

"اللہ سے اچھے کی امید رکھو' وہ جو کرے گا ان شاء اللہ بہتر ہی ہوگا۔"

فضل دین نے مختصراً" جواب دے کر بات ختم کرنا چاہی۔

"میری تو ہمیشہ سے یہ ہی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس معصوم بچی کا نصیب جلد ہی اچھا کرے۔ وہ بے چاری تو پہلے ہی بہت پریشان اور دکھی ہے اور سچ مانو تو جب جب میں اسے دیکھتی ہوں اس کی تنہائی کے تصور سے ہی میرا دل ہول اٹھتا ہے۔"

اسے مسلسل بولتا دیکھ کر فضل دین بنا کوئی جواب دیے اٹھ کھڑا ہوا۔

"میں بی بی کو لینے کالج جارہا ہوں' تم مزید باتیں بنانا چھوڑو اور اٹھ کر جلدی سے کھانا تیار کرو۔"

سکینہ کو ہدایت دیتا وہ قریبی ٹیبل سے گاڑی کی چابی اٹھاتا ہوا لکڑی کا دروازہ دھکیل کر باہر نکل گیا۔





"میں نے تمہیں منع بھی کیا تھا ابھی اماں جی کو لینے مت آنا میں کچھ دن انہیں اپنے ساتھ رکھوں گی' مگر تم پر تو شاید کسی بات کا اثر ہی نہیں ہوتا' میرے روکنے کے باوجود لینے آگئے ہو۔"

احسان کو دیکھتے ہی زینب نے برا سا منہ بنایا۔

"ارے آپا آپ یہ بات اچھی طرح جانتی ہیں' مجھے اماں کے بغیر نیند نہیں آتی۔"

بہن کی بات کا برا منائے بغیر اس نے ماں سے لاڈ کرتے ہوئے جواب دیا اور اماں بی کا تو مانو سیروں خون ہی بڑھ گیا۔

اب جب گھر آئی نا تو تمہاری بیوی کو بتاؤں گی یہ بات پھر اسے بھگتنا۔" زینب ہنستے ہوئے بولی۔

"ہاں... ہاں... ضرور بتائیے گا' میں تو خود چاہتا ہوں وہ ناراض ہو کر میکے جائے اور مجھے دوسری شادی کرنے کا موقع ملے۔" وہ شرارتاً ہنسا۔

"اللہ نہ کرے بیٹا کیسی باتیں کرتے ہو۔" اماں بی ہول ہی گئیں۔

"مذاق کررہا ہوں اماں۔" ماں کو سنجیدہ دیکھ کر احسان بھی سنجیدہ ہو گیا۔

"چلیں اب اٹھ جائیں' گھر پہنچتے پہنچتے گھنٹہ سے بھی اوپر ہو جاتا ہے۔"

"بیٹھو میں کھانا لا رہی ہوں' کھا کر جانا۔"

"ارے نہیں کھانا' ہم گھر جا کر کھائیں گے' پھر کہیں فرہاد بھائی یہ نہ کہہ دیں کہ مہینے بھر کا راشن زینب کے میکے والے ایک ہی دن میں ہڑپ کر جاتے ہیں۔"

بظاہر مذاق میں کہا گیا احسان کا یہ جملہ زینب کے دل میں ترازو ہو گیا' بہت سال قبل مذاق ہی مذاق میں کہا گیا یاسمین آپا کا یہ جملہ وہ آج تک نہیں بھولا تھا' جبکہ اس وقت محض وہ اسکول کا طالب علم تھا اور آج پریکٹیکل لائف میں قدم رکھ چکا تھا' مگر پھر بھی اتنی پرانی بات آج تک دل میں سنبھالے بیٹھا تھا۔ شاید کچھ باتیں دلوں میں اسی طرح نقش ہو جایا کرتی ہیں۔ بہرحال جو بھی تھا زینب کو احسان کی بات پسند نہ آئی۔

"بری بات ہے احسان بنا جانے کسی کے بارے میں ایسے خیالات کا اظہار نہیں کرتے اور فرہاد تو پھر تمہارا بہنوئی ہے۔"

زینب کے ماتھے پر پڑی تیوریاں اماں بی کو صاف دکھائی دے رہی تھیں۔

"مذاق کررہا ہوں آپا' آپ تو پھر سے سنجیدہ ہو گئیں۔"

اپنی کہی گئی بات کی سنگینی دور کرنے کے لیے ہمیشہ اسے مذاق کا رنگ دینا اس کی پرانی عادتوں میں سے ایک تھی۔

اماں جانے کے لیے اٹھ کھڑی ہوئیں۔ مریم نے تیزی سے آگے بڑھ کر تخت کے نیچے سے ان کی چپل نکالی اور پاؤں کے بالکل قریب رکھ دیں' اس کی اس بے اختیار حرکت نے سب کو ہی مسکرانے پر مجبور کر دیا۔ ماحول میں پھیلی ہوئی کچھ دیر قبل والی تلخی یکدم ہی دور ہو گئی۔

"جیتی رہو بچے... اللہ تعالیٰ نصیب اچھا کرے' سوہنا رب زندگی میں ہر خواہش پوری کرے' وہ سب کچھ عطا کرے جو تم چاہتی ہو' سدا خوش رہو۔"

انہوں نے مریم کو خود سے لگا کر ڈھیروں ڈھیر دعائیں دے ڈالیں۔

"لگتا ہے اماں آپ نے کبھی مجھے اتنے دل سے دعا نہیں دی تھی۔"

نہ چاہتے ہوئے بھی اک شکوہ زینب کے لبوں پر آگیا۔

"ماں کی دی جانے والی ہر دعا دل سے ہی نکلتی ہے زینب اور پھر تاؤ بھلا تمہیں زندگی میں کیا کمی ہے۔ اچھا گھر بچے اور محبت کرنے والا شوہر اس سے بڑھ کر کسی عورت کی خواہش اور کیا ہو سکتی ہے؟" اماں قدرے برا مناتے ہوئے بولیں۔

"دکھ تو یہ ہی اماں کہ شوہر محبت کرنے والا نہیں ہے۔ محبت تو ایک طرف وہ تو میری کسی ضرورت کو بھی سمجھنے کے قابل نہیں ہے۔" وہ ہی پرانا شکوہ اور شکایت۔

"بیٹا تم جاؤ گاڑی اسٹارٹ کرو میں آرہی ہوں۔" انہوں نے احسان کو فوراً باہر بھیجا۔

"دیکھو بیٹا ہر شخص کے محبت کرنے کا انداز دوسرے سے جدا ہوتا ہے اور کچھ لوگ تو محبت کا اظہار کرنا بھی نہیں جانتے۔ ان کے نزدیک محبت اظہار کی محتاج نہیں ہوتی اور یقین مانو فرہاد کا تعلق بھی ایسے ہی لوگوں سے ہے۔ ورنہ وہ تم سے اور اپنی بچیوں سے بہت محبت کرتا ہے۔ بس صرف اظہار کرنا نہیں جانتا۔"

بیٹی کے دل میں آیا بال دور کرنا ان کی ذمہ داری تھی اور اپنی ہر ذمہ داری نبھانا وہ بخوبی جانتی تھیں۔

"محبت الفاظ کی محتاج نہیں ہوتی اماں اور یہ بات میں بھی جانتی ہوں۔" زینب نے ٹھنڈی سانس بھری۔

"یہ وہ جذبہ ہے جو بنا کہے بھی محسوس کیا جا سکتا ہے۔ بشرطیکہ کیا جائے اور یقین جانیں دکھ کی بات صرف یہ ہے کہ فرہاد کا دل میری محبت سے یکسر خالی ہے۔ یہاں تک کہ بیوی ہونے کے ناطے میرا کوئی احساس کوئی ذمہ داری بھی اس کے نزدیک قطعی غیر اہم ہے کیونکہ میں ہی اس کے نزدیک اہم نہیں ہوں۔"

"غلط فہمی مت پالو بیٹا یہ غلط فہمیاں رشتوں کو ختم کر دیتی ہیں۔ ان سے بچو یہ شیطانی طور طریقے ہیں اپنے دل میں ہمیشہ اچھی باتیں اور اچھے خیالات کو جگہ دو خوش رہو گی ورنہ یہ وسوسے تمہیں کمزور کر دیں گے۔"

اماں سمجھی تھیں زینب کے اندر کا دکھ جانتی تھیں۔ وہ شروع سے ہی لوگوں کی نظروں میں رہنے کی عادی تھی کسی کا نظر انداز کیا جانا اسے کبھی نہ بھاتا تھا اپنی تعریف وصول کرنا وہ اپنا حق سمجھتی تھی بجنے سنورنے کی شوقین تھی۔ انہوں نے اپنے حالات کے مد نظر کبھی فالتو پیسہ اولاد پر خرچ نہ کیا۔ بیٹیوں کو تو ہمیشہ یہ ہی کہا کہ جو کرنا ہے اپنے گھر جا کر کرنا ہر خواہش پوری کرنا میری اوقات نہیں اور زینب خواہشات کا ایک محل اپنے ساتھ لے کر فرہاد کے گھر آئی تھی جو یہاں آتے ہی چکنا چور ہو گیا۔

روپے پیسے کے حساب کتاب سے زیادہ خود کو نظر انداز کرنا اسے اندر تک مار گیا اپنے ہاتھوں کھلا پیسہ خرچ کرنے کی دلی خواہش سسک سسک کر دم توڑ گئی اور سب کچھ عین اس کی خواہش کے مطابق پورا کرنا اماں جی کے اختیار میں نہ تھا۔ ماسوائے اس کے کہ وہ زینب کو سمجھا بجھا کر ہر ادھوری رہ جانے والی خواہش کو غیر ضروری قرار دے دیں اور وہ ہمیشہ ایسی ہی کوشش کیا کرتیں ابھی ابھی زینب کے پاس رک کر اسے سمجھانے کا ان کا یہ ہی مقصد تھا۔

"اچھا بیٹا اب میں چلوں اور ہاں تم یہ کچھ پیسے رکھ لو جلدی میں آئی تھی کچھ لا نہ سکی اب جو تمہارا دل چاہے اپنی خواہش کے حساب سے خرید لینا۔" انہوں نے زینب کی مٹھی میں کچھ روپے دبائے۔

"اور ہاں فرہاد کے لیے اپنے دل میں اچھے خیالات رکھو کچھ لوگ اظہار میں کنجوس ہوتے ہیں مگر اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ محبت نہیں کرتے۔" اماں نے اسے پھر سے تسلی دینا چاہی وہ مسکرا دی۔

"کاش صرف جذبات کے اظہار میں کنجوس ہوتا تو شاید اتنی مشکل نہ ہوتی مگر وہ تو ہر معاملے میں ہی کنجوس ہے۔"

دل میں آئی یہ بات وہ کہہ نہ سکی کیونکہ اب وہ مزید بحث کے موڈ میں نہ تھی یہ جانتی تھی اس کے جواب دیتے ہی اماں بی نے پھر سے اخلاقیات کی پٹاری کھول کر اس میں سے کچھ نہ کچھ نکال لینا تھا۔



"اچھا بیٹا اللہ حافظ۔"

اسے خاموش دیکھ کر اماں بی نے سر پر ہاتھ رکھ کر خود سے قریب کیا۔ "بچوں کی چھٹی والے دن تم بھی وقت نکال کر آجانا واپس احسان چھوڑ دے گا۔"

"جی اچھا۔"

وہ گھر کی دہلیز پر کھڑی اپنی ماں کو اس وقت تک دیکھتی رہی جب تک احسان کی چھوٹی سی گاڑی گلی کے موڑ سے گھوم کر نظروں سے اوجھل نہ ہو گئی۔

☆ ☆ ☆

برستی بارش کی آواز نے اس کی سوئی ہوئی سماعتوں کو بحال کر دیا۔ وہ یک دم اٹھ بیٹھی۔

"باہر بارش ہو رہی ہے۔"

وہ بھاگ کر کھڑکی کے قریب آئی جلدی سے پردہ ہٹا کر باہر جھانکا۔ نیچے اپارٹمنٹ کے لان میں برستی بارش کی بوندیں ایک عجیب سی بہار کا منظر پیش کر رہی تھیں۔ حد نظر تک پھیلی ہوئی ہریالی ماحول کو مزید خوب صورت اور دلکش بنا رہی تھی۔ وہ مبہوت سی ہو کر کھڑکی کے قریب جم سی گئی بارش ہمیشہ سے ہی اس کی کمزوری رہی تھی مگر بارش میں اتنا خوب صورت منظر شاید آج وہ پہلی بار دیکھ رہی تھی۔

"اسے نیچے لان میں جانا چاہیے۔"

آس پاس کے اپارٹمنٹس کی کچھ خواتین بھی نیچے لان میں آگئی تھیں۔ وہ پاؤں میں چپل پہن کر تیزی سے باہر کی جانب لپکی۔

"ارے بیٹا کہاں جا رہی ہو... سنو تو سہی۔"

اسے بھاگتا دیکھ کر سکینہ نے فوراً سے پیشتر ہی داخلی دروازے کے قریب ہی جا دھرا۔

"سردیوں کی بارش ہے مت جاؤ بیمار پڑ جاؤ گی۔"

سکینہ کے لہجہ میں جھانکتی فکر اور تشویش نے اس کے قدم سست کر دیے۔ وہ وہیں تھم گئی اسے محسوس ہوا جیسے یہ آواز اور الفاظ اس کی ماں کے ہوں۔ اس احساس کے دل میں آتے ہی اس کی آنکھیں پانی سے بھر گئیں۔

وہ واپس پلٹ آئی سارا گھر پکوڑوں کی خوشبو سے مہک رہا تھا۔ مگر اسے کسی چیز سے کوئی دلچسپی نہیں رہی تھی۔ بارش اور بارش کے پکوان وہ سب کچھ یکسر بھلا چکی تھی۔ اسے اگر کچھ یاد تھا تو صرف اپنا گھر اور اس کے کچے آنگن کو گیلا کرتی بارش۔

"اماں بارش ہو رہی ہے میں سامنے ارم کے گھر جا رہی ہوں اس نے پینگ (جھولا) ڈالی ہے اور سب دوستیں اسی کے گھر جمع ہیں۔"

وہ بھاگتی ہوئی کچن میں آئی جہاں ماں سلور کا کٹورا ہاتھ میں لیے کچھ گھولنے میں بری طرح مصروف تھیں۔

"چلی جاؤ مگر جلدی آجانا میں تمہارے لیے گلگلے بنانے لگی ہوں اور ویسے بھی شام ڈھلنے والی ہے اور بارش کا موسم تو ڈھلتی شام کو بھی رات میں بدل دیتا ہے۔ ہر طرف جلد ہی اندھیرا چھا جاتا ہے اور ایسے عالم میں بچیوں کا گلی محلے میں پھرنا اچھا نہیں لگتا۔"

ماں نے اجازت دینے کے ساتھ ہر بات تفصیل سے سمجھا دی۔

"بس ابھی تھوڑی دیر میں ہی واپس آرہی ہوں۔"

بھاگ کر تار پر لٹکا دوپٹا اٹھا کر خود کو ڈھکتے ہوئے وہ باہر کی سمت لپکی۔ تیزی سے دروازہ کھولا۔ اس سے قبل کے

قدم باہر رکھتی سامنے نظر آنے والے منظر نے اس کا سارا جوش و خروش سرے سے ہی ختم کر دیا۔ وہ الٹے پاؤں واپس پلٹ آئی۔ ارم کے گھر کے باہر بنے چبوترے پر شوکا دو تین لڑکوں کے ساتھ بیٹھا تھا۔ اس کے دوست بھی اسی کے جیسے اوباش تھے۔ جن کے پاس سے اس برستی بارش میں گزرنے کا تصور بھی اس کے لیے محال تھا۔ خاموشی سے واپس پلٹ کر اپنا دوپٹا اچھی طرح جھاڑ کر تار پر پھیلایا اور کچن کی جانب آگئی۔

"کیا ہوا گئیں نہیں۔" چولہا جلاتی اماں نے پلٹ کر استفسار کیا۔

"نہیں باہر خاصا اندھیرا ہو چکا ہے۔ آپ گلگلے بناؤ مجھے بہت بھوک لگی ہے۔"

گھی میں آٹا ڈالتے ہی گلگلوں کی خوشبو سے صحن مہک اٹھا۔ وہ مردہ قدموں سے چلتی کچن سے واپس نکل آئی اور صحن میں رکھی لکڑی کی کرسی پر جا بیٹھی۔ اسے سمجھ نہ آیا یہ منحوس شوکا آخر اس کے پیچھے ہی کیوں ہاتھ دھو کر پڑ گیا تھا۔ جبکہ وہ تو شروع دن سے ہی چپ چاپ سیدھے رستے اسکول جانے اور آنے کی عادی تھی۔ وہ تو راستے میں دوسری لڑکیوں کی طرح ہنسی، ٹھٹول بھی نہیں کرتی۔ پھر یہ مصیبت اسی کے گلے کیسے پڑ گئی۔ دل چاہا ماں کو سب کچھ بتا دے۔ مگر کیا فائدہ یہ ہی سوچ کر خاموش ہو گئی۔

"یہ لو۔" اماں نے پلیٹ اس کی جانب بڑھائی۔

"لے کر اندر چلی جاؤ' باہر سب کچھ گیلا ہو جائے گا۔"

کچھ دیر قبل والی ہلکی بوندا باندی اب تیز بارش میں تبدیل ہوتی جا رہی تھی۔ وہ جیسے ہی اندر جانے کے لیے کھڑی ہوئی۔ یک دم ہی لائٹ چلی گئی اور ہر طرف گھپ اندھیرا چھا گیا۔ اتنے اندھیرے میں ہونے والی ایسی تیز بارش اسے سخت ناپسند تھی۔

"اچھا ہوا جو تم نہیں گئیں' ورنہ اب اتنے اندھیرے میں تمہیں لینے کے لیے مجھے ارم کے گھر جانا پڑتا۔"

اماں نے لالٹین کا شیشہ ہٹاتے ہوئے اسے مخاطب کیا۔ وہ بنا کوئی جواب دیے پلیٹ تھامے اندر کمرے کی جانب بڑھ گئی۔



ملک صاحب کی اچانک' اس وقت آمد شاید ان دونوں کے لیے ہی قدرے غیر متوقع تھی۔ ایشال نے پلٹ کر مما پر ایک نظر ڈالی۔ جو تذبذب کے عالم میں کھڑی تھیں۔ وہ ڈر رہی تھیں کہ کہیں ملک صاحب نے کچھ سن تو نہیں لیا۔ لاکھ وہ ایشال کو ہر وقت اس رشتے کے خلاف بھڑکاتیں مگر پھر بھی وہ کئی سال قبل ملک صاحب کی طرف سے طلاق کی دی جانے والی دھمکی نہ بھولی تھیں۔ انہیں خدشہ لاحق ہوا کہیں ایشال کوئی غلط بات نہ کر دے۔

"کیا ہوا بھئی' یہ تم دونوں ماں' بیٹا یک دم اتنے خاموش کیوں ہو گئے ہو۔"

اپنی بات کا کوئی جواب نہ پا کر ملک صاحب نے مسکراتے ہوئے دونوں پر ایک نظر ڈالی۔ "سب ٹھیک تو ہے نا۔"

"جی پاپا۔ دراصل میں اریشہ کی ضد کی بات کر رہا تھا۔"

ایشال کو لگا آج اسے قدرت نے ایک بہترین موقع فراہم کیا ہے، جو اگر ہاتھ سے نکل گیا تو شاید دوبارہ نہ ملے گا۔

"ہاں۔ میں نے بھی یہ بات کئی بار نوٹ کی ہے۔ وہ خاصی ضدی اور خود سر لڑکی ہے۔"

ایشال کے ساتھ اریشہ کی دوستی پاپا کو کبھی بھی پسند نہ آئی تھی اور یہ بات وہ اچھی طرح جانتا تھا۔ مگر اس وقت اس کا مقصد پاپا کی اریشہ سے متعلق رائے تبدیل کرنا نہیں تھا۔ اس وقت تو وہ اپنے اور اریشہ کے سلسلے میں فائنل بات کرنے کا ارادہ باندھ چکا تھا۔ جس کا اندازہ اس کے چہرے کو دیکھ کر بخوبی لگایا جا سکتا تھا۔



"نہیں پاپا۔ آپ غلط سمجھ رہے ہیں۔ اس وقت وہ جو ضد کر رہی ہے وہ غلط نہیں ہے۔"

"کیا مطلب۔"

ملک صاحب نے ایک طائرانہ نگاہ اس کے چہرے پر ڈالی۔

"کوئی مطلب نہیں' بس ایسے ہی بول رہا ہے۔ آپ آکر تیار ہو جائیں' آپ کی فلائٹ کا ٹائم ہونے والا ہے۔" مما اپنی ساڑھی کا پلو سنبھالتی ہوئی فوراً آگے بڑھیں۔

"پلیز مما۔ مجھے پاپا سے کچھ ضروری بات کرنی ہے۔ آپ ہمیں کچھ دیر کے لیے اکیلا چھوڑ دیں۔" وہ ہمت باندھ چکا تھا۔

"کون سی ضروری بات۔"

ایسا لگا جیسے پاپا کچھ سمجھ چکے ہیں۔ انہوں نے لب بھینچتے ہوئے ایشال کی جانب دیکھا۔ ان کے چہرے پر یک دم کرختگی سی چھا گئی تھی۔

"پاپا مجھے شادی کرنی ہے۔" وہ بنا سوچے سمجھے تیزی سے بولا۔

"اوہ۔ میں ڈر گیا' جانے کیا کہنا چاہتے ہو۔"

پاپا نے کئی دیر سے رکی ہوئی سانس باہر خارج کی اور ہنس دیے۔

"دراصل پاپا مجھے اریشہ سے شادی کرنی ہے۔"

وہ آج ہر بات کہہ دینا چاہتا تھا۔ پاپا کے چہرے سے ہنسی غائب ہو گئی۔ اور چہرے کی رنگت ہلکی سی سرخ ہو گئی' جو شاید ان کے شدید غصہ کو ضبط کرنے کی علامت تھی۔ انہوں نے اپنی ٹائی کی ناٹ ڈھیلی کی۔

"آپ اندر آکر تیار ہو جائیں' اس موضوع پر ہم بعد میں بات کریں گے۔"

مما ایک بار پھر دونوں کے درمیان آگئیں' ایشال کو جو کہنا تھا وہ کہہ چکا تھا۔ اب اسے پاپا کے رد عمل کا انتظار تھا۔

"تم جانتے ہو تم مجھ سے کیا بات کر رہے ہو؟" مما کو پیچھے ہٹاتے ہوئے پاپا عین اس کے سامنے آگئے۔

"پلیز پاپا۔ میں جو کہہ رہا ہوں وہ بالکل سوچ سمجھ کر کہہ رہا ہوں اور یہ میرا ذاتی فیصلہ ہے جس میں مما کا کوئی عمل دخل نہیں ہے۔ میری آپ سے گزارش ہے میرے کسی بھی فیصلہ کی غلطی کی سزا صرف اور صرف مجھے دیں۔ اس کے نتیجہ میں اپنی زندگی برباد مت کیجیے گا کیونکہ بالغ ہونے کے ناطے مجھے اپنی زندگی کے ہر فیصلہ کا حق حاصل ہے۔"

"یہ جانتے ہوئے بھی کہ تم آل ریڈی ایک شادی شدہ مرد ہو' جس کی منکوحہ اس انتظار میں بیٹھی ہے کہ کب تمہاری تعلیم مکمل ہو اور تم اسے پورے استحقاق کے ساتھ رخصت کروا کر اس گھر میں لا سکو۔ ایشال تم تو کئی سال قبل ہی کسی کی امانت بن چکے تھے اور یہ بات تم اچھی طرح جانتے بھی تھے۔ پھر تم نے یہ سب کیوں کہا مجھ سے' یہ سب کچھ کہنے سے پہلے کیوں نہ سوچا۔" ان کا اشارہ ایشال کی کچھ دیر قبل کہی ہوئی بات کی جانب تھا۔

"میں مجبور ہوں پاپا۔ میں اریشہ کو نہیں چھوڑوں گا۔ اگر آپ کو میرے فیصلے سے اختلاف ہے تو میں واپس لندن چلا جاتا ہوں۔ وہاں مجھے جاب مل گئی ہے۔ اریشہ بھی کچھ عرصہ میں وہیں آجائے گی۔ پھر ہم دونوں کسی اسلامک سینٹر میں جا کر نکاح کر لیں گے۔ ویسے بھی معاف کیجیے گا پاپا میرا پہلا نکاح' میری مرضی کے بغیر ہوا تھا۔ میں نے تو آج تک اس لڑکی کو دیکھا تک نہیں' میں اس کا نام نہیں جانتا' پھر بھلا ہو جس میں اسے کیسے بیاہ کر اس گھر میں لا سکتا ہوں۔ سوری پاپا۔ آپ جب کہیں گے میں طلاق نامہ پر سائن کرنے کے لیے تیار ہوں۔ مگر رخصتی نہیں کرواؤں گا۔"

ایشال کے الفاظ ملک صاحب کی توقع کے بالکل خلاف تھے۔ وہ اپنے نکاح سے ناخوش تھا۔ یہ تو وہ جانتے تھے۔ وہ اریشہ کو پسند کرتا تھا۔ انہیں یہ بھی علم تھا مگر شاید وہ اس سے اتنے صاف انکار کی امید نہ رکھتے تھے۔ وہ ساکت کھڑے یک ٹک ایشال کو گھور رہے تھے۔ چہرے پر چھائی کرختگی سنجیدگی اور پھر پریشانی میں تبدیل ہوگئی۔

"پلیز پاپا... میری بات کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ میرا ارادہ آپ کو دکھ یا تکلیف دینے کا بالکل نہیں ہے مگر میں خود بھی مجبور ہوں۔ میں اریشہ سے بے حد محبت کرتا ہوں پاپا اور یہ بات شاید آپ بھی جانتے ہیں۔" وہ روہانسا ہوگیا۔

"ہوں اوکے۔" ملک صاحب نے ایک گہری سانس لی۔

"ابھی تو مجھے جانا ہے۔" انہوں نے سامنے کی دیوار گیر گھڑی پر ایک نظر ڈالی۔

"واپس آکر اس موضوع پر تم سے بات ہوگی۔"

ان کا رد عمل ایشال اور مما کی توقع کے بالکل برخلاف تھا۔ دونوں نے بیک وقت ایک دوسرے کی جانب دیکھا۔

"میرا بیگ پیک کردیا ہے۔" پاپا نے پلٹ کر مما کی جانب دیکھا۔

"ہاں جی کردیا ہے' آپ چل کر تیار ہوجائیں۔" مما آگے کی جانب چل دیں۔

"میری تم سے صرف ایک درخواست ہے بیٹا' باپ ہونے کے ناطے اگر تم اسے مانو تو..." مما کے باہر نکلتے ہی وہ ایشال کے قریب آگئے۔

"جی پاپا... بولیں۔"

دل ہی دل میں خوف زدہ ہوتے ایشال نے آہستہ سے جواب دیا۔

"مجھے تمہاری اریشہ سے شادی پر کوئی اعتراض نہیں ہے مگر اس کے لیے میری ایک شرط ہے۔"

ایشال کے کندھے پر ہاتھ کا دباؤ بڑھاتے ہوئے وہ آہستہ سے بولے۔

"میں اگر تمہاری ماں کی بھتیجی کو تمہارے لیے قبول کرنے پر تیار ہوں تو تم بھی میری بھتیجی کو طلاق نہیں دو گے۔ اس وقت تک جب تک تم اس سے ایک ملاقات نہ کرلو۔"

پاپا کی عجیب و غریب شرط اس کی سمجھ میں نہ آئی۔

"ٹھیک ہے پاپا' مجھے منظور ہے۔"

بظاہر اس شرط میں کوئی قباحت نہ تھی۔

"مگر میں اپنی شادی سے قبل اس سے ملنا نہیں چاہوں گا۔" ملک صاحب کا آخری ترپ کا پتا بھی ناکام ہوگیا۔

"تم جب دل چاہے اس سے ملو مگر طلاق اسے ملنے کے بعد ہی دو گے۔"

اپنی بات ایک بار پھر سے دہراتے ہوئے وہ لاؤنج سے باہر نکل گئے۔ ایشال کے لیے ان کی رضامندی بھی کافی تھی۔ اس نے پاپا کے باہر نکلتے ہی جیب سے موبائل نکالا' تاکہ اریشہ کو فون کرکے اپنی کامیابی کی خبر سنائے۔ فی الحال اس کا ارادہ پاپا کی شرط سے متعلق اسے کچھ بھی بتانے کا نہ تھا۔

☼ ☼ ☼

"مجھ سے مل سکتی ہو۔"

فون کے دوسری جانب یقیناً "سالار تھا۔ جس کی آواز وہ لاکھوں کے مجمع میں بھی پہچان سکتی تھی۔

"کب..."

اتنے دنوں بعد سالار کی آواز سن کر اس پر ایک عجیب سی کیفیت طاری ہوگئی۔ اسے شاید اپنی آواز رندھی ہوئی بھی محسوس ہوئی۔

"جب تمہیں آسان لگے مگر جلد ہی..."

"گھر آجاؤں؟"

"نہیں میں تم سے کہیں باہر ملنا چاہتا ہوں۔" جواب زینب کی توقع کے عین مطابق تھا۔

"کل صبح میں آجاؤں؟"

مریم کو اسکول چھوڑنے کے بعد کم از کم دو گھنٹے وہ سالار کے ساتھ گزار سکتی تھی۔ جس کا علم فرہاد کو نہیں ہوسکتا تھا۔

"نہیں کل صبح تو شاید ہم اسلام آباد جارہے ہیں' وہاں مجھے ویزے کے لیے اپلائی کرنا ہے' ایک' دو دن لگ جائیں گے۔" ہم سے مراد یقیناً "سالار اور نازیہ دونوں تھے۔

"خیریت... کہاں جارہے ہیں آپ لوگ؟ اور ہاں نازیہ کی طبیعت اب کیسی ہے؟"

"نازیہ کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ میں اسے باہر علاج کے لیے لے کر جانا چاہتا ہوں۔ اس سلسلے میں اس کا بڑا بھائی میری پوری مدد کررہا ہے۔ بہرحال وہ تو جب تم مجھ سے ملوگی ہر تفصیل بتادوں گا۔ فی الحال مجھے تم سے ضروری بات کرنی ہے اور میں چاہتا ہوں لندن جانے سے قبل تم سے لازمی ملاقات کرلوں۔"

"ٹھیک ہے اسلام آباد سے واپس آکر مجھے اطلاع کردیتا میں آجاؤں گی۔"

سالار کیا بات کرنا چاہتا تھا۔ اسے ایک فیصد بھی اندازہ نہیں تھا۔ مگر اس کے لہجہ میں کچھ ایسا ضرور تھا جس نے زینب کو بے چین سا کردیا۔

"شکریہ زینب تم نے میری بات کا مان رکھ لیا۔ ورنہ میں تو سمجھ رہا تھا کہ انکار کردو گی۔"

"میں نے آپ کی کسی بھی بات کو ماننے سے کبھی انکار نہیں کیا۔" وہ جھلاتے ہوئے بولی۔

"مجھے علم ہے۔ بہرحال اپنا خیال رکھنا' واپس آنے کے بعد ان شاء اللہ تم سے ملاقات ہوگی اور پھر تم گھر کا ایک چکر بھی ضرور لگانا۔ نازیہ بہت یاد کررہی ہے۔"

"ہاں ان شاء اللہ ضرور آؤں گی۔"

"اچھا خدا حافظ۔"

سالار کچھ جلدی میں تھا۔ اس نے فون بند کردیا۔ وہ اس سے کیوں ملنا چاہتا تھا؟ اس سلسلے میں زینب نے اپنے دماغ پر زیادہ زور نہیں دیا۔

☼ ☼ ☼

"بی بی جی آپ سے کوئی ملنے آیا ہے؟"

"مجھ سے ملنے؟" حبیبہ نے حیرت سے استفسار کیا۔

"کون کرن ہے؟" خود ہی سوال کرکے جواب بھی دے دیا۔

"نہیں جی کوئی صاحب ہیں۔"

اتنی صبح صبح اس سے یہاں اس اجنبی شہر میں کون ملنے آگیا۔

"بی بی جی میں نے تو انہیں خود آج پہلی بار دیکھا ہے۔ ورنہ آپ سے ملنے یا تو کرن بی بی آتی ہیں یا آپ کے چاچا جی اتنا اسمارٹ بندہ تو کبھی آپ سے ملنے نہیں آیا۔" اسے خاموش دیکھ کر جمیلہ پھر سے شروع ہوگئی۔

"اچھا تم جاؤ میں آرہی ہوں۔" وہ کسلمندی سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"آپ پہلے فریش ہولیں' پھر اچھا سا تیار ہو کر آییے گا۔"

اسے ہدایت دیتے ہی جمیلہ غڑاپ کرکے دروازے کے باہر غائب ہو گئی۔ وہ جانتی تھی کہ آنے والا ضرور وینٹنگ روم میں ہوگا اور یقیناً" جمیلہ کو میڈم نعیمہ نے ہی بھیجا ہو گا۔ کیونکہ وہ خاصی با اصول خاتون تھیں اور اس طرح ہر ایرا غیرا اس ویمن ہوسٹل میں آکر کسی لڑکی سے نہیں مل سکتا تھا۔

جیبہ نے کھڑے ہو کر دیوار گیر آئینہ میں اپنا مکمل جائزہ لیا۔ بال اچھی طرح کنگھی کیے اور قریب ہی رکھا دوپٹا اٹھا کر کندھے پر ڈال لیا۔ پاؤں میں سلیپر پھنسائے وہ وینٹنگ روم کی جانب آگئی۔ اندر داخل ہوتے ہی سامنے نظر آنے والی شخصیت پر نگاہ پڑتے ہی وہ اپنی جگہ ٹھٹک کر رک گئی۔ کچھ بھی سہی اسے کبھی بھی اس ہوسٹل میں اس طرح شاہ زین کی آمد متوقع نہ تھی۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ وینٹنگ روم میں اس کا منتظر شخص شاہ زین ہو گا۔

"سر آپ..."

مارے حیرت کے اس کے منہ سے صرف اتنا ہی نکلا' شاہ زین اسے دیکھتے ہی اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"جی میں..." وہ ہنس دیا۔

"آپ کو کس نے بتایا' میں یہاں رہتی ہوں۔"

اسے سمجھ میں نہ آیا کہ اپنی حیرت کا اظہار کس طرح کرے۔

"جو دل میں رہتے ہوں ان کا ٹھکانہ معلوم کرنا کوئی مشکل کام نہیں۔"

دل میں آیا اپنا یہ جملہ وہ لبوں تک نہ لا سکا۔

"پلیز سر آپ بیٹھیں۔" اسے خاموش کھڑا دیکھ کر جیبہ فوراً" آگے بڑھی۔

"ہیپی برتھ ڈے جیبہ' مینی مینی ہیپی ریٹرنز آف دا ڈے' ہمیشہ خوش رہو۔" وہ جیسے ہی اس کے قریب پہنچی' شاہ زین نے اپنی کمر کی طرف کیا ہوا سیدھا ہاتھ یک دم اس کے سامنے کر دیا۔ جس میں تازہ گلابوں کا خوب صورت بکے تھما ہوا تھا۔ جنہیں دیکھتے ہی وہ کھل اٹھی۔ سرخ گلاب ہمیشہ سے اس کی کمزوری رہا تھا۔

"تھینک یو سر' تھینک یو سو مچ' آپ کو کیسے پتا چلا آج میری برتھ ڈے ہے۔"

سب کچھ اتنا اچانک اور غیر متوقع تھا کہ مارے خوشی اس کی آنکھیں پانی سے بھر گئیں' جنہیں اس نے اپنے ہاتھ کی ہتھیلی سے فوراً" ہی صاف کر لیا۔

"پہلے تو تم مجھے یہ سر... سر کہنا بند کرو' کیونکہ مجھے ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے میں کوئی ساٹھ سالہ بزرگ شخص ہوں۔ جس کی عزت افزائی تمہارے جیسی خوب صورت لڑکی مسلسل سر' سر کی گردان سے کر رہی ہے۔"

اپنی مسکراہٹ ہونٹوں کے کنارے دباتا وہ شرارت سے مسکرایا۔

"اوکے سر... سوری شاہ زین۔"

اپنی غلطی فوراً" ہی محسوس کرتے وہ یک دم کھلکھلا کر ہنس دی' مدھر گھنٹیوں کی آواز شاہ زین کے چاروں اور پھیل گئی۔

"میں نے تمہاری وارڈرن سے بات کر لی ہے۔ تم پندرہ منٹ میں تیار ہو کر پیچھے پارکنگ میں آجاؤ۔ ہم برنچ کے لیے جا رہے ہیں۔"

قریبی ٹیبل پر رکھی گاڑی کی چابی اور موبائل اٹھاتے ہوئے اس نے جیبہ کو ہدایت دی۔

"مگر کیسے..."

وہ شاید تھوڑا سا نروس ہو گئی تھی یا شاہ زین کو ایسا محسوس ہوا۔ "آپ کہیں تو پورے آفس کو ساتھ لے لیتے ہیں۔"

"نہیں سر... مطلب شاہ زین۔" وہ پھر سے بوکھلا گئی۔

"ڈرو مت حبیبہ میں تمہیں کھا نہیں جاؤں گا۔"

شاید شاہ زین کو اس کا اس طرح رد عمل کچھ ناگوار لگا۔

"آپ اچھی طرح جانتے ہیں' میں کسی سے نہیں ڈرتی اور مجھے اپنی اس خوبی پر فخر ہے۔ اس کے علاوہ آپ شاید بھول گئے ہیں۔ آپ کے ساتھ دو' تین' بار پہلے بھی اکیلے سفر کر چکی ہوں' بنا کسی ڈر و خوف کے ویسے ایک بات بتائیں آپ کو کیسے پتا چلا آج میری برتھ ڈے ہے۔"

اسے اپنا سوال ایک بار پھر سے یاد آگیا۔

"کرن نے بتایا تھا' ورنہ میں کوئی نجومی نہیں ہوں' اب تم ذرا جلدی سے تیار ہو کر نیچے آجاؤ' میں تمہارا انتظار کر رہا ہوں۔"

شاید آج پہلی بار حبیبہ کو شاہ زین کا خود کو اتنی اہمیت دینا بہت اچھا لگا' وہ تو ان سب باتوں کی بالکل عادی بھی نہیں تھی۔ بہن' بھائی اس کا کوئی تھا نہیں اور زیادہ دوست بنانے کی وہ بالکل قائل نہ تھی اور یہ سالگرہ وغیرہ منانا بھی اس کے نزدیک انتہائی کوئی فضول سے تہوار تھے۔ جن کی اہمیت کا اندازہ آج اسے پہلی بار ہوا اور اس کا کریڈٹ یقیناً شاہ زین کو ہی جاتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ آج وہ شاہ زین سے کوئی ایسی بات نہیں کرنا چاہتی تھی جو اسے بری لگے۔ پندرہ منٹ میں ہی اچھا سا تیار ہو کر نیچے آگئی' جہاں گاڑی سے ٹیک لگائے شاہ زین اس کا منتظر کھڑا تھا۔ ایک نظر حبیبہ کا بغور جائزہ لیتے اس نے فرنٹ ڈور کھول دیا۔ اس کے اندر بیٹھتے ہی گاڑی سبک خرامی سے چلتی مین روڈ پر آگئی۔

"پہلے تو میرا ارادہ آج تمہیں اپنے گھر لے کر جانے کا تھا' تاکہ مما تم سے اچھی طرح مل لیں' کیونکہ وہ اکثر ہی تمہارا پوچھتی رہتی ہیں۔"

گاڑی کے اندر پھیلی گمبھیر خاموشی کو شاہ زین نے اپنی گفتگو کے آغاز سے توڑنے کی کوشش کی۔

"اچھا... مگر وہ مجھے کیسے جانتی ہیں؟" شاہ زین کی بات نے حبیبہ کو خاصا حیران کر دیا۔

"جب وہ آفس آتی ہیں ہمیشہ تو تمہیں دیکھتی ہیں۔" شاہ زین نے پلٹ کر اسے دیکھا۔

"اچھا... لیکن وہاں تو اور بھی بہت سارے ورکرز ہوتے ہیں' پھر خاص میرا ہی کیوں پوچھتی ہیں۔" اس کی حیرت اپنی جگہ برقرار تھی۔

"اس لیے کہ ان تمام ورکرز میں تم سب سے زیادہ خوب صورت ہو اور میری ماں کو ہمیشہ خوب صورت لوگ اٹریکٹ کرتے ہیں۔"

اپنی مما کی مسلسل تفتیشی عمل سے شاید اس نے یہی نتیجہ اخذ کیا تھا۔

"اچھا..."

وہ آہستہ سے کہہ کر خاموش ہو گئی۔

"مگر پھر اچانک مما کو کسی ضروری کام سے کہیں جانا پڑ گیا تو سوچا کیوں نہ تمہیں باہر لے جا کر ایک اچھا سا ناشتا لنچ کرواؤں' ویسے تم چائنیز تو کھاتی ہو نا۔"

اس نے گاڑی سی ویو جانے والی روڈ پر ڈال دی۔

"ہاں بہت شوق سے۔" حبیبہ کا جواب ابھی بھی مختصر سا ہی تھا۔

"اگر تم بور ہو رہی ہو تو ہم کرن کو بھی ساتھ لے لیتے ہیں' ایک سے دو بھلے۔" اس کی خاموشی سے شاہ زین نے یہی نتیجہ نکالا۔



"نہیں میں بور نہیں ہو رہی' اور ہم پہلے بھی دو ہی ہیں۔"

حبیبہ کا سادگی سے کہا گیا جملہ پل بھر میں ہی شاہ زین کو خوش کر گیا۔

"چلو شکر ہے' ورنہ میں تو ڈر رہا تھا کہ شاید آج کے بعد تم کبھی بھی میرے ساتھ کہیں نہیں جاؤ گی۔"

حبیبہ اس کی بات سن کر ہلکا سا مسکرا دی۔

"ویسے کیا آپ کی مما کو علم ہے کہ آج آپ مجھے میری برتھ ڈے کی خوشی میں ٹریٹ دینے کسی ریسٹورنٹ میں لے جا رہے ہیں۔"

اپنے سیل فون میں مصروف حبیبہ کو شاید اچانک ہی یہ خیال آگیا۔

"نہیں اور ویسے بھی اب ہر کام اپنی ماں کو بتا کر کرنے والی عمر گزر گئی ہے۔ اب میں جو کچھ کرتا ہوں پوری خود مختاری سے کرتا ہوں۔"

"اوہ..."

حبیبہ نے صرف اتنا ہی کہا اور پھر سارے راستے ان دونوں کے درمیان کوئی بات نہ ہوئی۔ شاہ زین خاموشی سے ڈرائیو کرتا رہا' جبکہ حبیبہ جانے فون پر کس سے مصروف تھی کہ گاڑی رکنے تک اس نے سر اٹھا کر بھی شاہ زین کی جانب نہیں دیکھا اور پھر گاڑی پارک کرتے ہی وہ شاہ زین کی سنگت میں رو دریا کے ایک خوب صورت ریسٹورنٹ میں داخل ہو گئی۔



"جلدی کرو' اگر ناشتا تیار ہے تو دے دو' ورنہ میں جاؤں' مجھے دیر ہو رہی ہے۔" فرہاد نے کچن کے دروازے کے قریب کھڑے ہو کر آواز لگائی۔

"میں لا رہی ہوں۔" زینب نے جلدی جلدی پراٹھے پر گھی لگایا اور قریب ہی رکھے انڈے میں باریک باریک پیاز کترنے لگی۔

"تم کیا رات برتن دھو کر نہیں سوتیں' کس قدر ڈھیر لگا ہوا ہے۔"

کچن میں رکھا برتنوں کا ڈھیر فوراً ہی اس کی تنقید کا نشانہ بن گیا اور وہ ناگواری سے ناک سکوڑتے ہوئے بولا۔

"آج رات میں جلدی سو گئی تھی۔" زینب نے وضاحت کرتے ہوئے پراٹھا توے سے اتارا۔

"ہمیں یاد ہے' ہماری ماں ہمیشہ کچن صاف کر کے سوتی تھیں۔ وہ کہا کرتی تھیں کچن میں رات بھر پڑے برتن بے برکتی کا سبب بن جاتے ہیں۔ اب ہماری بہن کو ہی دیکھ لو' کبھی تمہیں اس کے کچن میں اس طرح برتن پڑے دکھائی نہ دیں گے۔"

"ان کے گھر مدد کے لیے کام والیاں موجود ہیں۔ وہ خود تو شاید کبھی گھر کا کوئی کام کرتی بھی نہیں ہوں گی اور یہاں ہر کام خود کرنا پڑتا ہے۔" نہ چاہتے ہوئے بھی زینب کا لہجہ تیز ہو گیا۔

"تو یہ کون سی انوکھی بات ہے' تمہاری ماں' بہن' بھابھی سب ہی اپنے گھر کے کام خود کرتی ہیں۔ ان کے ہاں کون سی ملازمائیں ہیں۔" فرہاد نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔

"میں نے دیکھا ہے تمہارے ہاں زیادہ صفائی کا رواج نہیں ہے۔ سب ایسے ہی گندے ہیں۔" ابھی وہ مزید زہر افشانی کرتا کہ اچانک ہی اندر لاؤنج میں رکھا فون بج اٹھا۔

"یہ صبح صبح کس کا فون آگیا۔"

زیر لب بڑبڑاتا وہ لاؤنج کی جانب بڑھ گیا۔ زینب نے شکر ادا کیا' ورنہ ابھی تھوڑی دیر بعد یہ گھر جنگ کا منظر پیش

کرنے جارہا تھا۔ پراٹھا اتار کر ہاٹ پاٹ میں ڈالا۔ رات کا سالن گرم کر کے وہ لاؤنج میں ہی آ گئی جہاں فرہاد کرسی پر بیٹھا بڑے مطمئن اور سرشار انداز میں کسی سے گفتگو فرما رہا تھا۔ یقیناً" فون کے دوسری جانب اس کی بہن تھی، جس کا بخوبی اندازہ فرہاد کے چہرے پر پھیلی خوشی کی کیفیت کو دیکھ کر لگایا جا سکتا تھا۔

زینب نے ناشتا لکڑی کی ٹیبل پر رکھا اور خود کچن میں واپس آ گئی۔ چائے کا پانی چولہے پر رکھ کر برتن دھوئے اور پھر کچن صاف کیا۔ جالی سے باہر جھانکا فرہاد ابھی بھی فون پر ہی مصروف تھا۔ اس نے دو کپ چائے تیار کر کے ٹرے میں رکھی اور ایک بار پھر سے لاؤنج میں آ گئی۔ فرہاد شاید بھول گیا تھا کہ اسے کسی کام سے جانا تھا اور کچھ دیر قبل وہ خاصی جلدی میں تھا۔

زینب بنا خود کے ناشتا کرنے میں مصروف ہو گئی۔ پراٹھا ختم کر کے اس نے چائے لی اور پھر اپنے برتن اٹھا کر کچن میں آ گئی۔ فرہاد کی چائے واپس کیتلی میں انڈیل دی۔ اسے فرہاد اور یاسمین آپا کی گفتگو سننے میں کوئی دلچسپی نہ تھی۔ کچن بند کر کے وہ باہر آئی تو فرہاد فون رکھ چکا تھا۔

"تم نے مجھے بتایا ہی نہیں کہ فضا بھابھی بھی واپس آ گئی ہیں۔"

فون بند کرتے ہی اس کی توپوں کا رخ زینب کی جانب مڑ گیا۔

"مجھے ان کی واپسی کا علم ہوتا تو یقیناً" آپ کو بھی ضرور بتاتی اور ویسے بھی مجھے آپ کی بھابھی کے شیڈول سے کوئی خاص دلچسپی نہیں ہے۔" زینب کے منہ کے بگڑے زاویہ نے فرہاد کو تپا دیا۔

"ظاہر ہے تمہاری دلچسپی صرف اپنے لوگوں تک ہی محدود ہے۔"

فرہاد کسی بھی طور مقابلے میں پیچھے رہنا نہ جانتا تھا۔

"میں نجومی نہیں ہوں فرہاد اور مجھے کسی بھی آمد و رفت کا علم اس وقت تک نہیں ہو سکتا جب تک کہ بتایا نہ جائے اور اطلاعاً" عرض ہے مجھے فضا بھابھی نے اپنی واپسی کی کوئی خبر نہیں دی۔" جواب دیتے ہی وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"بہرحال آپا نے کہا ہے کہ ہمیں ان سے ملنے جانا چاہیے تو ایسا کرو تم شام میں تیار رہو جانا ہم جا کر مل آئیں گے۔"

"معذرت کے ساتھ میری طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ آپ خود جا کر ہو آئیں۔" فرہاد کی باتوں نے زینب کے اچھے بھلے موڈ کو خاصا خراب کر دیا تھا۔

"جیسی تمہاری مرضی۔"

چائے کا آخری گھونٹ بھر کر اس نے کپ واپس ٹرے میں رکھ دیا۔ زینب اندر کمرے میں آ گئی۔ اسے محسوس ہوا وہ اگر مزید وہاں رہی تو ضرور فرہاد سے الجھ جائے گی۔

"بہرحال اب اگر فرہاد نے مجھ سے فضا بھابھی کے گھر جانے کے لیے کہا تو صاف انکار کر دوں گی۔"

اسے سخت غصہ آیا۔ اتنی دور بیٹھی یاسمین آپا کو ان کی واپسی کا علم ہو گیا اور یہاں فضا بھابھی نے بتانے کی زحمت نہ کی، میں تو فرہاد کو صاف منع کر دوں گی کہ جب انہوں نے ہمیں خود اپنے آنے کی اطلاع نہیں دی تو ہمارے ملنے جانے کی بھی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ وہ رات تک یہ ہی ارادہ باندھتی رہی، مگر فرہاد کے گھر آتے ہی اس کے تمام ارادے چکنا چور ہو گئے۔

"یہ کچھ سامان ہے جو تمہارے لیے صباحت بھابھی نے بھیجا ہے۔ فضا بھابھی بھی تمہارے اور بچوں کے تحائف دے رہی تھیں، لیکن پھر بولیں میں خود جب ملنے آؤں گی تو لیتی آؤں گی۔"

اندر داخل ہوتے ہی فرہاد نے ایک شاپر اس کی جانب بڑھایا۔ جسے خاموشی سے تھام کر زینب نے بنا دیکھے ہی



قریب موجود چھوٹی سی لکڑی کی ٹیبل پر رکھ دیا۔

"کھانا گرم کر دوں؟" حلق میں آئے آنسو بمشکل نگلتے ہوئے وہ آہستہ سے بولی۔

"نہیں میں کھا کر آیا ہوں اور یہ کھول کر دیکھ تو لو بھابھی نے کیا بھیجا ہے۔" اس کا اشارہ یقیناً" ٹیبل پر رکھے شاپر کی جانب تھا۔

"ابھی فارغ ہو کر دیکھوں گی۔" وہ لڑنے کے موڈ میں بالکل نہ تھی۔

"ناشکری عورت...."

کمرے کی جانب بڑھتے ہوئے فرہاد طنزاً" بڑبڑایا، زینب نے بالکل اگنور کر دیا۔ فرہاد کا موڈ جانے کیوں آج صبح سے ہی خراب تھا اور جب بھی ایسا ہوتا وہ بہانے بہانے سے لڑنے کی کوشش کرتا جسے آج صبح سے ہی کئی بار کر چکا تھا۔ اس وقت زینب کا کمرے میں جانا بھی گویا جوئے شیر لانے کے مترادف تھا۔ وہ وہیں لاؤنج میں موجود ٹی وی کے سامنے بیٹھ گئی، جہاں کوئی پاکستانی فلم آرہی تھی۔ فلم ختم ہوتے ہوتے رات کے تین بج گئے۔ زینب نے ٹی وی بند کر کے ایک نظر کمرے کے بند دروازے پر ڈالی۔ فرہاد یقیناً" سو چکا تھا۔ وہ آہستہ آواز میں دروازہ کھول کر کمرے میں آئی اور خاموشی سے بیڈ کے کنارے ٹک کر سونے کی کوشش کرنے لگی۔

☼ ☼ ☼

اسکول سے باہر نکلتے ہی اس کی نگاہ روڈ کے دوسری جانب پڑی جہاں فٹ پاتھ پر دو عجیب لوفر سے نوجوان کھڑے تھے۔ جن میں سے ایک یقیناً" شوکا تھا۔ "یہ یہاں کیا کر رہا ہے۔"

شوکے پر نظر پڑتے وہ زیر لب بڑبڑائی، ساتھ ہی مارے خوف کے اسے ایسا محسوس ہوا جیسے اس کے قدموں سے جان ہی نکل گئی ہو آج ارم بھی اسکول نہیں آئی تھی اور اب گھر واپسی کا تقریباً" پندرہ منٹ کا سفر اسے اکیلے ہی طے کرنا تھا۔ اس نے اپنے گرد اچھی طرح دوپٹا لپیٹا اور ہمت باندھتی ہوئی روڈ کراس کی، شوکے کے قریب سے گزرتی ہوئی وہ مین روڈ پر آ گئی۔ اس سے آگے پیچھے اسکول کی کچھ اور لڑکیاں بھی اپنے گھروں کو رواں دواں تھیں۔ ویسے بھی یہ روڈ خاصی بارونق ہوا کرتی تھی۔ اصل مسئلہ تو اپنی گلی کا تھا، جو ہر ٹائم ہی مکمل طور پر سنسان ہوتی۔ تیز تیز چلتے اسے سانس چڑھ گیا۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے شوکا بھی اس کے پیچھے ہی آرہا ہو۔ تقریباً" دس منٹ بعد وہ اپنے گھر جانے والی پتلی سی گلی کی جانب مڑ گئی۔ جب اچانک تیز تیز چلتا شوکا اس کے بالکل سامنے آ گیا۔

"سوہنیو تسی میرے سے اتنا ڈرتے کیوں ہو۔"

اپنے گندے پیلے دانتوں کی نمائش کرتا ہوا وہ اک ادا سے بولا۔

"تمہیں ضرور کوئی غلط فہمی ہوئی ہے، ورنہ مجھے کیا ضرورت پڑی ہے جو تم سے ڈروں۔"

اپنے کپکپاتے لہجہ پر قابو پاتے ہوئے وہ ذرا زور سے بولی۔

"ہاہاہا... اچھا۔"

ایسے جیسے شوکے نے اس کے جواب کو خوب انجوائے کیا۔

"پھر اتنا بھاگ بھاگ کر گھر کیوں جا رہی ہو، میں تمہیں کھا تھوڑی جاؤں گا۔" وہ اس کے مزید قریب ہوا۔

"میرے آگے سے ہٹو...."

وہ چلائی اور تیز تیز چلتی آگے بڑھ گئی۔ تین گھر چھوڑ کر چوتھا اس کا تھا۔ بھاگتی ہوئی گھر کی دہلیز عبور کرتی۔ جیسے ہی وہ اندر داخل ہوئی سامنے ہی صحن میں اماں کھڑی تھیں۔ اس کی سانس ابھی تک بحال نہ ہوئی تھی۔

"کیا ہوا تمہیں، کیوں اتنا گھبرائی ہوئی ہو۔"

اس کے چہرے پر اڑتی ہوائیاں انہیں دور سے ہی دکھائی دے گئیں۔

"کچھ نہیں گرمی لگ رہی ہے۔"

منہ پر آیا پسینہ دوپٹے سے پونچھتی وہ اندر چل دی۔ اماں نے بالٹی میں رکھا آخری کپڑا تار پر ڈالا اور اس کے پیچھے پیچھے کمرے میں آگئیں۔

"تم نے کھانا نہیں کھانا۔" وہ ہمیشہ گھر آکر کھانے کا شور مچایا کرتی تھی۔

"بھوک نہیں ہے۔"

شوکے کی آج والی حرکت نے اس کی بھوک پیاس سب ختم کردی تھی۔ مارے خوف کے ابھی تک اس کے ہاتھ لرز رہے تھے۔

"تمہیں شوکے نے کچھ کہا ہے؟"

اماں یک دم اس کے سامنے آن کھڑی ہوئیں۔ ان کی آنکھوں میں لرزتی خوف کی پرچھائیاں اسے صاف محسوس ہو رہی تھیں۔

"آپ کو کیسے پتا چلا؟"

اپنی ماں کے اس قدر درست اندازے نے اسے حیران کردیا۔ اسے سوچنے پر بھی یاد نہ آیا کہ اس نے اماں سے کبھی شوکے کا کوئی ذکر کیا ہو۔ پھر اماں نے اس سے ایسا سوال کیوں کیا۔ وہ حیرت زدہ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوگئی۔ "اماں آپ کو شوکے کا کس نے بتایا۔"

"میں ماں ہوں تمہاری' مجھے تمہارے ہر عمل پر نظر رکھنا پڑتی ہے اور یہ میری ذمہ داری ہے بارش والے دن تمہارا خوف کے مارے دروازے سے واپس پلٹ آنا میں کبھی نہیں بھولی' پھر ایک' دو دفعہ تم سے سرزد ہونے والی حرکات نے مجھ پر واضح کیا کہ تم شوکے سے خوف زدہ ہو' کیا میں غلط کہہ رہی ہوں۔"

انہوں نے مسلسل اسے گھورتے ہوئے دریافت کیا۔ ان کی آواز ابھی شاید ہلکی سا کپکپا رہی تھی۔

"وہ بہت بدتمیز لڑکا ہے' بنا کسی رسپانس کے جانے کیوں مجھے تنگ کر رہا ہے۔"

"میں اس کے گھر جا کر اس کی ماں سے بات کروں گی' آخر یہ پورا محلہ بچپن سے مجھے جانتا ہے۔ ایک عزت ہے میری اس محلے میں پھر کس طرح محلہ کا کوئی اوباش نوجوان میری بچی کو اس طرح تنگ کر سکتا ہے۔"

چھوڑ دیں اماں' آپ کسی سے کوئی بات نہیں کریں گی' ایسا نہ ہو آپ کے منہ سے نکلنے والی کوئی بات بلا سبب مجھے اس محلے میں بدنام کرنے کا باعث بن جائے اور ویسے بھی جو اولاد اپنے ماں' باپ سے ڈرتی ہو یا ان کا عزت و احترام کرتی ہو وہ شوکے جیسی نہیں ہوتی۔"

وہ درست کہہ رہی تھی اماں کی سمجھ میں اس کی بات آگئی۔

"پھر بتاؤ بھلا اس مسئلہ کو کیسے حل کروں' ہماری خاموشی تو اس بدمعاش کو مزید شہ دے گی وہ ہمیں مجبور اور بے بس سمجھ کر مزید شیر ہوگا۔" بے بسی اماں کے لہجہ میں در آئی۔

"کچھ نہیں ہوتا اماں اللہ پر بھروسا رکھیں۔" وہ ماں کو مزید خوف زدہ نہ کرنا چاہتی تھی۔

"کھانا گرم کریں' میں یونیفارم تبدیل کرکے آرہی ہوں۔" ماں کا دھیان شوکے سے ہٹانا اس وقت اشد ضروری تھا۔

"اچھا۔"

اماں نے اس پر ایک گہری نظر ڈالی اور کچن کی جانب چل دیں۔

☼ ☼ ☼



"بس بھائی صاحب آپ خود ہمارے گھر آگئے۔ ہمارے لیے اتنا ہی کافی ہے۔"

ماموں نے ہاتھ اٹھا کر ممانی کو مزید کچھ کہنے سے روک دیا۔ ایشال نے اپنی کئی دیر سے روکی ہوئی سانس بحال کی۔ اسے خدشہ تھا کہیں ممانی اس موقع پر اس کے سابقہ نکاح کا حوالہ دے کر کوئی بات خراب نہ کردیں' مگر ماموں جان کی بروقت مداخلت نے اس کا یہ خدشہ فوراً" دور کردیا۔ ایشال کے ساتھ ساتھ مما کے چہرے پر بھی اطمینان سا پھیل گیا۔

"پھر میں آپ کی طرف سے ہاں سمجھوں؟"

پاپا کی طویل خاموشی کو محسوس کرتے ہی مما فوراً" اپنے مطلب کی بات پر آتے ہوئے بولیں۔ ایشال نے بغور پاپا کی جانب تکا' ان کے چہرے پر پھیلی الجھن وہ واضح طور پر محسوس کر سکتا تھا۔

"میں تو پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ بھائی صاحب کی آمد کے بعد اب مزید کسی شک و شبہ یا انکار کی گنجائش باقی نہیں رہی' پھر بھی میں اپنی تسلی کے لیے چاہوں گا کہ۔"

ماموں جان کی بات درمیان میں ہی رہ گئی۔ پاپا کے سیل کی مخصوص آواز نے کمرے میں ایک ارتعاش سا پیدا کردیا۔

"ایکسکیوز می۔"

پاپا نے فون کی اسکرین پر ایک نظر ڈالی اور اسے ہاتھ میں لیتے ہوئے فوراً" اٹھ کھڑے ہوئے۔

"میرا ضروری فون ہے۔"

یس کا بٹن دبا کر فون کان سے لگاتے انہوں نے وضاحت کی اور پھر اسی طرح ٹیرس میں نکلنے والے دروازے سے باہر نکل گئے۔ مما نے جیسے شکر کا سانس لیا۔ انہیں خدشہ تھا کہیں پاپا اپنی اس شرط کا ذکر نہ کردیں جو انہوں نے ایشال کے سامنے اس کے نکاح کے حوالے سے رکھی تھی۔

"اریشہ بیٹا صفیہ کے ساتھ مل کر کھانا لگاؤ۔" ممانی نے آواز لگائی۔

"نہیں بھابھی اب ہم چلیں گے۔ ملک صاحب کو کہیں ضروری کام سے جانا ہے۔"

پاپا نے یہاں آنے سے قبل ہی وضاحت کردی تھی کہ انہیں جلد واپس گھر آنا ہے' کیونکہ آج شاید ان کی کوئی ضروری میٹنگ تھی۔ مما کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ وہ ان کے ساتھ اریشہ کا رشتہ مانگنے' ان کے بھائی کے گھر آگئے۔ حقیقت میں یہ وہ عمل تھا جس کی انہیں ملک صاحب سے اپنی زندگی میں کم از کم ایک فیصد بھی امید نہ تھی۔ مگر شاید اللہ تعالیٰ جو کچھ نصیب میں لکھ دیتا ہے وہ اسی طرح پورا ہوا کرتا ہے۔

"اپنے پاپا کو بلاؤ' گھر چلیں دیر ہو رہی ہے۔"

مما نے ہاتھ میں پکڑا خالی گلاس سائیڈ ٹیبل پر رکھتے ہوئے ایشال کو اشارہ کیا۔ ایشال فوراً" سے پیشتر اٹھ کھڑا ہوا۔ لاؤنج کا دروازہ کھول کر اس نے ٹیرس میں جھانکا' پاپا ریلنگ سے ٹیک لگائے کھڑے تھے۔ فون جانے کب کا بند ہو چکا تھا۔ اب وہ اپنی ہی کسی سوچ میں گم تھے۔ جب انہیں ایشال نے پکارا۔

"پاپا۔"

وہ یک دم چونکے۔

"آجائیں مما' بلا رہی ہیں' گھر جانا ہے۔"

"اچھا۔" اثبات میں گردن ہلاتے وہ ایشال کے پیچھے ہی واپس آگئے وہ بے حد پریشان تھے۔ جس کا اندازہ ان کے چہرے کو دیکھ کر بخوبی لگایا جا سکتا تھا۔ مگر اپنی خواہش کے حصول میں مگن ہر شخص انہیں جان بوجھ کر نظر انداز کیے جارہا تھا۔ شاید اپنی کامیابی اور خوشی کے لیے دوسروں کا حق چھیننا ہی زندگی ہے' ملک صاحب نے تو اس تمام

اس کے چہرے پر اڑتی ہوائیاں انہیں دور سے ہی دکھائی دے گئیں۔

"کچھ نہیں گرمی لگ رہی ہے۔"

منہ پر آیا پسینہ دوپٹے سے پونچھتی وہ اندر چل دی۔ اماں نے بالٹی میں رکھا آخری کپڑا تار پر ڈالا اور اس کے پیچھے پیچھے کمرے میں آگئیں۔

"تم نے کھانا نہیں کھانا۔" وہ ہمیشہ گھر آکر کھانے کا شور مچایا کرتی تھی۔

"بھوک نہیں ہے۔"

شوکے کی آج والی حرکت نے اس کی بھوک پیاس سب ختم کردی تھی۔ مارے خوف کے ابھی تک اس کے ہاتھ لرز رہے تھے۔

"تمہیں شوکے نے کچھ کہا ہے؟"

اماں یک دم اس کے سامنے آن کھڑی ہوئیں۔ ان کی آنکھوں میں لرزتی خوف کی پرچھائیاں اسے صاف محسوس ہو رہی تھیں۔

"آپ کو کیسے پتا چلا؟"

اپنی ماں کے اس قدر درست اندازے نے اسے حیران کردیا۔ اسے سوچنے پر بھی یاد نہ آیا کہ اس نے اماں سے کبھی شوکے کا کوئی ذکر کیا ہو۔ پھر اماں نے اس سے ایسا سوال کیوں کیا۔ وہ حیرت زدہ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوگئی۔ "اماں آپ کو شوکے کا کس نے بتایا۔"

"میں ماں ہوں تمہاری' مجھے تمہارے ہر عمل پر نظر رکھنا پڑتی ہے اور یہ میری ذمہ داری ہے بارش والے دن تمہارا خوف کے مارے دروازے سے واپس پلٹ آنا میں ابھی نہیں بھولی' پھر ایک دو دفعہ تم سے سرزد ہونے والی حرکات نے مجھ پر واضح کیا کہ تم شوکے سے خوف زدہ ہو' کیا میں غلط کہہ رہی ہوں۔"

انہوں نے مسلسل اسے گھورتے ہوئے دریافت کیا۔ ان کی آواز ابھی شاید ہلکی سا کپکپا رہی تھی۔

"وہ بہت بدتمیز لڑکا ہے' بنا کسی رسپانس کے جانے کیوں مجھے تنگ کررہا ہے۔"

"میں اس کے گھر جاکر اس کی ماں سے بات کروں گی' آخر یہ پورا محلہ بچپن سے مجھے جانتا ہے۔ ایک عزت ہے میری اس محلے میں پھر کس طرح محلہ کا کوئی اوباش نوجوان میری بچی کو اس طرح تنگ کرسکتا ہے۔"

چھوڑ دیں اماں' آپ کسی سے کوئی بات نہیں کریں گی' ایسا نہ ہو آپ کے منہ سے نکلنے والی کوئی بات بلاسبب مجھے اس محلے میں بدنام کرنے کا باعث بن جائے اور ویسے بھی جو اولاد اپنے ماں' باپ سے ڈرتی ہو یا ان کا عزت و احترام کرتی ہو وہ شوکے جیسی نہیں ہوتی۔"

وہ درست کہہ رہی تھی اماں کی سمجھ میں اس کی بات آگئی۔

"پھر بتاؤ بھلا اس مسئلہ کو کیسے حل کروں' ہماری خاموشی تو اس بدمعاش کو مزید شہ دے گی وہ ہمیں مجبور اور بے بس سمجھ کر مزید شیر ہوگا۔" بے بسی اماں کے لہجہ میں در آئی۔

"کچھ نہیں ہوتا اماں اللہ پر بھروسا رکھیں۔" وہ ماں کو مزید خوف زدہ نہ کرنا چاہتی تھی۔

"کھانا گرم کریں' میں یونیفارم تبدیل کرکے آرہی ہوں۔" ماں کا دھیان شوکے سے ہٹانا اس وقت اشد ضروری تھا۔

"اچھا۔"

اماں نے اس پر ایک گہری نظر ڈالی اور کچن کی جانب چل دیں۔

☼ ☼ ☼



"بس بھائی صاحب آپ خود ہمارے گھر آگئے۔ ہمارے لیے اتنا ہی کافی ہے۔"

ماموں نے ہاتھ اٹھا کر ممانی کو مزید کچھ کہنے سے روک دیا۔ ایشال نے اپنی کئی دیر سے روکی ہوئی سانس بحال کی۔ اسے خدشہ تھا کہیں ممانی اس موقع پر اس کے سابقہ نکاح کا حوالہ دے کر کوئی بات خراب نہ کردیں' مگر ماموں جان کی بروقت مداخلت نے اس کا یہ خدشہ فوراً" دور کردیا۔ ایشال کے ساتھ ساتھ مما کے چہرے پر بھی اطمینان سا پھیل گیا۔

"پھر میں آپ کی طرف سے ہاں سمجھوں؟"

پاپا کی طویل خاموشی کو محسوس کرتے ہی مما فوراً" اپنے مطلب کی بات پر آتے ہوئے بولیں۔ ایشال نے بغور پاپا کی جانب تکا' ان کے چہرے پر پھیلی الجھن وہ واضح طور پر محسوس کرسکتا تھا۔

"میں تو پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ بھائی صاحب کی آمد کے بعد اب مزید کسی شک و شبہ یا انکار کی گنجائش باقی نہیں رہی' پھر بھی میں اپنی تسلی کے لیے چاہوں گا کہ۔۔۔"

ماموں جان کی بات درمیان میں ہی رہ گئی۔ پاپا کے سیل کی مخصوص آواز نے کمرے میں ایک ارتعاش سا پیدا کردیا۔

"ایکسکیوز می۔۔۔"

پاپا نے فون کی اسکرین پر ایک نظر ڈالی اور اسے ہاتھ میں لیتے ہوئے فوراً" اٹھ کھڑے ہوئے۔

"میرا ضروری فون ہے۔"

یس کا بٹن دبا کر فون کان سے لگاتے انہوں نے وضاحت کی اور پھر اسی طرح ٹیرس میں نکلنے والے دروازے سے باہر نکل گئے۔ مما نے جیسے شکر کا سانس لیا۔ انہیں خدشہ تھا کہیں پاپا اپنی اس شرط کا ذکر نہ کردیں جو انہوں نے ایشال کے سامنے اس کے نکاح کے حوالے سے رکھی تھی۔

"اریشہ بیٹا صفیہ کے ساتھ مل کر کھانا لگاؤ۔" ممانی نے آواز لگائی۔

"نہیں بھابھی اب ہم چلیں گے۔ ملک صاحب کو کہیں ضروری کام سے جانا ہے۔"

پاپا نے یہاں آنے سے قبل ہی وضاحت کردی تھی کہ انہیں جلد واپس گھر آنا ہے' کیونکہ آج شاید ان کی کوئی ضروری میٹنگ تھی۔ مما کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ وہ ان کے ساتھ اریشہ کا رشتہ مانگنے' ان کے بھائی کے گھر آگئے۔ حقیقت میں یہ وہ عمل تھا جس کی انہیں ملک صاحب سے اپنی زندگی میں کم از کم ایک فیصد بھی امید نہ تھی۔ مگر شاید اللہ تعالیٰ جو کچھ نصیب میں لکھ دیتا ہے وہ اسی طرح پورا ہوا کرتا ہے۔

"اپنے پاپا کو بلاؤ' گھر چلیں دیر ہو رہی ہے۔"

مما نے ہاتھ میں پکڑا خالی گلاس سائیڈ ٹیبل پر رکھتے ہوئے ایشال کو اشارہ کیا۔ ایشال فوراً" سے بیشتر اٹھ کھڑا ہوا۔ لاؤنج کا دروازہ کھول کر اس نے ٹیرس میں جھانکا' پاپا ریلنگ سے ٹیک لگائے کھڑے تھے۔ فون جانے کب کا بند ہوچکا تھا۔ اب وہ اپنی ہی کسی سوچ میں گم تھے۔ جب انہیں ایشال نے پکارا۔

"پاپا۔۔۔"

وہ یک دم چونکے۔

"آجائیں مما بلا رہی ہیں' گھر جانا ہے۔"

"اچھا۔۔۔" اثبات میں گردن ہلاتے وہ ایشال کے پیچھے ہی واپس آگئے وہ بے حد پریشان تھے۔ جس کا اندازہ ان کے چہرے کو دیکھ کر بخوبی لگایا جاسکتا تھا۔ مگر اپنی خواہش کے حصول میں مگن ہر شخص انہیں جان بوجھ کر نظرانداز کیے جارہا تھا۔ شاید اپنی کامیابی اور خوشی کے لیے دوسروں کا حق چھیننا ہی زندگی ہے' ملک صاحب نے تو اس تمام

عمل سے یہی نتیجہ اخذ کیا۔ جس سے وہ خاصے مایوس بھی ہوئے۔

"ہم چاہتے ہیں' آپ کوئی قریبی تاریخ دیکھ کر نکاح کی تقریب رکھ لیں' کیونکہ ایشال نے لندن واپس جانا ہے اور میں چاہتا ہوں اریشہ بھی اس کے ساتھ ہی چلی جائے۔"

اپنے لہجہ کو حتی الامکان نرم بناتے ہوئے پاپا نے ایشال پر ایک نظر ڈالی۔ پاپا کے اس فیصلے کا علم بھی انہیں یہاں آکر ہی ہوا۔ ورنہ وہ تو سمجھا تھا کہ اس کے لندن شفٹ ہو جانے والی دھمکی نے پاپا کو اس رشتہ پر رام کیا ہے۔ اس کا یہ خیال بھی دوسرے تمام خیالوں کی طرح غلط ثابت ہوا۔ اسے اندازہ ہوا اس کی سوچ ہمیشہ ہی غلط رہی ہے۔

"اچھا ہم تو سمجھے اب وہ آپ کے ساتھ کاروبار سنبھالے گا۔ ہمیں تو نہیں پتا کہ وہ لندن واپس جائے گا۔" ممانی نے حیرت کے عالم میں مما پر نظر ڈالتے ہوئے کہا۔

"ممانی یہ فیصلہ میرا ہے۔ مجھے لندن جاکر اپنا فیشن ڈیزائننگ کا ڈپلومہ مکمل کرنا ہے اور ایشال نے میرے کہنے پر وہاں اپلائی کیا تھا۔ اسے اچھی جاب مل گئی ہے۔"

ایشال کی مدد کے لیے فوراً" اریشہ اس کے ساتھ آن کھڑی ہوئی اور اس میں کوئی مبالغہ آمیزی بھی نہیں تھی۔

"جیسے بچوں کا دل چاہے یہ زندگی گزاریں' ہم اور آپ کون ہوتے ہیں اعتراض کرنے والے۔" ماموں کے ان الفاظ نے ایشال کو خاصا حوصلہ دیا۔ "آپ یہ مٹھائی رشتہ داروں میں بانٹ دیجیے گا' تاکہ سب کو علم ہو جائے کہ ہم نے ایشال اور اریشہ کا رشتہ پکا کر دیا ہے۔"

مما نے اریشہ کو خود سے لگا کر پیار کرتے ہوئے ممانی کو ہدایت دی۔ اس ہدایت کا کیا مقصد تھا۔ شاید پاپا سمجھ چکے تھے اسی لیے وہ اپنی پینٹ کی جیب میں ہاتھ ڈالے خاموشی سے آگے بڑھ گئے۔ اپنی خوشیوں میں مگن کسی بھی فرد نے ان کی خاموشی کو محسوس ہی نہیں کیا۔

☼ ☼ ☼

وہ جیسے ہی اندر داخل ہوئیں سامنے نظر آنے والے منظر نے انہیں اپنی جگہ بالکل ساکت کر دیا۔ حبیبہ' شاہ زین کے انتہائی قریب کھڑی دور سے ہی خاصی شاداں و فرحاں دکھائی دے رہی تھی۔ شاہ زین جانے اسے ایسا کیا سنا رہا تھا کہ ہنسی اس کے لبوں سے پھوٹی پڑ رہی تھی اور ایسے میں وہ پہلے سے بھی کہیں زیادہ حسین دکھائی دے رہی تھی۔ جانے کیوں انہیں یہ منظر خاصا ناگوار لگا۔ انہوں نے آفس کے ہال پر چاروں طرف ایک طائرانہ نگاہ دوڑائی' دونوں کمپیوٹر آپریٹر اپنے اپنے کمپیوٹرز پر بری طرح بزی تھے۔ عمر صاحب کی ٹیبل خالی تھی۔ وہ تیزی سے آگے بڑھی ہی تھیں کہ اچانک ہی کرن جانے کس سمت سے نکل کر ان کے سامنے آگئی۔ وہ ٹھٹک کر اپنی جگہ رک گئیں۔

"السلام علیکم میم! کیسی ہیں آپ۔" کرن ان سے خاصی بے تکلف تھی۔

"وعلیکم السلام۔"

ابھی بھی وہ دونوں ان کی نگاہوں کی زد میں تھے جب اچانک حبیبہ کی نگاہ ان پر پڑ گئی۔ اس کے مسکراتے لب یک دم بھینچ گئے۔ اس کے خاموش ہوتے ہی شاہ زین نے پلٹ کر دیکھا اور مما کو کرن سے بات کرتا دیکھ کر مسکراتا ہوا ان کے قریب آگیا۔

"ارے پاپا تو ابھی کسی کام سے باہر گئے ہیں۔ آپ کی ان سے ملاقات نہیں ہوئی۔" وہ سمجھا شاید مما' پاپا کے پاس آئی ہیں۔

"اچھا۔۔۔ میں نے کہا تو تھا میرا ویٹ کریں' مگر شاید مجھے راستہ میں ٹریفک کے باعث کچھ زیادہ ہی دیر ہو گئی' خیر کوئی بات نہیں' مجھے علم ہے وہ کہاں گئے ہیں۔"

"السلام علیکم۔" جانے کب حبیبہ شاہ زین کے بالکل قریب آکھڑی ہوئی' انہیں پتا ہی نہ چلا۔

"وعلیکم السلام۔" جواب کے ساتھ ہی انہوں نے ایک گہری نگاہ اس پر ڈالی۔

"مما یہ حبیبہ ہے۔ آپ جانتی ہیں نا اور حبیبہ یہ میری مما۔"

اس موقع پر شاہ زین نے انہیں متعارف کروانا ضروری سمجھا۔

"میں جانتی ہوں' تم سے کئی بار ذکر سن چکی ہوں۔"

شاید وہ کچھ دیر قبل والی ناگوار کیفیت سے باہر نکل آئی تھیں۔

"تم آؤ کسی دن کرن کے ساتھ ہمارے گھر یہ تو اکثر آجاتی ہے۔" ان کی خود پر پڑنے والی گہری نظروں نے حبیبہ کو کچھ کنفیوز سا کر دیا۔

"جی ضرور۔"

حبیبہ کو شاید ان کے اس طرح بات کرنے کی امید نہ تھی ویسے بھی وہ کرن سے ان کے پر غرور رویہ کے بارے میں خاصا کچھ سن چکی تھی۔ جبکہ اس وقت وہ ایسی بالکل دکھائی نہ دے رہی تھیں۔

"چلو میں چلتی ہو تمہاری تپا کے لیے کچھ سامان بھیجنا ہے۔ ان کی ایک دوست آئی ہوئی ہے اور آج شام کی فلائٹ سے اس کی واپسی بھی ہے اور آج ہی میرا اسے ہر حال میں سامان پہنچانا اشد ضروری ہے۔" وہ وہیں سے واپس مڑ گئیں۔

"شاید دو ماہ تک تپا بھی کراچی آئیں تو میں تمہیں ان سے ضرور ملواؤں گا۔ مجھے امید ہے ان سے مل کر تمہیں بہت اچھے لگے گا' کیونکہ وہ بہت ہی اچھی ہیں' نہایت لیونگ اور دوسروں کا خیال رکھنے والی۔"

"اچھا۔"

مختصر سا جواب دے کر حبیبہ کرن کی جانب بڑھ گئی' جبکہ شاہ زین اسے وہیں کھڑا دیکھتا رہا۔

☼ ☼ ☼

"ایک بات پوچھوں بیٹا۔" مسز چھیلتے چھیلتے سکینہ کو جانے کیا یاد آگیا۔

"جی آنٹی ضرور پوچھیں' ویسے بھی مجھ سے کچھ پوچھنے کے لیے آپ کو اس طرح اجازت لینے کی ضرورت نہیں ہے۔"

تیزی سے کاغذ پر قلم چلاتے ہوئے اس کا ہاتھ یک دم رک گیا۔

"تمہارے پاس ایشال صاحب کا نمبر نہیں ہے؟"

سکینہ کا سوال خاصا غیر متوقع تھا۔ وہ حیران سی رہ گئی۔

"مطلب۔"

وہ ناسمجھی میں سر ہلاتے ہوئے بولی۔

"مطلب ان کا فون نمبر وغیرہ۔"

"آپ اچھی طرح جانتی ہیں۔ آنٹی میں نے اس سے کبھی رابطہ نہیں کیا تو پھر فون نمبر ہونے کا کیا جواز بنتا ہے۔"

"پھر بھی نمبر ہونا تو چاہیے۔ آخر اتنا حق تو تمہارا بنتا ہے۔"

"مجھے اس قسم کے حق جتانے سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ ویسے بھی اگر اسے میری کبھی کوئی ضرورت ہوتی تو

اتنے سالوں میں کم از کم ایک آدھ بار مجھ سے رابطہ ضرور کرتا اور یہ سب اس کے لیے اتنا مشکل نہ تھا۔"

مطلب وہ سب کچھ جانتی تھی، سکینہ چوری بن گئی۔

"ویسے آپ کو آج یہ خیال آیا کیسے؟" سکینہ کو خاموش دیکھ کر اس نے ایک بار پھر بات شروع کی۔

"دراصل بیٹا میرا دل چاہتا ہے کہ اتنے سالوں قبل شروع ہونے والا یہ آنکھ مچولی کا کھیل اب ختم ہو جانا چاہیے۔" ان کا اشارہ یقیناً اس کے نکاح کی جانب تھا۔

"تمہیں کوئی ایک فیصلہ کر لینا چاہیے۔ کتنے سالوں سے تم ایشال کے نام پر بیٹھی ہو اور جانے کب تک یوں ہی بیٹھی رہو گی۔" سکینہ نے اپنی آواز کو مزید آہستہ کیا۔

"تمہیں اپنی زندگی کے بارے میں خود فیصلہ کرنا ہوگا۔ آر یا پار۔۔۔ ورنہ اس طرح تمہاری ساری زندگی یوں ہی گزر جائے گی اور جانتی ہو لڑکیوں کی ایک عمر ہوتی ہے جب انہیں اپنے گھربار کا ہو جانا چاہیے اور اگر آج تمہاری یہ عمر نکل گئی تو ہمیشہ یوں ہی تنہا زندگی گزر جائے گی اور کسی عورت کے لیے تنہا زندگی سے بڑھ کر کوئی دوسرا عذاب نہیں ہوتا۔"

سکینہ آج اسے ہر بات سمجھا دینا چاہتی تھی۔

"پھر آپ کے خیال میں مجھے کیا کرنا چاہیے۔" اس نے ہاتھ میں پکڑے قلم پر کیپ لگا کر ایک سائیڈ پر رکھ دیا۔ اب وہ مکمل طور پر سکینہ کی طرف متوجہ ہو چکی تھی۔

"ایشال سے بات کرو اگر وہ رخصتی پر آمادہ ہے تو ٹھیک۔۔۔ ورنہ کوئی اور اچھا لڑکا دیکھ کر شادی کرو اور اپنا گھر بساؤ۔"

سکینہ نے جان بوجھ کر طلاق کا لفظ استعمال نہ کیا۔

"میں ایسا نہیں کر سکتی۔" اس نے ٹھنڈی سانس بھری۔

"جانتی ہیں میری ماں کے ایک غلط فیصلے نے انہیں ساری زندگی تپتے ریگستان میں برہنہ پاؤں گزار کھا جس نے ان کے پاؤں آبلہ پا کر دیے۔۔۔ مگر اس طرح کہ وہ اپنا دکھ اور تکلیف کسی سے کہنے کے قابل بھی نہ رہیں۔ کیونکہ انہوں نے خود اپنے تمام رشتوں کو کھو دیا تھا مگر میں ایسا نہیں کروں گی۔ مجھے اپنی ماں کے دامن پر لگا داغ دھونا ہے۔ وہ لوگ جو مجھے میری ماں کے حوالے سے شاید ایک بدکردار لڑکی سمجھتے ہیں انہیں بتانا ہے کہ میری طرح میری ماں بھی ایک معصوم عورت تھی۔ جس کا قصور صرف اتنا تھا کہ وہ حالات کی سنگینی نہ برداشت کر سکی اور مردوں کے اس معاشرے میں ایک مرد سے بھی لینے والے انتقام نے اس کو انجانے میں تباہ کر دیا۔" اس کی آنکھیں بھیگ گئیں۔

"تو پھر تم کیا ساری زندگی اسی طرح گزار دو گی۔"

"جو بھی ہے آنٹی میں ایشال سے کبھی اور کسی بھی صورت۔۔ طلاق نہیں۔ لے سکتی۔ چاہے اسی طرح اپنی عمر کی تمام بہاریں دیکھ کر میں خزاں رسیدہ ہو جاؤں۔ مگر میں کسی اور سے شادی کا تصور بھی نہیں کر سکتی۔" اس کا لہجہ حتمی تھا۔

"یہ پھر تمہاری خود اپنے ساتھ زیادتی ہوگی۔"

"آپ بس میرے لیے دعا کیا کریں۔"

وہ دوبارہ سے ہاتھ میں قلم تھام کر اپنے کام میں دوبارہ مصروف ہو گئی۔ اس پل سکینہ کو اس چھوٹی سی معصوم لڑکی پر اس قدر ترس آیا کہ اگر جو اس کے بس میں ہوتا وہ دنیا بھر کی خوشیاں اس کے قدموں میں ڈھیر کر دیتی۔ مگر یہ سب کچھ اس کے اختیار میں نہ تھا۔

☆ ☆ ☆

"تم نے وجاہت کا رشتہ کہیں طے کیا۔ مطلب اس کی شادی کی یا ابھی بھی کنوارا ہی ہے۔"
آج کئی ماہ بعد خالدہ خالہ کو جانے کیوں وجاہت کا خیال ایک دم پھر سے آگیا۔ رابعہ بھی سن کر حیران ضرور ہوئی۔ مگر بولی کچھ نہیں۔ "وہ تو پچھلے چار ماہ سے دبئی میں ہیں' کسی بڑی کنسٹرکشن کمپنی میں انہیں کام مل گیا تھا جو ابھی تک مکمل نہیں ہوا۔"
رابعہ نے خالہ کے بیٹھنے کے لیے کرسی باہر برآمدے میں رکھتے ہوئے انہیں مکمل تفصیل سے آگاہ کیا۔
"چلو اچھا ہوا۔ وہاں تو سنا ہے پیسہ بھی بہت ہے۔" خالہ نے برقعہ اتار کر کرسی کی پشت پر ڈال دیا۔
"میں کھانا لاؤں گی۔"
رابعہ کو کچن کی جانب بڑھتا دیکھ کر انہوں نے پیچھے سے آواز لگائی مبادا کہیں وہ چائے نہ بنا لائے۔ کچھ دیر بعد ہی رابعہ نے کھانے کی ٹرے ان کے قریب لا کر رکھ دی۔
"ارے کریلے گوشت تو مجھے ہمیشہ سے بہت پسند رہے ہیں۔"
سالن پر نگاہ ڈالتے ہی وہ خوشی سے کھل گئیں۔ رابعہ نے خاموشی سے پانی کی بوتل ان کے قریب لا رکھی۔
"اچھا۔۔۔ یہ بتاؤ اب تمہیں وجاہت میاں کی شادی کرنی ہے یا نہیں۔"
"ظاہر ہے خالہ کرنی ہی ہے' مگر شرط یہ ہے کہ کوئی اچھی لڑکی مل جائے۔"
"لڑکی تو خیر بہت اچھی ہے۔۔۔ بسم اللہ۔۔۔" خالہ نے لقمہ توڑ کر منہ میں رکھا۔ "خوب صورت تو ایسی مانو ہاتھ لگائے میلی ہو اور عمر بھی کوئی زیادہ نہیں' یہ ہی کوئی مشکل سے بائیس' تیئس سال۔"
"حد ہے خالہ اتنی چھوٹی اور خوب صورت لڑکی کو ایسی کیا مشکل پیش آگئی۔ جو آپ اس کا رشتہ وجاہت بھائی کے لیے لے آئیں۔" خالہ کی تفصیل نے رابعہ کو خاصا حیران کر دیا۔
"مجبوری ہے بیٹا۔ بچی اس دنیا میں بالکل تن تنہا ہے۔ ایک ماں تھی' وہ بھی فوت ہو گئی۔ اب رشتہ داروں کے در پر پڑی ہے۔ تایا کے بیٹے سے شادی ہوئی تھی۔ وہ بھی چھوڑ چھاڑ کر بھاگ گیا۔"
"وہ کیوں بھاگ گیا۔ اتنی خوب صورت بیوی چھوڑ کر۔۔۔"
"زیادہ تفصیل تو مجھے نہیں معلوم۔ اتنا ضرور علم ہے وہ کسی دوسری لڑکی سے محبت کرتا تھا۔ بس اس کی خاطر اس معصوم کو طلاق دے دی۔ وہ تو کسی بھی ایسے شخص سے شادی پر راضی ہے جو صرف اسے ایک گھر اور اس کی چھت فراہم دے۔ اس بچی کی تو کوئی اور شرط بھی نہیں۔"
"اللہ معاف کرے۔۔۔ خالہ کس قدر بے حس لوگ ہوتے ہیں۔" رابعہ کا حساس دل دکھ گیا۔ "مجھے امید تو نہیں ہے کہ بھائی اتنی چھوٹی لڑکی سے شادی کرنے پر آمادہ ہوں۔ اب جب واپس آئے تو میں ان سے پوچھوں گی ضرور۔"
"چلو اگر وہ مان جائے تو بتانا۔ ورنہ میں کوئی اور رشتہ ڈھونڈوں۔"
"جی ضرور۔"
رابعہ ان کے خالی برتن اٹھا کر کچن کی جانب بڑھ گئی۔ "اچھا اب چائے مت بنانا' مجھے پہلے ہی خاصی دیر ہو گئی۔ آج ایک لڑکی دکھانے جانا ہے۔ دعا کرو کہ کام بن جائے۔"
"ان شاء اللہ خالہ اگر بہتری ہوئی تو ضرور بنے گا۔ آپ بیٹھ جائیں میں چائے بنا کر لا رہی ہوں۔"
حسب توقع خالہ فوراً" واپس بیٹھ گئیں۔



☆ ☆ ☆

"مجھ سے شادی کرو گی؟" سالار کا سوال اتنا غیر متوقع تھا کہ زینب ہکا بکا رہ گئی۔
"آپ سے شادی۔۔۔" پہلے تو اسے سمجھ ہی نہ آیا کہ وہ کیا کہنا چاہتا ہے۔
"ظاہر ہے میں کوئی فارسی تو نہیں بول رہا ہوں۔"
"میرا خیال ہے آپ مذاق کر رہے ہیں۔"
اس نے ہنستے ہوئے قریب رکھے جگ سے گلاس میں پانی انڈیلا۔ اس کا حلق شدید ترین خشک ہو چکا تھا۔
"میں اس قسم کے مذاق نہیں کرتا اور نہ ہی میری عمر مذاق کی ہے۔" اس نے برا سا منہ بنایا۔
"میرا خیال ہے نازیہ کی طبیعت کی خرابی نے آپ کے دماغ پر بھی اثر ڈالا ہے۔" زینب ابھی بھی غیر سنجیدہ تھی۔
"میں نے جو پوچھا ہے زینب' مجھے اس بات کا جواب دو' ہاں یا نا۔۔۔"
وہ ٹیبل پر دونوں کہنیاں ٹکا کر اس کی طرف جھکا۔ زینب کو اس کی نگاہوں میں اپنی بات کی مضبوطی جھلکتی دکھائی دی۔ اسے سمجھ ہی نہ آیا وہ کیا جواب دے۔
"آپ شاید بھول گئے ہیں۔ میں نہ صرف ایک شادی شدہ عورت' بلکہ دو بچیوں کی ماں بھی ہوں۔"
"تو کیا ان تمام مجبوریوں نے تم سے تمہارا دل چھین لیا ہے۔ تمہارے جذبات اور احساسات کو ختم کر دیا ہے۔ کیا شادی شدہ عورت مر جاتی ہے۔ اس کی اپنی کوئی خواہشات نہیں ہوتیں۔" زینب ایک دم خاموش ہوئی۔
"بولو زینب' جواب دو۔"
اب زینب کی سمجھ میں ہی نہ آیا' وہ کیا جواب دے۔ سالار نے اسے ایک عجیب و غریب دوراہے پر لا کھڑا کیا تھا' جس کے ایک طرف اس کا شوہر اور دو بچیاں تھیں۔ دوسری طرف سالار کی محبت اپنی تمام تر رعنائیوں سمیت کھڑی تھی۔ اس کے لیے فیصلہ کرنا مشکل ہو گیا۔ وہ ایک عجیب طرح کے شش و پنج میں گھر چکی تھی۔ اسے محسوس ہوا جیسے آج کا دن روز قیامت سے بھی زیادہ مشکل ہو گیا ہو۔ وہ اپنی جگہ پر ساکت بیٹھی رہ گئی۔ جو کچھ سالار نے کہا دیا اس سے بھی نہ ہو جائے۔

☆ ☆

(باقی آئندہ شمارے میں ملاحظہ فرمائیں)

نفیسہ سعید

# ایسا کب ہے زندگی

ملک صاحب اپنے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنے کم سن بیٹے ایشال کا نکاح کر دیتے ہیں جبکہ ایشال کی پھپی اپنی کزن عریشہ میں ہے۔
حبیبہ تعلیم حاصل کرنے کے لیے حیدر آباد سے کراچی آئی ہے۔ شاہ زین کے والد نے اسے اپنے آفس میں اپائنٹ کرلیا
شاہ زین حبیبہ میں دلچسپی لینے لگا۔
فرہاد تین بھائی ہیں۔ فرہاد کے دونوں بھائی معاشی طور پر مستحکم ہیں اور دونوں اپنی بیوی بچوں کی ضروریات کو دل کھول کر پورا کرتے ہیں جبکہ فرہاد اپنی بیوی زینب اور بچیوں کی ضروریات پوری کرنے میں بے حد کنجوسی سے کام لیتا ہے۔ جو زینب کو بالکل پسند نہیں۔
فرہاد کے بڑے بھائی کی بیوی فضہ زینب کی خوب صورتی سے حسد کرتی ہیں اور آئے دن اس حسد کا اظہار کرتی رہتی ہیں۔

(اب آگے پڑھیے)

## آٹھویں قسط



"میری بات کا جواب دو زینب۔"
کچھ دیر انتظار کے بعد سالار نے اسے ایک بار پھر سے پکارا' چائے میں چمچہ چلاتے زینب یک دم چونک اٹھی اپنی جھکی جھکی نظریں اٹھا کر اسے تکا جو اپنی بات کے جواب کا انتظار لیے بے چینی سے اس کی جانب متوجہ تھا۔
"میں تم سے محبت کرتا ہوں زینب بے حد محبت' ایسی بے اختیار محبت جس پر اب شاید مجھے خود بھی اختیار نہیں رہا اور شاید اس محبت میں میں اس دن ہی گرفتار ہو گیا تھا جس دن میں نے تمہیں پہلی بار دیکھا تھا اور یہ جانتے ہوئے بھی کہ تم ایک شادی شدہ عورت ہو میں خود کو نہ روک پایا اور یہ بات تم بہت اچھی طرح جانتی ہو۔"
اک دم وہ بات کرتے کرتے سانس لینے کے لیے رکا زینب نے بغور اس کے چہرے کی جانب نظر ڈالی ایک انجانا کرب سا اس کے چہرے پر دکھائی دے رہا تھا۔
"اور میں یہ بھی جانتا ہوں زینب کہ تم بھی مجھے پسند کرتی ہو۔"
اپنی دونوں کہنیاں ٹیبل پر ٹکائے آگے کی جانب جھکا زینب کو محسوس ہوا شاید وہ اس کے لیے لفظ "محبت" استعمال کرتے ہوئے جھجک سا گیا ہے۔
"ہاں یہ سچ ہے کہ میں آپ کو بے حد پسند کرتی ہوں مگر اس کا مطلب ہرگز نہیں جو آپ سمجھ بیٹھے ہیں۔"
وہ جب بولی تو اسے اپنا لہجہ خود بھی سچ سے عاری محسوس ہوا۔
"واٹ" سالار کو جیسے کرنٹ لگا۔
"میں تمہاری بات سمجھا نہیں۔"
حیرت اس کے لہجہ میں در آئی۔
"سالار آپ میرے ایک بہت اچھے دوست ہیں ایک ایسے قابل اعتبار دوست جس پر شاید اس دنیا میں' میں سب سے زیادہ بھروسہ اور اعتماد کر سکتی ہوں مگر اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ میں فرہاد اور اپنی بچیوں کو چھوڑ کر آپ سے شادی کر لوں پتا نہیں آپ نے ایسا سوچا بھی کس طرح مجھے تو اس بات پر حیرت ہے۔"
وہ خود پر کافی حد تک قابو پا چکی تھی جس کا اندازہ اس کے لہجہ کی خود اعتمادی کو دیکھ کر بخوبی لگایا جا سکتا تھا۔
"تم غلط کہہ رہی ہو زینب عورت اور مرد کبھی دوست نہیں ہو سکتے یا شاید میرے نزدیک ایسی دوستی کوئی معنی نہیں رکھتی اور ویسے بھی ہمارے اس معاشرے میں ایسی دوستی عزت کی نگاہ سے نہیں دیکھی جاتی اور یہ ہی وہ سبب ہے جس کے باعث میں تمہیں عزت دینے کی کوشش کر رہا ہوں مگر تم جانے کیوں یہ سب کھلے دل سے قبول کرتے ہوئے گھبرا رہی ہو۔"
وہ آج ہر بات واضح کر دینا چاہتا تھا پھر جانے زندگی میں ایسا موقع ملے نہ ملے کیونکہ اسے تقریباً" ایک ہفتہ تک نازیہ کے ساتھ ابروڈ چلے جانا تھا۔
"میرا خیال ہے کہ اب مجھے چلنا چاہیے مریم کی چھٹی کا ٹائم ہونے والا ہے۔"
سالار کی کسی بھی بات کا جواب اس کے پاس نہ تھا۔
"یاد رکھو زینب قسمت ہر انسان کو اس کی زندگی بدلنے کا ایک موقع ضرور دیتی ہے جو آج تمہیں بھی مل رہا ہے مگر تم شاید اپنے در پر دستک دینے والی اس خوش قسمتی کو دنیا کے خوف سے ٹھکرا رہی ہو ابھی بھی سوچ لو وقت ہے ایسا نہ ہو کل کو تمہیں پچھتانا پڑے۔"
سالار نے ایک آخری کوشش اور کی۔
"میری اچھی یا بری قسمت میرے بچوں اور شوہر کے ساتھ ہے۔"
"میں جانتی تھی کہ فرہاد کی بے اعتنائی کے باعث کسی دوسرے مرد سے کی جانے والی ہمدردی کے تم پر حاصل

ہونے والی تسکین اسے آج اس مقام پر لا کھڑا کرے گی جس کے ایک طرف کھائی ہوگی اور دوسری جانب محبت کے نام پر بہتا تیز دریا جو اپنے ساتھ سب کچھ بہالے جانے کو تیار تھا۔ سالار کا یہ مطالبہ اس کے لیے بالکل ناقابل یقین تھا۔ اسے کبھی یہ امید نہ تھی کہ کوئی مرد اس قدر دلیر بھی ہو سکتا ہے۔ وہ تو ہمیشہ یہی سمجھتی رہی کہ اس کے اور سالار کے درمیان جو ڈھکا چھپا سلسلہ چل رہا ہے' وہ ہمیشہ ایسے ہی چلتا رہے گا۔ مگر حالات نے آج جو رخ اختیار کیا وہ اس کے تصور میں بھی نہ تھا۔ مرد کی ایسی مضبوط محبت کا تصور بھی شاید اس کے نزدیک محال تھا۔ اس نے تو اپنی زندگی میں ہمیشہ فرہاد جیسے مرد کو ہی دیکھا تھا۔ لاپروا' بے خبر اور محبت سے قطعی عاری شخص جس کے نزدیک کسی کے ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہ پڑتا تھا' مگر شاید سالار بھی نازیہ کے لیے فرہاد جیسا ہی ایک مرد تھا۔ یہ خیال ذہن میں آتے ہی وہ بے اختیار بول اٹھی۔

"مجھے بہت افسوس ہے سالار تم نے میری محبت کے حصول کی خاطر اپنی بیمار بیوی کو یکسر فراموش کر دیا تم نے یہ کیوں نہیں سوچا کہ مجھ سے دوسری شادی کی خبر نازیہ کے لیے کس قدر اذیت کا باعث ثابت ہوگی۔"

"اس کا ذکر مت کرو' وہ سب کچھ جانتی ہے اور وہ خود چاہتی ہے کہ میں تم سے شادی کر لوں اور یہ اس کی خواہش تھی جو آج میں تمہارے سامنے بیٹھا ہوں۔"

سالار کا جواب اس کے لیے قطعی غیر متوقع تھا۔ نازیہ سب کچھ جانتی ہے۔ اس سوچ نے ہی اسے مزید شرمندہ کر دیا۔

"میرا خیال ہے اب ہمیں چلنا چاہیے۔" کرسی پیچھے کھسکا کر وہ یکدم اٹھ کھڑی ہوئی۔

سالار بنا کچھ کہے میز پر رکھی گاڑی کی چابی اٹھا کر اس کے قریب سے گزر کر دروازے کی جانب بڑھ گیا۔ یقیناً" وہ ناراض ہو چکا تھا۔ جس کا اندازہ اس کے چہرے کو دیکھ کر بخوبی لگایا جا سکتا تھا۔ یہ سب جانتے ہوئے بھی زینب اسے منانے کی ہمت خود میں نہ رکھتی تھی۔ اسی لیے تھکے تھکے انداز میں دھیرے دھیرے قدم اٹھاتی اس کے پیچھے چل دی۔



"اماں کیا سوچ رہی ہو؟"

ماں کو کئی دیر تک خیالوں میں ڈوبا دیکھ کر وہ بے اختیار اس کا کندھا ہلا بیٹھی۔

"ہں... ہاں کچھ نہیں..."

انہوں نے ایک نظر اپنے بالکل سامنے کھڑی بیٹی پر ڈالی۔ سرو قد اور خوب صورت خدوخال کی مالک' اپنی عمر سے قدرے بڑی ہو کھائی دے رہی تھی۔

"یہ تو بالکل میری جوانی ہے۔ ہو بہو میرے جیسی۔" وہ یکدم ہی خوف زدہ ہو گئیں۔

"یہ اتنی بڑی ہو گئی اور مجھے آج تک پتا ہی نہ چلا۔" اس خیال کے آتے ہی انہوں نے یکدم اک جھرجھری سی لی۔

"کیا ہوا اماں۔" اس نے دوبارہ ماں کا کندھا ہلایا۔

"اور یہ سب کیا ہے؟" جواب نہ پا کر ماں کے سامنے بکھرے کاغذات پر نظر ڈالتے ہوئے دوسرا سوال کیا۔

"کچھ نہیں۔"

وہ جلدی جلدی تمام کاغذات سمیٹ کر اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"اماں کیا ہوا تمہیں کیوں اس قدر پریشان ہو؟"

ماں کے چہرے پر چھائے تاثرات نے اسے پریشان کردیا۔

"نہیں بیٹا تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے میں بھلا کیوں پریشان ہونے لگی۔" وہ شاید خود پر قابو پا چکی تھیں۔

"تمہارے امتحانات کب سے شروع ہو رہے ہیں؟"

"شاید اگلے ماہ کی بیس تاریخ ہے۔"

"اچھا۔"

ماں نے ہاتھ میں تھمے تمام کاغذات ایک خالی لفافے میں ڈال دیے اور پھر وہ خاکی لفافہ ٹرنک کے اندر رکھ کر واپس پلٹ آئی۔

"اماں۔"

اس نے کچھ سوچتے ہوئے ایک بار پھر ماں کو پکارا۔

"کیا ہوا؟"

"اماں مجھے نیا ٹی وی لے کردو۔" شاید اب وہ اپنے گھر میں پھیلے سناٹے سے تنگ آچکی تھی۔

"ٹی وی۔"

اماں نے زیر لب بڑبڑاتے ہوئے کچھ دور لکڑی کی ٹیبل پر موجود ایک کالے سے ڈبے پر نظر ڈالی۔

"اماں اب یہ ٹھیک نہیں ہو سکتا' جانے کتنا پرانا ہے' مجھے تو اب نیا ٹی وی لے کردو' جس پر کیبل بھی آتا ہو' اب تو سارے ہی محلے کے لوگ کیبل پر ڈرامے اور فلمیں دیکھتے ہیں ایک سوائے ہمارے۔"

وہ شاید اپنی ماں کا ارادہ بھانپ چکی تھی۔ اس لیے لاڈ سے بولی۔

"اچھا فاطمہ خالہ کے پاس میری ایک کمیٹی ہے' پوچھتی ہوں کب تک دیں گی۔"

حالانکہ یہ کمیٹی انہوں نے اپنے علاج کے لیے ڈالی تھی' مگر بیٹی کی اس فرمائش کو شاید وہ زندگی میں پہلی بار رد نہ کرسکیں۔

"بس اماں۔ پھر ان سے کہو ہمیں جلدی سے کمیٹی دے دیں۔" ماں کی ہاں نے یکدم ہی اس کے دل کو خوشی سے بھر دیا۔

"اچھا۔"

اماں نے باہر نکلتے ہوئے اس پر ایک نظر ڈالی' جہاں خوشی کے سارے رنگ بکھرے ہوئے نظر آرہے تھے۔

"یا اللہ اسے ہمیشہ اتنا ہی خوش رکھنا۔" بے اختیار ہی ان کے دل سے یہ دعا نکلی۔

"آمین۔" اپنی دعا پر خود ہی آمین کہتے ہوئے وہ باہر نکل گئیں۔



"سالار' نازیہ کو علاج کے لیے ملک سے باہر لے کر جا رہا ہے۔"

اپنے تئیں فضا بھابھی نے اسے نئی خبر سنائی۔

"ہاں مجھے پتا ہے اس کا آپریشن ہے' شاید پیٹ میں ٹیومر ہے' میری تو دعا ہے اللہ اسے جلد ہی صحت و تندرستی عطا فرمائے۔"

"ہاں بھئی ہم سب کی تو یہ ہی دعا ہے' مگر اس آپریشن کے بعد ہو سکتا ہے وہ ساری زندگی ماں نہ بن سکے اور یہ اس کی زندگی کی کتنی بڑی خواہش ہے ہم سب ہی جانتے ہیں۔"

"مگر اللہ کی مرضی کے آگے ہم سب بے اختیار ہیں بھابھی۔" وہ ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"سنا ہے اس نے تو سالار کو دوسری شادی کی اجازت بھی دے دی ہے مگر بھئی آفرین ہے اس مرد پر جو اپنی بیوی سے اس قدر بے لوث محبت کرتا ہے کہ اسے ہر بیماری سمیت دل سے قبول کرنے پر آمادہ ہے کہتا ہے مجھے صرف نازیہ کا ساتھ چاہیے۔ بچے غیر ضروری ہیں۔"

فضا بھابھی جو ایک بار شروع ہوتیں تو بمشکل ہی چپ ہوا کرتیں۔

"بھابھی عورت کوئی درخت نہیں جو پھل نہ دے تو کاٹ کر پھینک دیا جائے۔"

"نہیں بھئی یہ تو اپنی اپنی سوچ کی بات ہے ورنہ آج کل تو لوگ بچوں والیوں کو بھی نکال باہر کرتے ہیں۔ کئی مرد بیٹوں کا بہانہ بنا کر دوسری گھر لے آتے ہیں اور سچی بات تو یہ ہے کہ نہ صرف مرد اس زمانے میں تو عورت کو بھی سکون نہیں۔ شادی شدہ ہوتے ہوئے بھی یہاں وہاں منہ مارتی ہیں۔ بس یہ عشق انسان کو کہیں کا نہیں چھوڑتا۔"

جانے وہ کیا جتانا چاہتی تھیں زینب سمجھ نہ پائی۔

"آپ کے لیے چائے بناؤں۔"

انہیں اس موضوع سے ہٹانے کا کوئی اور طریقہ اس کی سمجھ میں ہی نہ آیا۔

"ہاں بنالو ڈرائیور کسی کام سے گیا ہے۔ اسے واپس آنے میں کچھ ٹائم لگے گا۔" وہ ٹانگ پر ٹانگ دھرتے ہوئے اطمینان سے بولیں۔ زینب خاموشی سے کچن کی جانب بڑھ گئی۔



"مجھے تو ابھی بھی یقین نہیں آرہا کہ تم میرے ساتھ ہو۔ ایسا لگ رہا ہے جیسے تمہارا یہ ساتھ صرف ایک خواب ہے جو آنکھیں کھولتے ہی ٹوٹ کر بکھر جائے گا۔"

جہاز کے ٹیک آف کرتے ہی وہ عریشہ کا ہاتھ تھامتے نہایت ہی پیار سے بولا۔

"سچ جانو یقین تو مجھے بھی نہیں آرہا وہ سب کچھ جو اس قدر مشکل اور دشوار لگ رہا تھا اتنی آسانی سے ہو جائے گا آئی کانٹ بلیو اٹ۔" وہ نفی میں سر ہلاتے ہوئے بے یقینی سے بولی۔

"ہاں عریشہ نہ صرف ایسا ہوتا ہے بلکہ اب تو ہمارے ساتھ ہو چکا ہے اور ایسے ہی واقعات ہیں جو اللہ پر ہمارا یقین مزید مضبوط کرتے ہیں اور شاید اسی لیے کہا جاتا ہے کہ جوڑے آسمان پر بنتے ہیں اور ہمیں ہمیشہ وہی ملتا ہے جو ہمارے نصیب میں لکھ دیا جاتا ہے۔"

"ایک بات تو بتاؤ ایشال۔ اسے جیسے اچانک ہی کچھ یاد آگیا۔

"تم نے اپنی کزن کو طلاق تو دی نہیں اور اگر کل وہ کسی بھی لمحہ تمہارے اور میرے درمیان آگئی تو۔"

دل کا خدشہ اس کی زبان پر در آیا۔

"ایسا کچھ نہیں ہوگا تمہارے اور میرے درمیان اب کوئی نہیں آسکتا۔"

اس نے پیار سے اپنا بازو عریشہ کے گرد حمائل کر کے اسے خود کے قریب کر لیا۔

"اور یہ خیال ہمیشہ کے لیے اپنے دل سے نکال دو مجھے فی الحال اب لوٹ کر پاکستان بھی نہیں جانا وہ میرا ایک گزرا ہوا تلخ ترین کل تھی جس کا خوف تمہارے ساتھ نے میرے دل سے بالکل نکال دیا ہے۔ اب اسے طلاق دینے یا نہ دینے سے مجھے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اس کی اپنی زندگی کا معاملہ ہے چاہے تو میرے نام پر بیٹھ کر اسے برباد کر دے۔"

اس کے لہجہ کی سختی نے اریشہ کے دل میں موجود تمام خدشات کو دور کر دیا۔ وہ ایک دم ہی شانت ہو گئی اور پرسکون انداز میں ایشال کے کندھے سے اپنا سر ٹکائے ہوئے آنکھیں موند لیں۔

☆ ☆ ☆

"ملک صاحب آ گئے ہیں۔"
کان سے لگا فون بند کرتے ہوئے فضل چاچا نے اطلاع دی۔
"اکیلے۔"
اس کے دل میں آنے والا خیال سکینہ کی زبان پر سوال بن گیا۔
"پتا نہیں۔"
چاچا مختصر سا جواب دیتے ہوئے داخلی دروازے کی جانب بڑھ گئے۔ وہ اپنی جگہ بے چینی سے پہلو بدل کر رہ گئی۔ کچھ ہی دیر بعد ملک انکل، چاچا فضل کی ہمراہی میں اندر داخل ہوئے۔ وہ آج بھی تنہا تھے۔ اس کا دل یکدم بجھ سا گیا۔
"السلام علیکم انکل۔" وہ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئی۔
"وعلیکم السلام! کیسی ہو بیٹا۔" اس کے سر پر دست شفقت رکھتے ہوئے ملک صاحب نے اسے خود سے قریب کرلیا۔
"میں بالکل ٹھیک ہوں۔" خود بخود اس کی آواز بھیگ سی گئی۔
"صاحب کے لیے کھانا لگاؤ۔" ان کا مختصر سا سامان کمرے میں رکھ کر چاچا نے سکینہ کو مخاطب کیا۔
"نہیں میں کھانا نہیں کھاؤں گا، ہو سکے تو ایک کپ کافی بنا دیں۔"
جانے کیوں انکل کچھ بجھے بجھے سے تھے یا شاید اسے وہم ہوا تھا۔
"اب تمہارا گریجویشن کے بعد کیا کرنے کا ارادہ ہے؟" آنٹی کے کچن میں جاتے ہی ملک انکل نے اس کے قریب بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔
"میرا ارادہ....؟"
وہ یکدم گڑبڑا سی گئی۔ سوال اس کی توقع کے بالکل برخلاف تھا۔
"ہاں بیٹا! میں چاہتا ہوں تم ہائر ایجوکیشن حاصل کرو، ماسٹرز کرلو یا کوئی اور ڈگری جو تم کرنا چاہو۔" انہوں نے تھکے تھکے انداز میں اپنا سر صوفہ کی بیک سے ٹکالیا۔
مطلب یہ کہ اس کا تنہائی کا یہ سفر ابھی ختم نہیں ہوا، منزل ابھی بھی کہیں دور کھڑی تھی۔ وہ جو یہ سمجھ رہی تھی کہ گریجویشن کے بعد ملک صاحب اسے اپنے ساتھ لے جائیں گے۔ اس کا یہ خیال، خام ثابت ہوا۔ اس کی سمجھ میں ہی نہ آیا کہ وہ انہیں کیا جواب دے۔
"اگر تمہیں انٹرسٹ ہو تو فیشن ڈیزائننگ کرلو۔" اسے خاموش دیکھ کر وہ سیدھے ہو بیٹھے۔
"جیسے آپ مناسب سمجھیں۔" اس کی آواز کچھ بھاری سی ہوگئی۔
سکینہ نے چھوٹی سی ٹرالی ان کے صوفہ کے قریب کی۔
"آپ کافی لیں میں ذرا فریش ہو کر آتی ہوں۔"
اس وقت وہاں سے اٹھنے کا اس سے بہتر بہانہ اسے کوئی اور نہ سوجھا۔ "اوکے بیٹا، ویسے آپ کا فنکشن کل کس وقت ہوگا۔"
"صبح دس بجے۔"
انہیں جواب دے کر وہ اندر اپنے کمرے میں آ گئی اور پھر واش روم میں داخل ہوتے ہی وہ پھوٹ پھوٹ کر

رونے لگی۔ وہ چاچا فضل اور سکینہ کے ساتھ قید تنہائی کاٹتے ہوئے تھک سی گئی تھی اور اب مزید اس گھر میں اس طرح زندگی گزارنے کا تصور بھی اس کے نزدیک سوہان روح تھا۔ جس کے خوف نے اسے اس طرح رونے پر مجبور کر دیا۔



"حبیبہ۔"
"ہاں۔" اس نے اک ادا سے اپنے بالوں کو جھٹکتے ہوئے شاہ زین پر نظر ڈالی۔
"کچھ نہیں۔" جانے وہ کیا کہنا چاہتا تھا جو کہہ نہ پایا۔
"اوکے۔"
کریدنے کی عادت اس میں بالکل نہ تھی۔
"ایک بات پوچھوں۔"
کچھ دیر سوچنے کے بعد وہ اک بار پھر سے بول اٹھا۔
"پوچھو کیا پوچھنا چاہ رہے ہو۔"
پچھلے کچھ دنوں سے ان کے درمیان موجود تکلف کی دیوار تقریباً گر چکی تھی اور وہ دونوں دوستانہ انداز سے ایک دوسرے کے قریب آگئے تھے۔
"تم نے کبھی محبت کی ہے؟" بہت سوچتے ہوئے اس نے دھیرے سے سوال کیا۔
حبیبہ نے چونکتے ہوئے ایک نگاہ اس کے چہرے پر ڈالی' جہاں امید کے کئی جگنو جھلملا رہے تھے۔
"نہیں۔ ابھی تک کوئی ایسا ملا ہی نہیں جس سے محبت کی جاسکے۔" اپنی گردن نفی میں ہلاتے ہوئے وہ نہایت صاف گوئی سے بولی۔
"کمال ہے تم جیسی خوب صورت لڑکی کو محبت کرنے کے لیے کوئی ملا نہیں یا تم نے کبھی اپنے آس پاس دیکھا نہیں۔" شاہ زین کی آواز مزید گمبھیر ہوگئی۔
"واؤ... آپ کی آواز تو بہت خوب صورت ہے۔"
تعریف کے ساتھ ہی وہ کھلکھلا کر ہنس دی۔ شاہ زین کے آس پاس نقرئی گھنٹیوں کی آواز گونج اٹھی۔ وہ کچھ دیر قبل والے طلسم سے باہر نکل آیا۔
"اور تمہاری ہنسی میری آواز سے کہیں زیادہ خوب صورت ہے۔" گھنی گھنی مونچھوں کے سائے تلے اس کے لب مسکرائے۔
"چلو جی حساب برابر ہوگیا۔ تعریف کے بدلے تعریف اب چلیں۔" اپنا ہینڈ بیگ سنبھالتے ہوئے وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔
شاہ زین جیسے جیسے اسے سمجھ رہا تھا اپنے سابقہ خیالات پر شرمندگی محسوس ہوئی۔ وہ تو خاصی نرم خو اور محبت کرنے والی لڑکی تھی' جبکہ شاہ زین اسے بد مزاج مغرور اور جانے کیا کیا سمجھتا رہا۔
"چلو..."
گاڑی کی چابی اٹھاتا وہ اس کے نہایت قریب آگیا۔ اسے ہمیشہ سے یوں ہی حبیبہ کے سنگ چلنا اچھا لگتا اس کی ہمراہی میں پارکنگ تک آتے اس کے دل نے کئی بار اس ساتھ کے امر ہو جانے کی دعا کی۔



اس کا موڈ آج صبح سے ہی بہت خوش گوار تھا۔ نئے سوٹ کے ساتھ ہلکا ہلکا میک اپ کیے وہ ہمیشہ سے زیادہ حسین لگ رہی تھی۔ فرہاد کی پسند کا کھانا تیار کرتے ہوئے وہ ہلکا ہلکا گنگنا رہی تھی۔ جب بیرونی دروازہ کھول کر وہ اندر داخل ہوا۔

"باہر کا گیٹ کیوں کھلا ہوا ہے۔" صحن میں آتے ہی اس نے زوردار آواز لگائی۔

"فائزہ کرایہ دے کر گئی تھی میں کنڈی لگانا بھول گئی۔"

اس نے جلدی سے کچن سے باہر نکل کر وضاحت دی۔ خلاف توقع وہ خاموشی سے لاؤنج کی جانب بڑھ گیا۔

"تم فریش ہو جاؤ میں کھانا لگا رہی ہوں۔" زینب نے کچن کی جانب پلٹتے ہوئے اسے ہدایت دی۔

"اچھا۔"

اور جب وہ کھانا کی ٹرے لیے کمرے میں داخل ہوئی تو فرہاد ہاتھ میں کپڑا پکڑے کمرے میں موجود واحد کھڑکی صاف کرنے میں مصروف تھا بنا کچھ کہے کھانا لکڑی کی چھوٹی سی ٹیبل پر رکھے وہ اس سے فارغ ہونے کا انتظار کرنے لگی۔

"تم میرے انتظار میں بلاوجہ بھوکی مت بیٹھو کھانا کھالو میں نہا دھو کر فریش ہونے کے بعد کھاؤں گا۔"

بنا اس پر توجہ دیے وہیں سے ہی اس نے کہا۔

"اچھا۔" زینب کا خوش فہم دل مرجھا سا گیا۔

"اسے اپنی جانب راغب کرنے کے لیے تو خود کو بدل اس سے لگاوٹ کی باتیں کیا کر اپنی محبت ظاہر کر۔ بچے یہ سب زندگی گزارنے کے لیے ضروری ہے۔" ماں کا پڑھایا ہوا سبق پہلے ہی مرحلے پر ناکام ہو گیا۔

"تم گھر کی ڈسٹنگ نہیں کرتی ہو۔ ٹیلی فون کا اسٹینڈ دیکھو کس قدر گندا ہے کہ اس پر ہاتھ رکھنے کا تصور کم از کم میرے نزدیک تو قدرے محال ہے۔"

اب وہ پورے جوش و خروش سے فون کا اسٹینڈ صاف کر رہا تھا۔

"مگر میں نے تو سارے گھر کی صبح ہی صفائی کی ہے پھر یہ گرد کہاں سے آگئی؟" وہ حیرت کے ساتھ ساتھ تھوڑا سا چڑ بھی گئی۔

"تو تمہارا مطلب یہ ہوا کہ میں جھوٹ بول رہا ہوں۔" حسب عادت نہایت ہی دھیمی آواز کے ساتھ وہ اسے گھورتا ہوا بولا۔

"میں نے ایسا کب کہا کہ تم جھوٹ بول رہے ہو؟" زینب کی آواز نہ چاہتے ہوئے بھی تیز ہو گئی۔

"تم سے تو کوئی بات کرنا حرام ہے ہر وقت لڑنے کے لیے تیار کھڑی رہتی ہو جانے کس بات پر بلاوجہ چراغ پا ہو رہی ہو میں نے تو ایسا کچھ نہیں کہا جس پر تم میرا سر پھاڑنے پر آمادہ دکھائی دے رہی ہو۔"

"میں آپ سے کب لڑی۔" وہ قدرے حیران ہوئی۔

"تم ہمیشہ یہ کیوں ثابت کرنے کی کوشش کرتی ہو کہ میں جھوٹا ہوں۔" چہرے پر زمانے بھر کی معصومیت طاری کرتے ہوئے وہ طنزیہ بولا۔

"اور یہ تم کہیں جا رہی ہو جو اس قدر تیار ہو۔"

اسے مکمل طور پر ہرانے کے بعد اب اس کی توجہ زینب کے سراپے کی جانب مرکوز ہوئی۔

"نہیں وہ ایسے ہی نیا سوٹ سل کر آیا تھا۔ اس کی فٹنگ چیک کر رہی تھی۔"

غصہ اور دکھ کی شدت سے اس کی آواز بھرا گئی جس پر فرہاد نے کوئی توجہ نہ دی۔

"اگر سوٹ سل کر ہی آگیا ہے تو ضروری تو نہیں کہ اسے گھر پہن کر خراب کیا جائے اتنا مہنگا سوٹ تم نے

کچن کے کاموں میں ہی برباد کر دیتا ہے۔" اس کی گفتگو اب دوسری پٹری پر چڑھ گئی۔
زینب خاموشی سے اندر واش روم میں آ گئی کپڑے تبدیل کرکے اس نے خوب رگڑ رگڑ کر اپنا منہ بھی دھو ڈالا۔ اس تمام عمل میں آنسو مسلسل اس کی آنکھوں سے بہہ کر چہرہ بھگوتے رہے۔



"بہارو پھول برساؤ میرا محبوب آیا ہے۔"
بے ڈھنگی آواز کے ساتھ ہی شوکے کا بے ہنگم قہقہہ اس کی سماعتوں سے ٹکرایا مارے خوف کے اس کے قدم خود بخود تیز ہو گئے۔
"ارے کیا ہوا کیوں اس قدر بھاگی جا رہی ہو۔"
اس کا ساتھ دینے کی کوشش میں ہلکان ہوتی ارم نے اسے بازو سے تھام کر روکنا چاہا۔
"کچھ نہیں بس ایسے ہی ڈر گئی تھی۔"
ارم پر نظر ڈالتے ہوئے اس نے اپنے پیچھے پلٹ کر دیکھا۔ شوکا دور دور تک کہیں نہیں تھا۔ اس کے قدموں کی رفتار خود بخود مدھم ہو گئی۔
"میرا خیال ہے تم اس خبیث شوکے سے ڈر گئی تھیں۔"
"ہاں۔"
اب چھپانے کا کوئی فائدہ نہ تھا۔
"ارے وہ منحوس تو پیچھے اس بک اسٹال پر ہی کھڑا تھا تم جانے کیوں ڈر کر بھاگ کھڑی ہوئیں۔ حد ہے۔" ارم کی بات سنتے ہی وہ شرمندہ سی ہو گئی۔
"تم اپنی اماں کو شوکے کی حرکتوں کے بارے میں کیوں نہیں بتاتیں تاکہ وہ اس کے گھر جا کر اس کی ماں یا باپ سے شکایت کریں ہو سکتا ہے اس طرح ہی وہ سدھر جائے۔ سنا ہے اس کا باپ کافی سخت آدمی ہے اور وہ اس سے ڈرتا بھی ہے۔"
ارم بے خبر تھی کہ اماں ہر بات جانتی ہیں۔ اس نے بھی بتانا ضروری نہیں سمجھا کیونکہ ان تمام باتوں کا کوئی فائدہ نہ تھا اس لیے خاموشی سے سنتی رہی۔
"مجھے نہیں لگتا کہ وہ اپنے گھر والوں سے ڈرتا ہوگا۔" کندھے پر ڈھلکتی چادر اس نے اچھی طرح سر پر جمائی۔
"چلو لعنت بھیجو شوکے پر یہ بتاؤ امرود کھاؤ گی۔"
سامنے ہی چھابڑی میں امرود سجائے چاچا رمضان اپنی مخصوص جگہ پر بیٹھا تھا۔
"ہاں۔"
اثبات میں سر ہلاتے وہ اس کے ساتھ ہی آ گئی۔ ہرے ہرے امرود اسے بہت پسند تھے۔ ارم نے ہی پیسے دے کر امرود خریدے چھوٹی چھوٹی پلاسٹک کی دو تھیلیاں ایک اس کی جانب بڑھا دی۔ بنا کچھ کہے اس نے خاموشی سے تھیلی تھام لی۔ یہ امرود کی تھیلی اس پر ایک طرح کا قرض تھی۔ ہمیشہ ایسا ہی ہوتا ارم جب بھی اپنی جیب خرچ سے اسے کچھ لے کر دیتی بدلے میں وہ بھی اسے کچھ نہ کچھ ضرور دے دیا کرتی ان کی یہ دوستی اسی طرح قائم و دائم تھی۔



"السلام علیکم بیٹا!"

فون کے دوسرے سرے پر یقیناً "ایشال تھا۔ جس کی اتنے دنوں بعد سنی جانے والی آواز نے بھی ملک صاحب کے اندر کی پژمردگی کو دور نہیں کیا۔ انہوں نے فون اپنے کان سے ذرا سا دور کرتے ہوئے ایک ترچھی نظر کچھ فاصلے پر کھڑی اس ہستی پر ڈالی جسے اپنوں میں لے جانے کی خواہش نے انہیں شاید خود بھی اپنوں سے دور کر دیا تھا۔

"وعلیکم السلام بیٹا۔"

آہستہ سے جواب دیتے ہوئے انہوں نے ایک گہرا سانس خارج کیا۔

"پاپا ہم خیریت سے لندن پہنچ گئے ہیں۔ اس لیے سوچا آپ کو بھی اطلاع کر دوں۔"

دوسری جانب موجود ایشال کا جوش و خروش ان کی سرد آواز نے خاصا کم کر دیا تھا۔

"مما سے میری بات ہوئی تھی۔ انہوں نے بتایا آپ آؤٹ آف سٹی ہیں۔ اس لیے سوچا آپ سے بھی بات کرلوں۔ آپ بزی تو نہیں تھے۔"

ان کی طویل خاموشی کو محسوس کرتے ہوئے ایشال نے سوال کیا۔

"ہاں اس وقت میں ایک ضروری میٹنگ میں ہوں تم سے بعد میں بات کرتا ہوں۔"

"اوکے پاپا ٹیک کیئر اللہ حافظ۔"

ایشال کے فون بند کرتے ہی انہیں اپنی سرد مہری کے احساس نے گھیر لیا۔

"غلطی میری ہی تھی مجھے بنا سوچے سمجھا یہ رشتہ نہیں کرنا چاہیے تھا۔ ہر شخص خواہ وہ میری اپنی اولاد ہی کیوں نہ ہو زندگی اپنی مرضی سے گزارنے کا حق دار ہے اور یہ حق اسے اللہ کی طرف سے ملا ہے۔ پھر ہم کون ہوتے ہیں کسی سے اس کا یہ حق چھیننے والے کاش یہ بات مجھے پہلے سمجھ آگئی ہوتی تو اتنی بھاری ذمہ داری اپنے کاندھوں پر نہ لیتا۔"

انہوں نے نظر اٹھا کر سامنے دیکھا جہاں آف وائٹ سوٹ میں تیار کھڑی وہ انہیں منتظر نگاہوں سے دیکھ رہی تھی۔

"ایشال کی حد تک تو ٹھیک تھا مگر اب اس کا کیا ہوگا جو کچھ اس کے ساتھ ہو چکا ہے میں اس معصوم بچی کو کس طرح بتاؤں۔"

"انکل چلیں دس بجنے والے ہیں۔"

ملک صاحب کو کسی گہری سوچ میں ڈوبا دیکھ کر اس نے پکارا۔

"ہاں چلو۔" وہ اٹھ کھڑے ہوئے۔

"سکینہ۔۔۔ سکینہ۔"

کھڑے ہوتے ہی انہوں نے آواز لگائی۔

"جی صاحب جی۔" سکینہ کچن سے بھاگ کر باہر نکل آئی۔

"اپنا سارا ضروری سامان پیک کرلو تم سب لوگ میرے ساتھ کراچی چل رہے ہو۔"

ان کے اس چھوٹے سے جملے نے وہاں موجود ہر فرد کے چہرے پر خوشی کی لہر دوڑا دی۔

"شکر الحمد للہ۔" سکینہ زیر لب بڑبڑائی۔

ہمیں کب تک جانا ہے؟

جب وہ بولی تو خوشی اس کی آواز سے جھلک رہی تھی۔ اس نے تو پچھلے کئی سالوں سے اپنی زندگی کی ہر خوشی کو اس چھوٹی سی لڑکی کے نام سے منسوب کر لیا تھا۔ جسے اس نے اپنی اولاد کی طرح پالا تھا۔

"جلد ہی۔۔۔ میرا خیال ہے ایک دو دن تک۔"

جواب دیتے ہوئے وہ باہر کی جانب بڑھ گئے۔
"اپنی اولاد کی خوشیوں کی خاطر مجھے اس بچی کی زندگی برباد نہیں کرنا چاہیے۔"
دماغ میں در آنے والی اس سوچ نے انہیں یقیناً کسی فیصلے تک پہنچا دیا تھا جس کا اندازہ ان کے چہرے کو دیکھ کر بخوبی لگایا جا سکتا تھا۔

☼ ☼ ☼

اماں کو رات سے پھر بخار تھا۔ اس لیے آج وہ اسکول بھی نہیں گئی۔ چائے بنا کر بمشکل انہیں ناشتا کروایا اور پھر اپنا مختصر سا ناشتا لیے صحن میں بچھی چارپائی پر آبیٹھی، جب بیرونی دروازہ کھول کر فاطمہ خالہ اندر داخل ہوئیں۔
"کیسی طبیعت ہے اب تمہاری ماں کی؟" اس کے پاس سے گزرتے ہوئے لمحہ بھر کو رکیں۔
"بخار بہت تیز ہے۔" اس نے آہستہ آواز میں جواب دیا۔
"اللہ بہتر کرے گا۔"
خالہ نے اس کے سر پر ہاتھ رکھتے ہوئے دعا کی اور اندر کی جانب بڑھ گئیں۔ اس نے چائے کا آخری گھونٹ بھرا، کچن میں موجود تمام برتن دھونے کے بعد خود بھی اندر کمرے میں ہی آگئی، جہاں فاطمہ خالہ اماں کے قریب ہی چارپائی پر بیٹھی تھیں۔ اماں کی طبیعت رات کے مقابلے میں خاصی بہتر نظر آرہی تھی۔
"میں نے آفتاب سے کہا ہے وہ تمہیں آج شام اسپتال لے جائے گا۔" آفتاب ان کے بڑے بیٹے کا نام تھا۔
"اللہ تعالیٰ تمہیں صحت و تندرستی عطا فرمائے۔ اس بچی کا خدا کے بعد تم واحد سہارا ہو، سوچو اگر تمہیں کچھ ہو گیا تو یہ غریب کہاں جائے گی۔"
خالہ نے اماں کا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں تھام لیا۔ وہ خاموشی سے چارپائی کے نزدیک جا کھڑی ہوئی۔
"نہیں خالہ مجھے اسپتال نہیں جانا، بس ذرا سا بخار ہے، دوائی لوں گی تو ان شاء اللہ رات تک ٹھیک ہو جاؤں گی۔"
"یہ بخار بار بار کیوں ہو رہا ہے؟ یہ بات تم خود بھی اچھی طرح جانتی ہو۔" فاطمہ کے لہجے میں پیار بھری خفگی آگئی۔
"بیماری کو نظر انداز کرنے سے بیماری ختم نہیں ہوتی اور نہ ہی کم ہوتی ہے، بلکہ بڑھتی ہے اور اپنی بیماری تم خود بڑھا رہی ہو اسے مسلسل نظر انداز کر کے۔" اماں کو کیا بیماری تھی وہ سمجھ نہ پائی۔
"میری مانو تو اپنے علاج پر توجہ دو، باقی جو مولا سائیں بہتر کرے ہونا تو وہی ہے جو اس میرے رب نے مقدر میں لکھ دیا ہے، مگر انسان کو اپنے حق میں ہمیشہ اچھے کی کوشش ضرور کرنی چاہیے، تمہارے رب کا بھی یہی حکم ہے۔"
خالہ میرا ایک کام ہے، اگر آپ کر سکیں تو۔
اماں نے جیسے خالہ کی تمام باتوں کو نظر انداز کر دیا۔
"ہاں بیٹا بولو۔"
"جاؤ ایک کپ چائے بنا لاؤ۔"
اماں نے پھولی ہوئی سانسوں کے ساتھ اسے مخاطب کیا۔ وہ سمجھ گئی اماں اس کے سامنے بات نہیں کرنا چاہتیں اس لیے خاموشی سے باہر نکل آئی۔ جب وہ چائے لے کر کمرے میں آئی تو اماں نے اپنے قریب رکھا چھوٹا سا پرانا باکس بند کر کے اس کے حوالے کر دیا۔
"یہ ٹرنک میں رکھ دو۔"
وہ اس باکس کو ٹرنک میں رکھ کر واپس پلٹی تو خالہ نے ہاتھ میں پکڑا کاغذ کا ٹکڑا نہایت احتیاط سے اپنے دوپٹے کے

پلو سے باندھ لیا۔

"اچھا بیٹا اب میں چلتی ہوں۔" خالی کپ انہوں نے اس کے حوالے کیا۔

"اگر اس فون نمبر پر میرا رابطہ نہ ہوسکا تو ان شاءاللہ آفتاب کو اس پتے پر ضرور بھیجوں گی' تاکہ وہ وہاں جاکر ان سے خود ملے اور تمہارا تمام حال من و عن بیان کرسکے' مجھے امید ہے اللہ تعالیٰ ضرور کوئی بہتری کی صورت نکالے گا۔ بس تم اس سے اچھے کی امید رکھو۔"

انہیں تسلی دیتے کروہ باہر نکل گئیں۔



"یاسمین آپا آرہی ہیں۔"

فرہاد نے ٹی وی سے نظریں ہٹا کر اسے اطلاع بہم پہنچائی۔

"اچھا کب۔"

اس کے ہاتھ مریم کا بیگ پیک کرتے کرتے رک گئے۔

"شاید کل شام تک۔"

"خیریت سے آرہی ہیں۔" ان کی آمد کبھی بھی بلاسبب نہ ہوتی تھی۔

"تم ان کے میاں کو تو جانتی ہو' کس قدر بدذات آدمی ہے۔ اپنی زندگی میں خود سکون کرتا ہے اور نہ ہی دوسروں کو کرنے دیتا ہے۔ ہماری اتنی اچھی نیک اور سیدھی بہن کے نصیب میں یہ ہی گھٹیا شخص رہ گیا تھا۔"

فرہاد ہمیشہ اپنے بہنوئی کے لیے ایسے ہی الفاظ استعمال کرتا جس کی وہ عادی تھی' مگر پھر بھی یہ اس کے سوال کا جواب نہ تھا۔

"جب رشتہ لینا تھا تو ہمارے آگے پیچھے پھرتے تھے اور اب ایسی ماتھے پر آنکھیں رکھی ہیں' جیسے جانتے ہی نہیں۔"

"تو کیا آپا کا کوئی جھگڑا ہوگیا ہے؟" اس تمام تمہید سے اس نے یہ ہی نتیجہ نکالا۔

"نہیں اس خبیث نے اب اپنا کاروبار شروع کرنا ہے' جس کے لیے کچھ رقم درکار ہے۔ وہ لینے آپا کو بھیجا ہے' حالانکہ اس سے قبل عید انہیں پیسے بھیج چکا ہے۔"

اوہ وہ تو بھول ہی گئی تھی' آپا کی اکثر و بیشتر آمد ایسے ہی کسی مقصد کے لیے ہوتی تھی۔ "اچھا۔"

اس نے خاموشی سے مریم کا بیگ پیک کرکے رکھا۔ آپا کے شوہر سے تو اس کا زیادہ واسطہ نہ پڑا تھا' مگر آپا کی آمد اس کی زندگی میں موجود تھوڑے سے سکون کو ضرور درہم برہم کردیا کرتی تھی اور یقیناً "اب ایسا ہی ہونے والا تھا۔



"شاہ زین یہاں آؤ۔"

مما نے اپنے سامنے رکھے لیپ ٹاپ سے نظریں ہٹا کر اسے دیکھا۔

"جی مما۔"

وہ خاموشی سے ان کے قریب آن کھڑا ہوا۔

"یہ لڑکی دیکھو کیسی ہے؟"

لیپ ٹاپ کی اسکرین پر نظر آنے والی لڑکی اس کے لیے قطعی اجنبی تھی۔

"یہ کون ہے؟" اس نے حیرت سے مما کی جانب دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"میری دوست کی بیٹی ہے' بلکہ تمہارے پاپا سے تو ان کی دور کی رشتہ داری بھی ہے۔ ماشاءاللہ بہت پیاری بچی ہے۔"

"حیرت ہے' میری تو میری اس سے کبھی ملاقات نہیں ہوئی۔"

"ملاقات بھی ہو جائے گی' پہلے یہ بتاؤ لڑکی کیسی ہے' بڑی قابل ڈاکٹر ہے۔" مما نے لیپ ٹاپ کا رخ مکمل طور پر اس کی جانب کر دیا۔

"اچھی ہے۔"

مختصر سا جواب دے کر اس نے ٹیبل پر رکھا اپنا سیل فون اٹھا لیا۔

"ہم چاہتے ہیں کہ اب تمہاری شادی کر دی جائے۔"

اس کی طرف سے کیے جانے والے کسی بھی ممکنہ سوال سے ناامید ہونے کے بعد مما نے خود ہی بات آگے بڑھائی۔

"اسی سلسلے میں میں تمہیں لڑکی دکھا رہی تھی۔ اگر تمہیں پسند ہو تو ہم بات آگے بڑھائیں۔"

بلی تھیلے سے باہر آ گئی۔ وہ مما کی باندھی جانے والی تمہید کی وجہ شروع میں ہی سمجھ چکا تھا۔ صرف ان کے منہ سے سننا چاہتا تھا۔

"پلیز مما! آپ اس سلسلے میں کسی کی بیٹی کو کوئی امید مت دلائیں اور نہ ہی مجھ سے پوچھے بغیر کہیں رشتہ دیکھنے جائیں۔ مجھے جب شادی کرنا ہو گی میں خود ہی آپ کو بتا دوں گا۔"

"ٹھیک ہے مگر کب تک۔" مما لیپ ٹاپ بند کر کے اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"اور اگر تمہیں کوئی لڑکی پسند ہے تو ہمیں اعتراض نہیں مگر کوشش کرو جو فیصلہ کرنا ہے جلد کرو میں اب گھر کی تنہائی سے اکتا گئی ہوں۔"

مما کی بات ختم ہوتے ہی حبیبہ کا سراپا چھم سے اس کے تصور میں اتر آیا اور اس کے لب خود بخود مسکرا اٹھے۔

"میں کوشش کروں گا مما! آپ کی یہ خواہش جلد پوری کر سکوں۔"

ماں کے کندھے پر اپنا ہاتھ رکھتے ہوئے اس نے مکمل یقین دہانی کرائی۔ ایک طرف سے مسئلہ حل ہو چکا تھا۔ اب اسے صرف حبیبہ سے بات کرنی تھی۔ جس کے لیے وہ موقع کا منتظر تھا۔

☼ ☼ ☼

"تین تین بیٹے دیے ہیں میں نے اس شخص کو' مگر دیکھو قدر نہیں۔"

یاسمین آپا نے چائے کا آخری گھونٹ بھرا' تین بیٹوں کی ماں ہونے کا مان ان کے لہجہ میں ہمیشہ ہی چھلکتا تھا۔

"جی۔" وہ صرف اس قدر ہی کہہ سکی۔

"اور ایک میرا بھائی ہے' کبھی نہیں سوچا کہ ایک بیٹا بھی ہونا چاہیے۔"

ان کا اشارہ یقیناً "فرہاد" کی جانب تھا۔

"بیٹی یا بیٹا کچھ اپنے اختیار میں نہیں ہوتا' یہ سب دینے والی ذات صرف اللہ کی ہے۔" اسے یاسمین آپا کی بات خاصی بری لگی۔

"دینے والا تو اللہ ہی ہے' مگر لوگ کب یہ سب سمجھتے ہیں اب میرے دیور کو ہی دیکھ لو جہاں تیسری بیٹی پیدا ہوئی وہاں دوسری بیوی کر لی۔"

"ہر شخص آپ کے دیور جیسا نہیں ہوتا۔"

اب ان کے پاس مزید بیٹھنا محال تھا وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"ہاں بھئی خوش نصیب ہو جو فرہاد جیسا شوہر ملا' سیدھا سادہ کسی معاملے میں نہ بولنے والا۔ ایک ہمیں دیکھو ہر وقت کی چخ چخ۔"

وہ ہمیشہ سے ایسی ہی باتیں کیا کرتیں۔

"قبر کا حال صرف مردہ جانتا ہے۔ آپا باہر والوں کو سب کچھ ٹھیک اور اچھا نظر آتا ہے۔"
آہستہ آواز میں جواب دیتی وہ کچن میں آگئی 'تاکہ رات کے کھانے کی تیاری کر سکے۔

☆ ☆ ☆

اماں گھر آئیں تو خاصی گھبرائی ہوئی تھیں۔ اندر داخل ہوتے ہی انہوں نے دروازے کی کنڈی لگادی۔
"کیا ہوا اماں 'کیوں اتنی پریشان ہو؟" وہ تیزی سے ماں کی جانب بڑھی۔
"کچھ نہیں 'گلی میں پولیس آئی ہے 'شوکے' کے دوست ارشد علی کو گرفتار کرنے۔"
ماں نے ہاتھ میں تھمی دوائیوں کا لفافہ قریبی ٹیبل پر دھرتے ہوئے اپنی چادر سے منہ پونچھا۔
"پھر کسی کی جیب کاٹی ہوگی یا سائیکل چوری کی ہوگی۔ ان دونوں کا تو یہ ہی کام ہے 'مگر تم کیوں اس قدر پریشان ہو رہی ہو۔ اچھا ہے پولیس لے جائے 'جان چھوٹے محلے والوں کی۔"
پانی کے کولر سے سلور کا کٹورا لبالب بھرا اور ماں کے قریب آگئی۔
"نہیں اس بار ایسا کچھ نہیں ہے۔" ماں نے چارپائی پر بیٹھتے ہوئے پانی کا کٹورا تھام لیا۔
"اس بار سنا ہے اس نے شوکے' کے ساتھ مل کر کوئی لڑکی اغوا کی تھی اور پھر دونوں نے مل کر اسے مار دیا۔ لڑکی کی لاش کسی خالی پلاٹ سے ملی ہے۔"
"اوہ۔۔۔"
ماں کی دی جانے والی اطلاع نے اسے بھی خوف زدہ کردیا اور یکدم ہی اس کا چہرہ لٹھے کی طرح سفید ہو گیا۔
"اچھا ہے 'اب ان دونوں بدمعاشوں کو پولیس پکڑ کر لے جائے گی۔ کم از کم اس طرح محلے والوں کو تو سکون نصیب ہوگا۔"
"سکون کیسا شوکے' کے باپ کے پاس تھوڑا حرام کا پیسہ ہے 'تک مکا کر کے بیٹے کو چھڑوا لے گا۔"
یہ بات بھی سچ تھی 'وہ خاموش ہو گئی۔ مارے خوف کے اس کا دل اب بھی تیزی سے دھک دھک کر رہا تھا۔
"آج کتنے ہی دن ہو گئے خالہ فاطمہ کو فون نمبر دیے ہوئے 'مگر انہوں نے کچھ بتایا ہی نہیں۔" کچھ سوچتے ہوئے اماں زیر لب بڑبڑائیں۔
"کس کا فون نمبر اماں۔"
وہ چارپائی پر ان کے نزدیک ہی بیٹھ گئی۔
"ہے میرے ایک قریبی عزیز کا۔"
آج پہلی بار ماں کے منہ سے قریبی عزیز کا لفظ سنا تھا۔ اسے قدرے حیرت ہوئی۔
"سوچ رہی ہوں نکڑ والے پی سی او جا کر انہیں خود ہی فون کرلوں 'میرا باکس تو نکال کر لانا 'وہ جو لوہے کے ٹرنک میں رکھا ہے۔"
وہ یہ باکس کئی بار وہاں سے نکال کر لائی تھی۔ مگر پھر بھی اماں ہر بار اسے جگہ کی یاددہانی ضرور کرواتیں 'اس نے خاموشی سے باکس لا کر ان کے قریب رکھ دیا۔ اماں نے کھول کر اندر سے ایک کارڈ نکالا اور مٹھی میں دباتے ہوئے پھر سے اٹھ کھڑی ہوئیں۔
"یہ واپس اپنی جگہ رکھ آؤ میں ابھی آتی ہوں۔"
"رکو اماں 'مجھے بھی ساتھ لے کر جانا میں نے اکیلے گھر میں نہیں رہنا۔"
کچھ دیر قبل والی خبر کا خوف ابھی بھی پوری طرح اس کے اندر پنجے گاڑھے بیٹھا تھا۔ اسے خالی گھر میں ہر طرف شوکے کا ہیولہ دکھائی دے رہا تھا۔ اماں نے رک کر ایک نظر اس کے چہرے پر ڈالی۔

"اچھا آجا، مگر اپنی چادر لے کر آنا۔"

اسے ہدایت دیتیں وہ باہر کی جانب بڑھ گئیں۔ وہ تیزی سے باکس اپنی جگہ واپس رکھ کر ماں کے پیچھے لپکی' دروازے کو باہر سے کنڈی لگائے وہ دونوں ماں بیٹیاں صغیر پی سی او آگئیں۔ اپنی زندگی میں پہلی بار وہ اس پی سی او آئی تھی اور شاید زندگی میں پہلی بار اس کی ماں کسی کو فون کرنے آئی تھی۔ ورنہ آج تک وہ یہی سمجھتی رہی کہ ان کا اس دنیا میں کوئی ایسا عزیز نہیں ہے جسے فون کرنے کی کبھی ضرورت پیش آئے۔ پی سی او پر رش تھا پردہ لگا کر عورتوں کا حصہ علیحدہ کر دیا گیا تھا۔ وہ اندر والے حصے میں جا بیٹھیں۔ چھٹی کا دن تھا۔ گلی میں کرکٹ کھیلتے بچوں کا شور اندر تک سنائی دے رہا تھا۔

"لائیں نمبر دیں۔"

ان سے پہلی والی عورت کے فارغ ہوتے ہی فون کے قریب بیٹھے شخص نے آواز لگائی' ماں نے جلدی سے ہاتھ میں پکڑی پرچی اسے تھما دی۔ دکان والے نے نمبر ملانے کے بعد فون ماں کے ہاتھ میں دے دیا۔ وہ بیدلی سے باہر کھیلتے بچوں کو دیکھنے لگی۔ ماں کی طرف سے اس کی توجہ بالکل ہٹ گئی۔ جب اچانک ماں کی نسبتاً" تیز آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی۔

"آپ کو کچھ علم ہے وہ کب تک واپس آئیں گے۔"

ماں کے لہجے میں مایوسی تھی' دوسری طرف سے کیا کہا گیا اسے آواز نہ آئی ماں کس سے بات کرنا چاہتی تھی اپنی بے دھیانی میں وہ سن ہی نہ پائی اسے بے حد افسوس ہوا۔

"اچھا میرا کوئی فون نمبر تو نہیں ہے مگر وہ جب بھی آئیں ان سے کہنا میرا فون تھا۔" ماں اتنا کہہ کر رک گئیں۔

"اس نے تو کہا تھا تم زندگی میں جب بھی مجھے پکارو گی میں تمہیں اپنا منتظر پاؤں گا۔" ماں کی بڑبڑاہٹ اس کے کانوں سے ٹکرائی۔

"میرا نام ہے۔" ماں زیر لب بڑبڑائیں۔

فون کی دوسری جانب موجود شخصیت نے یقیناً" ماں کا نام پوچھا تھا وہ ہمہ تن گوش ہو گئی اسی پل کسی نے دکان کے سامنے موجود آم کے درخت پر پتھر مارا بہت ساری چڑیوں کا تیز شور اس کی سماعتوں سے ٹکرایا "نام میں کیا رکھا ہے۔ ان سے کہنا میں ہفتہ بھر میں پھر سے فون کروں گی ایک ہفتہ تک واپس تو آجائیں گے نا۔"

وہ جاننا چاہتی تھی کہ ماں کس کو فون کر رہی ہے مگر باوجود کوشش کے اسے ناکامی ہوئی ماں نے اپنی مطلوبہ شخصیت کا دوبارہ نام بھی نہ لیا "میرا نام تو شاید اب انہیں یاد بھی نہ ہو گا اس لیے بتانے کا کیا فائدہ۔ چلو پھر ایک ماہ بعد کر لوں گی فون اللہ حافظ۔"

فون بند کرتے ہی انہوں نے مٹھی میں دبے روپے دکان والے کے حوالے کیے' باقی رقم واپس دوپٹے کے پلو میں لپیٹتی اور اسے ساتھ لیے دکان سے باہر نکل آئیں گھر سے پی سی او جاتے سمے ماں کے قدموں میں جو تیزی تھی وہ اب قدرے کم ہو چکی تھی تیز دھوپ میں دھیرے دھیرے قدم اٹھاتی ماں کی سنگت میں اس نے اپنے گھر کی دہلیز کے اندر قدم رکھ لیے۔



گاڑی کے سگنل پر رکتے ہی اس کی نگاہ دائیں جانب سڑک کے کنارے کھڑے اس لڑکے پر پڑی جس کے ہاتھوں میں تھمے سرخ تازہ گلاب کے پھول دیکھنے والوں کی نگاہوں کو ایک تراوٹ بخش رہے تھے۔

"سر آپ کو کیسے پتا چلا مجھے سرخ گلاب بہت پسند ہیں۔"

کانوں میں حبیبہ کی آواز آتے ہی وہ چونک اٹھا فوراً" اشارے سے اس لڑکے کو اپنے قریب بلایا۔

"یہ سارے پھول پیچھے سیٹ پر رکھ دو۔"

پرس نکال کر ان ماتھے ہی کچھ نوٹ اس لڑکے کو تھما دیے جنہیں دیکھتے ہی اس کے چہرے پر پہلے حیرت اور پھر یک دم خوشی کی لہر سی دوڑ گئی۔

"تھینک یو سر" خوشی سے اس نے شاہ زین کو سلوٹ مارا۔

سبز بتی روشن ہو گئی اس نے تیزی سے گاڑی آگے کی سمت بڑھائی وہ جلد از جلد آفس پہنچ کر یہ سارے پھول حبیبہ کو دینا چاہتا تھا تیز رفتاری کے باعث وہ پندرہ منٹ کے لگ بھگ آفس کی پارکنگ میں موجود تھا گاڑی پارکنگ میں چھوڑ کر وہ دو دو سیڑھیاں پھلانگتا اوپر پہنچا اسے کسی بہانے حبیبہ کو نیچے گاڑی تک لانا تھا وہ آفس میں سب کے سامنے یہ پھول دے کر اس کا کوئی تماشا بنوانا نہیں چاہتا تھا اسے ہمیشہ خدشہ رہتا کہیں وہ کسی چھوٹی سی بات کو لے کر ناراض نہ ہو جائے کیونکہ وہ ایسی ہی تھی، پھولی ہوئی سانسوں کے ساتھ وہ آفس ہال کے بڑے سے داخلی دروازے کے سامنے جا کھڑا ہوا قریب لگے آئینہ میں اپنا اچھی طرح جائزہ لے کر ٹائی کی ناٹ ٹھیک کی تیز تیز چلتی سانسوں کو بحال کیا۔

"السلام علیکم صاحب۔" دروازے پر ہاتھ رکھتے ہی کرم دین اسے دھکیلتا ہوا باہر نکل آیا۔

"وعلیکم السلام۔"

سر کی جنبش سے سلام کا جواب دیتا وہ اندر داخل ہوا سامنے ٹیبل پر کرن اپنے کمپیوٹر میں مصروف تھی اس سے چند قدم دور حبیبہ کی ٹیبل اس کے وجود سے یکسر خالی تھی ٹیبل کے نیچے موجود کرسی اس بات کی علامت تھی کہ اسے باہر ہی نہیں نکالا گیا۔

"حبیبہ کہاں ہے؟" صاف لگ رہا تھا وہ آج نہیں آئی پھر بھی وہ کرن سے تصدیق کرنا چاہتا تھا۔

"وہ تو آج نہیں آئی سر۔"

"اوہ۔!" کچھ دیر قبل والی اس کی ساری خوشی یکدم کافور ہو گئی۔

"خیریت۔"

اس کا اشارہ حبیبہ کی غیر حاضری کی سمت تھا۔

"جی سر اس کے ٹرم ختم ہوئے ہیں جس کے بعد اس کی یونیورسٹی تقریباً" دس دن کے لیے بند ہوتی ہے لہٰذا یہ دس دن وہ اپنے چاچا کے ساتھ گزارتی ہے۔"

اسے حیرت ہوئی حبیبہ نے اسے کل کیوں نہیں بتایا کہ وہ ایک ہفتہ کی چھٹیوں پر جا رہی ہے شاہ زین نے اپنے آفس میں قدم رکھتے ہی موبائل نکال کر اس کا نمبر ملایا حبیبہ کا سیل آف تھا اس کا خوشگوار موڈ یک دم ہی خراب ہو گیا، جب رات گھر واپس آیا تو سرخ گلابوں کی مہک پوری گاڑی میں پھیلی ہوئی تھی اس کا دل نہ چاہا ان پھولوں کو نکال کر پھینک دے جو خریدنے سے قبل حبیبہ کے نام منسوب کر چکا تھا گھر آتے ہی اس نے تمام پھول نکال کر ڈرائنگ روم فریج میں رکھ دیے۔

☆ ☆ ☆

ہر انسان کی زندگی میں ایک ٹرننگ پوائنٹ ضرور آتا ہے جس کے بعد اس کی زندگی مکمل طور پر تبدیل ہو جاتی ہے مگر اس کی زندگی میں یہ پوائنٹ دوسری بار آ گیا تھا پہلی بار جب وہ اپنی ماں، گھر بار، سکھی ساتھیوں اور صحن میں لگے پیپل کے بڑے سے پیڑ سمیت سب کچھ چھوڑ چھاڑ ملک صاحب کی سنگت میں چاچا فضل اور آنٹی سکینہ کے ہمراہ اس گھر میں آئی تھی جہاں آنے کے بعد اس کی زندگی یکسر طور پر تبدیل ہو گئی تھی اب ایک بار پھر وہ یہ سب چھوڑ چھاڑ کر کسی دوسری راہ پر گامزن ہونے چلی تھی۔ نہیں جانتی تھی اب اس کی منزل کہاں ہے مگر شاید منزل تو اسے ابھی تک ملی ہی نہیں تھی اس نے خالی خالی نگاہوں سے پورے گھر پر ایک نظر دوڑائی، سکینہ نے اس کا ضروری سامان سب پیک کر دیا تھا یک دم بھی اس کے دل میں ایک ہوک سا اٹھا۔

"چاچا۔۔۔ چاچا۔" وہ صوفے سے اٹھ کھڑی ہوئی۔
"کیا ہوا بیٹا کیا بات ہے؟" چاچا فضل دین بھاگا ہوا اس کے سامنے آن کھڑا ہوا۔
"مجھے اماں کی قبر پر جانا ہے۔"
آج کتنے سالوں بعد ماں کی قبر پر جانے کی خواہش نے دل میں کروٹ لے کر بیدار ہو گئی۔
"اس وقت۔" چاچا نے حیرت سے اس کی شکل دیکھی۔
"ابھی تو بیٹا مغرب ہونے والی ہے۔"
"تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟"
"رات کو اس طرح قبرستان نہیں جانا چاہیے۔" پیکنگ کا کام چھوڑ کر سکینہ نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔
"کچھ نہیں ہوتا آنٹی وہاں قبروں میں موجود لوگ تو خود اتنے بے بس ہوتے ہیں کہ باہر نکل کر اپنے پیاروں کے آنسو صاف کرنے کی استطاعت بھی نہیں رکھتے پھر وہ بیچارے ہمیں کیا نقصان پہنچائیں گے۔"
ماں کی یاد میں اس کا دل دھاڑیں مار کر رونے کو چاہا۔
"اور پھر میں کراچی جانے سے قبل ایک بار اپنا گھر بھی دیکھنا چاہتی ہوں وہ گھر جہاں میری اک عمر اپنی ماں کے ساتھ گزری مجھے فاطمہ خالہ اور ارم سے بھی ملنا ہے مجھے وہ گلیاں دیکھنی ہیں آنٹی جہاں میرا بچپن دفن ہے۔"
یاسیت اس کے لہجے میں گھلی ہوئی تھی۔
"اچھا میں ملک صاحب سے اجازت لے لوں پھر آپ کو لے چلتا ہوں۔"
فضل دین نے اس کے سر پر دست شفقت رکھا اور وہ مطمئن ہو گئی مگر رات انکل کی واپسی کے ساتھ ہی اس کا یہ اطمینان بھی رخصت ہو گیا۔
"فی الحال تو تمہاری یہ خواہش پوری کرنا مشکل ہی نہیں ناممکن بھی ہے۔"
انہوں نے اک نگاہ اس کے ستے ہوئے چہرے پر ڈالی۔
"کیوں کہ ہمیں کل گیارہ بجے ایئرپورٹ پہنچنا ہے اس سے قبل بہت سارے ایسے کام ہیں جو فضل دین نے نمٹانے ہیں، بہرحال زندگی رہی تو میں بہت جلد تمہیں واپس لا کر ان تمام لوگوں سے ضرور ملوانے لے جاؤں گا ابھی تو پرسوں تمہارا ٹیسٹ ہے یونیورسٹی میں داخلے کے لیے۔"
آنٹی سکینہ نے چونک کر ملک صاحب کی طرف دیکھا۔
"البتہ صبح سویرے سکینہ کے ساتھ قبرستان ضرور چلی جانا کیونکہ یہ ایک ایسا خواہش ہے جس کے لیے میں تمہیں منع نہیں کر سکتا۔"
"جی۔"
وہ بمشکل اتنا ہی کہہ سکی۔
مطلب کہ منزل ابھی بھی کہیں دور کھڑی تھی اسے یہاں سے جا کر پھر یونیورسٹی میں داخلہ لینا تھا اور جانے ابھی بھی ایشال اسے اپنا شرف ملاقات بخشتا نہیں۔ وہ کچھ نہیں جانتی تھی اور نہ ہی جاننا چاہتی تھی یہ ہی سوچ کر اس نے خود کو حالات کے دھارے پر چھوڑ دیا تھا شاید اسی میں اس کی بہتری تھی۔

(باقی آئندہ شمارے میں ملاحظہ کریں) ☆

نفیسہ سعید

# ایسا کب ہے زندگی




—۹—

## نویں قسط

ملک صاحب اپنے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنے کم سن بیٹے ایشال کا نکاح کر دیتے ہیں جبکہ ایشال کی دلچسپی اپنی کزن عریشہ میں ہے۔

حبیبہ تعلیم حاصل کرنے کے لیے حیدر آباد سے کراچی آئی ہے۔ شاہ زین کے والد نے اسے اپنے آفس میں اپائنٹ کر لیا شاہ زین حبیبہ میں دلچسپی لینے لگا۔

فرہاد تین بھائی ہیں۔ فرہاد کے دونوں بھائی معاشی طور پر مستحکم ہیں اور دونوں اپنی بیوی بچوں کی ضروریات کو دل کھول کر پورا کرتے ہیں جبکہ فرہاد اپنی بیوی زینب اور بچیوں کی ضروریات پوری کرنے میں بے حد کنجوسی سے کام لیتا ہے جو زینب کو بالکل پسند نہیں۔

فرہاد کے بڑے بھائی کی بیوی نفیسہ زینب کی خوب صورتی سے حسد کرتی ہیں اور آئے دن اس حسد کا اظہار کرتی رہتی ہیں۔

(اب آگے پڑھیے)

"فرہاد..."
"ہاں بولو..."
فرہاد نے اپنے سامنے پھیلے اخبار سے اک ذرا سی نظر ہٹا کر اس کے چہرے کی جانب تکا جہاں واضح طور پر ایک الجھن سی دکھائی دے رہی تھی "کیا بات ہے زینب؟"
فرہاد اب مکمل طور پر اس کی طرف متوجہ تھا۔
"آپا کا فون آیا تھا۔" وہ جھجکتے ہوئے بولی۔
"کیوں... خیریت۔"
فرہاد کے چہرے پر حسب توقع ایک ناگواری سے پھیل گئی' جانے کیوں وہ شروع سے ہی اس کی آپا اور ان کے شوہر سے چڑتا تھا' پہلے پہلے تو زینب کو یہ محض وہم لگتا مگر گزرتے وقت اور حالات نے اس کے اس وہم کی تصدیق کردی اس کی وجہ کیا تھی یہ وہ آج اتنے سالوں بعد بھی نہ جان پائی۔
"اتوار والے دن احد کی سالگرہ ہے وہ چاہتی ہیں ہم سب اس میں شریک ہوں۔" بالآخر اس نے اپنا مدعا بیان کر ہی دیا۔
"ہاں تو چلی جانا احسان سے کہنا وہ تمہیں اور بچوں کو لے جائے گا۔"
"اور آپ..." نہ چاہتے ہوئے بھی اسے کہنا پڑا۔
"میں نہیں جاسکتا ایک تو میں اتوار والے دن کچھ مصروف ہوں ایک دو کام نپٹانے ہیں دوسرا تمہارا وہ بہنوئی کیا نام ہے اس کا..."
فرہاد نے ذرا سا رک کر اپنے ذہن پر زور ڈالا۔
"ہاں ثناء اللہ' سچی بات یہ ہے کہ مجھے وہ شخص رتی بھر پسند نہیں پتا نہیں خود کو کیا سمجھتا ہے بڑا کوئی عالم فاضل بنتا ہے۔"
فرہاد شروع ہو گیا' زینب گہری سانس بھر کر اٹھ کھڑی ہوئی جانتی تھی ایسا ہی ہوگا' اب فرہاد کی کسی بھی بات کا جواب دینے سے بہتر تھا۔ خاموشی اختیار کرلی جائے' وہ ویسے بھی اس کی فیملی کی کسی بھی تقریب میں کم ہی شریک ہوا کرتا تھا اب تو وہ ان سب کی عادی ہو چکی تھی۔
"فرہاد..."
اس نے خاموش ہوتے ہی زینب نے ایک بار پھر اسے پکارا۔
"اب کیا بات ہے؟"
اخبار کا صفحہ پلٹتے ہوئے اس نے زینب پر نظر ڈالی۔
"مجھے کچھ رقم چاہیے۔"
بہت سوچ کر وہ قدرے جھجکتے ہوئے بولی۔
"خیریت... یہ آدھی رات کو تمہیں رقم کی کیا ضرورت پڑ گئی۔"
"دراصل مجھے احد کے لیے کوئی تحفہ لینا ہے۔" یہ جملہ اس نے نہایت شرمندگی کے عالم میں ادا کیا۔
"اچھا لے لینا ابھی تو سنڈے کافی دور ہے۔"
وہ منتظر تھی شاید فرہاد مزید کوئی بات کرے' مگر نہیں زینب کو جواب دے کر وہ ایک بار پھر سے اخبار میں مصروف ہو گیا' وہ خاموشی سے کمرے میں پھیلا سامان سمیٹنے لگی۔
"ویسے ایک بات کہوں برا مت منانا۔"

اب اس نے اخبار لپیٹ کر ایک سائیڈ پر رکھ دیا۔

"تمہاری بہن کا یہ طریقہ اچھا ہے ہر سال کسی ایک بچے کی سالگرہ منا کر لوگوں سے تحفے بٹورنے کا۔" فرہاد نے ہنستے ہوئے طنز کیا۔

"وہ اتنا خرچہ تحفے لینے کے لیے نہیں کرتیں۔" زینب دروازے سے باہر نکلتے نکلتے رک گئی۔

"یہ ان کے بچوں کی خوشی ہے جیسے وہ اہتمام سے منانا پسند کرتی ہیں اور ہر شخص اپنی پسند اور خوشی کے اظہار کے لیے آزاد ہے۔"

"انہیں، تو تمہارے گھر والے بھی خوب تحفے دیتے ہیں اور یہاں جب بھی آتے ہیں بالکل خالی ہاتھ......" ایک بار پھر وہ ہی پرانا رونا۔

اتنے سالوں میں آج تک میں نے کبھی اپنے بچوں کی کوئی ایسی تقریب منعقد نہیں کی جس میں کسی کو بلایا جائے اور وہ خالی ہاتھ آئیں۔" زینب نے تڑخ کر جواب دیا۔

"ہاں بیٹا ہوتا تو ضرور میں بھی ایسی خوشی مناتا۔"

جانے اس کے لہجہ میں ایسا کیا تھا کہ زینب بالکل خاموش ہوگئی' اسے سمجھ ہی نہ آیا کہ وہ اس بات کا کیا جواب دے' آنکھوں میں نمی بھرے وہ دروازہ کھول کر باہر آگئی۔

"بلاوجہ ہی تحفہ کے لیے رقم مانگی۔" باہر نکلتے ہی وہ بری طرح پچھتائی۔

"نازیہ اور سالار کے دیئے ہوئے کچھ تحائف ابھی بھی الماری میں رکھے تھے' فضہ بھابھی کے دبئی سے لائے ہوئے تحائف بھی وہیں پڑے ہیں ان میں سے ہی کچھ دے دیتی کیا ضرورت تھی بلاضرورت اس شخص سے الجھنے کی۔"

اسے جی بھر کر افسوس ہوا' مگر اب کوئی فائدہ نہ تھا جانتی تھی کہ اب اگلے کئی دنوں تک فرہاد کا موڈ اتنا ہی خراب رہنا ہے ایک چھوٹی سی بات نے دونوں کے دلوں میں فاصلہ پہلے سے بھی بڑھا دیا۔



ایئرپورٹ سے باہر نکلتے ہی اس نے دور تک ایک نظر دوڑائی اسے کوئی بھی اپنا منتظر دکھائی نہ دیا۔ وہ تو سارے راستے اسی خوش فہمی میں رہی کہ باہر نکلتے ہی ایشال اور آنٹی دونوں اس کے والہانہ استقبال کے لیے موجود ہوں گے مگر اس کی یہ خوش فہمی دیگر تمام باتوں کی طرح پہلے ہی مرحلے پر غلط ثابت ہوگئی' سکینہ نے ایک نظر اس معصوم کے مایوس چہرے پر ڈالی اور سامان کی ٹرالی دھکیلتے آگے کی جانب بڑھ گئی یہاں آنے سے قبل وہ بھی ایسی بہت ساری خوش فہمیوں کا شکار تھی آج یقیناً وہ بھی اتنی ہی شاک ہوتی جتنی چھوٹی بی بی مگر بھلا ہو فضل دین کا جس نے رات ہی اسے اچھی طرح ہر بات سمجھا دی تھی۔

"دیکھ سکینہ ایک بات اپنی گرہ سے باندھ لے۔"

اسے خوشی خوشی کپڑے استری کرتا دیکھ کر فضل دین اس کے قریب آن کھڑا ہوا۔

"جو دکھائی دیتا ہے وہ ہوتا نہیں ہے حقیقت تو کچھ اور ہی ہوتی ہے۔ جو بندہ جان بھی نہیں پاتا۔" وہ تمہید باندھتے ہوئے بولا۔

"میں تیری بات سمجھی نہیں فضل دین۔" سکینہ کچھ الجھ سی گئی۔

"چھوٹی بی بی کے سامنے کوئی ایسی بات نہ کرنا جو اسے کسی خوش گمانی میں مبتلا کردے۔" فضل دین آہستہ آواز میں بولا۔

"ان کے سامنے ایشال صاحب کے حوالے سے کوئی بات نہ کرنا۔
دیکھ سکینہ جو تو سمجھ رہی ہے نا ویسا کچھ نہیں ہے۔ بس یہ سمجھ لے کہ جسے بی بی جی یہاں پڑھتی تھیں بس ویسے ہی وہاں پڑھنے جا رہی ہیں اور سچ تو یہ ہے کہ ملک صاحب کے گھر میں بھی شاید کسی کو یہ علم نہیں کہ وہ بی بی جی کو کراچی لے کر آ رہے ہیں۔"
"ہیں یہ کیوں....." مارے حیرت سکینہ کی آنکھیں پھیل گئیں۔
"ہر کیوں..... کا جواب نہیں ہوتا۔"
فضل دین یہ کہتا ہوا باہر نکل گیا اور سکینہ ایسی خاموش ہوئی کہ رات سے اب تک بالکل ہی خاموش تھی۔
"سکینہ تم بی بی کو لے کر ڈرائیور کے ساتھ جاؤ میں ملک صاحب کے ساتھ جا رہا ہوں کچھ کام نبٹا کر ان شاءاللہ شام تک آ جاؤں گا..... اچھا۔"
"کیا اور کیوں" جیسے سوالات کا گلا اس نے رات ہی گھونٹ دیا تھا وہ خاموشی سے چلتی اس جانب آ گئی جہاں ڈرائیور گاڑی ـــــ لیے ان کا منتظر تھا' وہ ٹرالی کا سامان ڈگی میں رکھنے لگا سکینہ دروازہ کھول کر اندر بیٹھ گئی' ان سے آگے والی گاڑی کے باہر ملک صاحب کھڑے چھوٹی بی بی سے کوئی بات کر رہے تھے جسے وہ خاموشی سے سنے جا رہی تھی ملک صاحب نے اس کے سر پر دست شفقت رکھا اور گاڑی میں بیٹھ گئے۔
ملک صاحب نے کیا کہا اب سکینہ کو کوئی دل چسپی نہ تھی وہ منتظر تھی کب بی بی گاڑی میں آ کر بیٹھے اور ان دونوں کا ایک اور نیا سفر شروع ہو جس کی منزل کے بارے میں اسے کوئی آگہی نہ تھی' ابھی مزید کتنا سفر باقی تھا وہ یہ بھی نہ جانتی تھی چھوٹی بی بی کے گاڑی میں بیٹھتے ہی ڈرائیور نے گاڑی آگے بڑھا دی سکینہ نے ایک اچٹتی نگاہ اپنے ساتھ والی کے چہرے پر ڈالی جہاں ایک سکوت طاری تھا۔ وہ خاموشی سے اپنی آنکھیں موندے سیٹ پر نیم دراز تھی سکینہ بھی خاموشی سے کھڑکی کے شیشے پار بھاگتی دوڑتی ٹریفک کے نظارے دیکھنے میں منہمک ہو گئی۔



دور تک پھیلی برف' ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے دھرتی نے سفید چادر اوڑھ لی ہو یہ منظر اس قدر حسین تھا کہ ایشال اپنی جگہ مبہوت کھڑا ہو گیا اسے شروع سے ہی اس طرح ہر طرف پھیلی برف بہت اچھی لگتی تھی وہ جانے کتنی دیر تک اسی طرح ساکت کھڑا قدرت کے اس حسین نظارے میں گم رہتا کہ اچانک برف کی اس چادر پر ایک رنگین نقطہ نمودار ہوا' ریڈ فرکوٹ میں وہ یقیناً" اریشہ تھی' ایشال نے اپنی ریسٹ واچ پر نظر ڈالی چار بجنے والے تھے' اریشہ روزانہ اسی وقت گھر آتی آج کل وہ جیولری ڈیزائننگ کی کلاسز لے رہی تھی' سفید برف اس کے کوٹ اور بالوں میں بھی بکھری ہوئی تھی' اس نے کھڑکی میں کھڑے ایشال کو دیکھتے ہی جوش و خروش سے اپنا ہاتھ ہلایا وہ کھڑکی چھوڑ کر دروازے کی سمت بڑھا تاکہ اریشہ کا استقبال پورے دل و جان سے کر سکے۔
دروازے کی جانب بڑھنے سے قبل روزمرہ کی طرح وہ اپنے بازو پر چٹکی بھرنا نہ بھولا وہ دن میں جانے کتنی بار یہ عمل دہرا کے خود کو یقین دلاتا کہ اریشہ کا ساتھ کوئی خواب یا فریب نہیں ہے بلکہ وہ حقیقت میں اسے حاصل کر چکا ہے' اس حصول میں اس نے کیا کیا کھویا اسے اس بات سے کوئی غرض نہ تھی۔
آج جانے کتنے ماہ ہو گئے تھے پاپا نے اس سے بات نہ کی تھی البتہ مما سے وہ تقریباً" روز ہی بات کرتا' اسے یقین تھا جس طرح قدرت نے ہر معاملے میں اس کے لیے آسانی پیدا کی تھی بالکل اسی طرح ایک دن پاپا بھی اس سے ضرور بات کریں گے اور یہ امید اس کے دل میں ہمیشہ پوری جزئیات کے ساتھ برقرار تھی جسے وہ کسی بھی حالت میں توڑنا نہ چاہتا تھا۔

فرہاد کے گھر سے نکلتے ہی وہ جلدی جلدی کام نبٹانے لگی کیونکہ احسان نے اسے لینے تقریباً" چھ بجے تک آجانا تھا تاہم بھی اس نے برتن دھو کر کچن ہی صاف کیا تھا کہ کسی نے اطلاعی گھنٹی بجادی۔
"یہ کون آگیا؟" اسے حیرت ہوئی۔
"اماں! پھوپھو آئی ہیں۔"
اس سے قبل کہ وہ کچن سے باہر نکلتی مریم بھاگتی ہوئی آئی اور اسے اطلاع بہم پہنچا کر الٹے پاؤں واپس پلٹ گئی۔
"یہ آج کیسے آگئیں ابھی کل تو انہیں فرہاد نے فضہ بھابھی کے گھر چھوڑا تھا۔" زینب نے سوچا ضرور کہا نہیں۔

"یہ فرہاد کہاں گیا؟" زینب پر نظر پڑتے ہی انہوں نے سوال کیا۔
"پتا نہیں ابھی کچھ دیر قبل ہی باہر نکلے ہیں۔"
"اچھا! مجھے تو اس نے کہا تھا کہ وہ گھر ہی ہوگا۔"
وہ آہستہ سے بڑبڑائیں' زینب خاموش رہی۔
"دکان پر فون کر کے بتاؤ میں آگئی ہوں۔ مجھے بازار جانا ہے پھر دیر ہو جائے گی۔"
"اوہ تو شاید یہ مصروفیت تھی فرہاد کی جس کے سبب اس نے آج میرے ساتھ جانے سے انکار کیا۔"
پہلی سوچ زینب کے دماغ میں یہ ہی آئی۔
"آپ کھانا کھائیں گی؟"
"ظاہر ہے ایک بج گیا ہے اب تو کھانا کھا کر ہی نکلیں گے۔"
زینب کچن میں آگئی تاکہ جلدی جلدی ان کے لیے کھانا تیار کر سکے ورنہ آج اس کا کھانا بنانے کا کوئی پروگرام نہیں تھا اس کا ارادہ تھا کہ وہ رات کے سالن کے ساتھ ہی روٹی بنا کر فرہاد کے لیے رکھ دے گی مگر اب کھانا پکانا ضروری تھا۔
آلو قیمہ تیار کر کے اس نے سلاد کے لیے پیاز کاٹی تھی کہ فرہاد گھر آگیا' بہن کو دیکھتے ہی اس کے چہرے پر ہزار واٹ کا بلب روشن ہو گیا وہ روشنی جو شاید آج تک زینب نے اس کے چہرے پر کبھی نہ دیکھی تھی سوائے اس وقت کے جب وہ اپنی بہن کے مقابل ہوتا' فرہاد کے چہرے پر بکھری روشنی نے زینب کو سلگا سا دیا۔
"کھانا ذرا جلدی لگا دو' ہمیں جانا ہے۔"
فرہاد کی آواز نے اسے اپنے خیالوں سے باہر نکالا کھانا ٹیبل پر رکھ کر وہ پانی لینے کے لیے پلٹی۔
"رائتہ بنا لیتیں۔"
"دہی نہیں تھا۔" وہ آہستہ سے کہتی کچن میں آگئی' ابھی پانی کا جگ بھرا ہی تھا کہ فرہاد کچن کے دروازے پر نمودار ہوا۔
"یہ لو دہی اور ہرا دھنیہ جلدی سے رائتہ بنا لو' آپا کبھی بھی قیمہ بنا دہی کے نہیں کھاتیں۔"
اسے ہدایت دیتا وہ وہیں سے واپس پلٹ گیا' زینب نے حیرت سے فرہاد کی پشت کو تکا عام دنوں میں وہ کبھی کسی سخت ضرورت کے وقت بھی اپنا کھانا چھوڑ کر باہر نہ گیا تھا اور آج بہن کی خاطر صرف پانچ منٹ میں ہی دہی لے کر آگیا' کھانا کھاتے ہی دونوں بازار جانے کے لیے اٹھ کھڑے ہوئے' زینب نے دل ہی دل میں شکر ادا کیا ورنہ اسے پریشانی تھی کہ یاسمین آپا کو گھر چھوڑ کر وہ کس طرح احد کی سالگرہ میں جائے گی جبکہ یاسمین آپا نے اس کے ساتھ

جانا بھی نہیں تھا۔

''رات کھانے میں بریانی بنالینا آپا آج یہیں رہیں گی۔''

دروازے سے نکلتے نکلتے فرہاد نے فرمائش کی وہ شاید بھول گیا تھا کہ رات زینب نے اپنے گھر جانا ہے' وہ بھی خاموش رہی ڈر تھا کہیں اس وقت آپا کے گھر جانے سے فرہاد اسے منع نہ کردے اور پھر اگلی تیاری میں اتنا ٹائم لگا کہ وہ بریانی بنانا بالکل بھول گئی ورنہ اس کا ارادہ تھا کہ وہ دونوں کے لیے کھانا تیار کرکے ہی نکلے گی مگر احسان اتنی ہڑبونگ میں ساڑھے پانچ بجے ہی آگیا کہ وہ اپنے اور بچوں کے کپڑے جلدی جلدی شاپر میں ڈال کر اس کے ہمراہ چل دی بنا یہ سوچے کہ گھر واپسی پر اسے فرہاد کی جانب سے ایک کڑی تنقید کا سامنا کرنا پڑے گا۔



شاپ سے باہر نکلتے ہی اس کی نگاہ سیڑھیوں کی جانب بڑھتی حبیبہ پر پڑی اور تیزی سے اس کی طرف لپکا۔

''السلام علیکم حبیبہ۔''

قریب پہنچتے ہی اس نے' زوردار آواز میں سلام جھاڑتے ہوئے اسے اپنی جانب متوجہ کرنا چاہا۔

''وعلیکم السلام۔'' حبیبہ اسے دیکھتے ہی مسکرادی۔

''خیریت ہے آج کل تم آفس نہیں آرہیں۔''

کئی دنوں بعد حبیبہ کو اپنے سامنے موجود پاکر وہ کھل اٹھا تھا۔

''میں چھٹیوں پر ہوں۔'' وہ ہنس دی۔

ان سے ملیں یہ میری آنٹی ہیں۔'' اچانک ہی حبیبہ نے اپنے ساتھ کھڑی خاتون سے اسے متعارف کروایا سچ تو یہ تھا اتنی دیر سے شاہ زین کو حبیبہ کے آس پاس کوئی دکھائی ہی نہ دیا تھا وہ شرمندہ سا ہوگیا۔

اسلام علیکم آنٹی۔

''آنٹی یہ شاہ زین ہیں۔''

شاید آنٹی اس سے واقف تھیں اس لیے انہوں نے مزید کوئی سوال نہ کیا۔

''جیتے رہو بیٹا۔'' وہ دھیرے سے بولیں۔

''آنٹی کئی ماہ بعد کراچی آئی ہیں اسی سبب میں چھٹیاں لے کر انہیں تھوڑا سا گھما پھرا رہی ہوں۔''

حبیبہ نے آنٹی کے تعارف کے ساتھ ساتھ اپنی چھٹیوں کی بھی وضاحت کردی وہ مسکرادیا۔

''آفس کب سے جوائن کررہی ہو۔''

وہ اس کے ساتھ ساتھ سیڑھیاں چڑھتا اوپر آگیا۔

''ان شاء اللہ دو دن بعد۔''

''اوکے میں تمہارا انتظار کروں گا ٹیک کیئر اینڈ اللہ حافظ۔''

''اللہ حافظ۔''

حبیبہ جواب دے کر آگے کی جانب بڑھ گئی' شاہ زین کچھ دیر تک وہیں کھڑے اسے اس وقت تک دیکھتا رہا جب تک وہ سامنے والی شاپ میں داخل ہوکر اس کی نظروں سے اوجھل نہ ہوگئی۔



''تمہاری ماں کہاں ہے۔''

اس کے دروازہ کھولتے ہی فاطمہ خالہ نے جلدی جلدی سوال کیا۔

"اندر کمرے میں ہیں۔" وہ دروازے کے سامنے سے ہٹ گئی۔
"کون ہے دروازے پر....."
ماں نے کمرے کے دروازے سے باہر جھانکا۔
"بیٹا جلدی آؤ تمہارے لیے کراچی سے فون آیا ہے۔"
فاطمہ خالہ نے پھولی پھولی سانسوں کے درمیان میں کہا وہ بہت زیادہ ایکسائیٹڈ تھیں جس کا اندازہ ان کے چہرے پر پھیلی سرخی کو دیکھ کر لگایا جا سکتا تھا۔
"کراچی سے فون....."
دروازے کی ناب پر رکھا ماں کا ہاتھ کپکپا اٹھا۔
"ہاں ہاں جلدی آؤ شاید وہ ہی شخص ہے جسے آفتاب نے فون کیا تھا؟"
اماں نے تار پر پھیلا دوپٹا اتار کر اوڑھا' پاؤں میں چپل پھنسائی۔
"آپ نے نام نہیں پوچھا تھا۔"
"فون آفتاب نے اٹھایا تھا بیٹا میں پوچھنا بھول گئی کہ کون ہے؟"
خالہ نے خفت زدہ ہوتے ہوئے وضاحت کی۔
"دروازے کی کنڈی لگاؤ میں ابھی آتی ہوں۔" اماں نے باہر نکلتے نکلتے اسے ہدایت کی۔
"اماں کے چہرے پر پھیلی خوشی دیکھ کر اسے اندازہ ہوا شاید کچھ بدلنے والا ہے' جانے کیوں اسے یقین تھا اماں کسی ایسے شخص کے رابطہ کی منتظر ہیں جو آتے ہی انہیں اس ٹوٹے ہوئے گھر سے نکال لے جائے گا ماں کے ساتھ ساتھ وہ بھی کسی انجانے شخص کی اس گھر میں آمد کی ہمیشہ سے ہی منتظر تھی جانتی نہ تھی کہ وہ کون تھا اور ماں کا اس سے کیا رشتہ تھا مگر جو بھی تھا ماں کو اس پر یقین بہت تھا یہ بات وہ اچھی طرح سمجھ چکی تھی اب وہ شدت سے منتظر تھی کہ کب ماں واپس آئے اور اسے پتا چلے کہ کیا ہونے والا ہے۔



"بیٹا مجھے تم سے ایک ضروری بات کرنی ہے۔"
اس نے چونک کر ملک صاحب کی طرف دیکھا' وہ کچھ الجھے الجھے سے تھے پریشانی ان کے چہرے سے ہویدا تھی۔ وہ پچھلے آدھے گھنٹے سے اسی طرح کمرے میں نہایت خاموشی سے بیٹھے تھے وہ کچھ کہنا چاہتے تھے یہ تو وہ شروع سے ہی جان چکی تھی مگر کیا یہ اسے ابھی تک پتا نہیں چلا تھا۔
"جی انکل بولیں....." وہ مکمل طور پر ان کی جانب متوجہ ہو گئی۔
"سکینہ۔" انہوں نے ہلکا سا کھنکھارتے ہوئے سکینہ کو پکارا۔
"جی صاحب جی۔"
"اگر تمہیں زحمت نہ ہو تو میرے لیے کافی بنا دو۔"
دو انگلیوں سے اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے وہ خاصے پریشان دکھائی دیے۔
"اس میں زحمت والی کیا بات ہے صاحب جی ابھی بنا لاتی ہوں۔"
سکینہ جان چکی تھی وہ کمرے میں مکمل تنہائی چاہتے تھے دروازہ کھول کر باہر نکل گئی۔
"بیٹا میں تمہارا گناہ گار ہوں ہو سکے تو مجھے معاف کر دینا۔"
سکینہ کے باہر نکلتے ہی ملک صاحب اس کے قریب آ بیٹھے ان کی پیشانی پر پسینہ کے ننھے ننھے قطرے ابھر

آئے۔
"انکل آپ اتنے پریشان کیوں ہیں؟ سب خیریت تو ہے نا؟" انہیں پریشان دیکھ کر وہ بھی گھبرا اٹھی۔
"بیٹا پہلے مجھ سے وعدہ کرو تم مجھ سے معاف کردو گی۔"
انہوں نے یکدم ہی اس کے دونوں ہاتھ تھام لیے۔
"میں تم سے بہت شرمندہ ہوں بیٹا میں چاہ کر بھی تمہیں تمہارا حق نہ دلا سکا۔" وہ روہانسے سے ہو گئے۔
"میں نے بہت کوشش کی مگر ایشال۔۔۔"
وہ سانس لینے کے لیے لحظہ بھر کو رکے' وہ بے چین سی ہو گئی حالانکہ یہ سب تو شاید وہ شروع سے ہی جانتی تھی مگر ملک صاحب اپنے بیٹے کے سامنے یوں ہار مان جائیں گے اسے یہ امید بالکل نہیں تھی۔
"میرے بہت سمجھانے پر بھی وہ تمہیں اپنی بیوی کی حیثیت دینے کو تیار نہیں" شرمندگی ان کے لہجہ سے عیاں تھی۔
"وہ اریشہ سے شادی کرنا چاہتا تھا اریشہ اس کی ماموں کی بیٹی ہے۔"
ملک صاحب بولتے گئے وہ خاموشی سے سنتی گئی اس کے سوا کوئی چارہ بھی نہ تھا۔
"میں سمجھ گیا تھا بیٹا کہ یہ رشتے زبردستی کے نہیں ہوتے' زبردستی ان رشتوں کی خوب صورتی کو ختم کر دیتی ہے اور میں نہیں چاہتا تھا کہ تم ہمیشہ کے لیے ایک بدصورت زندگی کا حصہ بن جاؤ میں نے ایشال کی بات صرف تمہارے لیے مان لی اسے اس زبردستی کے بندھن سے آزاد کر دیا۔"
وہ اپنے دونوں ہاتھ مسلتے ہوئے آہستہ آہستہ بول رہے تھے۔
"میری طرف سے تم بھی آزاد ہو بیٹا جب چاہو ایشال سے خلع لے کر اپنی پسند اور مرضی سے شادی کر لو تمہیں پورا حق ہے اپنی زندگی جینے کا۔"
"مجھے خلع نہیں چاہیے انکل میں اسی طرح خوش ہوں۔"
اسے اپنی آواز کسی کنویں سے آتی محسوس ہوئی۔
"پاگل ہو تم اس طرح تن تنہا ساری زندگی کس طرح گزارو گی۔"
"گزار لوں گی انکل میں تنہا زندگی گزارنے کی عادی ہو چکی ہوں۔"
تھکن اس کے لہجہ میں اتر آئی۔
"میں نہیں چاہتی کہ کوئی مجھے میری ماں کے حوالے سے بدنام کرے' کوئی یہ کہے کہ جیسی ماں ویسی بیٹی' حالانکہ میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ میری ماں کوئی ایسی ویسی عورت نہیں تھی وہ تو شاید اس کے دل میں پیدا ہونے والا غصہ تھا جسے وقت نے لاوا بنا دیا ایسا لاوا جس میں سب کچھ بہہ گیا۔" وہ رو دی۔
"جو بھی ہے بیٹا میں نے فیصلہ کر لیا ہے ایشال کے پاکستان آتے ہی تمہیں خلع دلوا کر تمہاری اچھی جگہ شادی کر دوں گا کیونکہ یہ بھی ہمارے اللہ کا حکم ہے جوان بچیاں اس طرح تن تنہا زندگی نہیں گزارتیں اس کی اجازت ہمیں ہمارا دین نہیں دیتا۔
سکینہ۔۔۔"
اپنی بات درمیان میں روک کر انہوں نے سکینہ کو پکارا۔
"جی صاحب جی۔" وہ بھاگتی ہوئی آئی۔
"میں تمہاری کافی کا منتظر ہوں۔"
"ابھی لائی جی۔" سکینہ الٹے پاؤں واپس پلٹ گئی۔

"دیکھو بیٹا ہمیشہ یاد رکھو زندگی میں ہمیں وہ ہی ملتا ہے جو ہمارے نصیب میں لکھ دیا جاتا ہے البتہ کئی دفعہ ہمارا یہ نصیب کسی دوسرے راستے سے گھوم کر ہم تک پہنچتا ہے مگر ہم تک آتا ضرور ہے اس لیے دعا کیا کرو کہ تم تک آنے والا تمہارا نصیب اچھا ہو اور تم ہمیشہ خوش رہو۔"

انہوں نے اس کے سر پر ہاتھ رکھ کر دعا دی۔

"آمین۔"

دل ہی دل میں کہتے ہوئے اس کی آنکھیں نم ہو گئیں' ایشال کا ساتھ اب شاید مزید اس کے نصیب میں نہ تھا بنا دیکھے بنا ملے' بنا جانے جوڑا جانے والا رشتہ بالکل ویسے ہی اپنے اختتام کو پہنچ گیا جیسے وہ شروع ہوا تھا شاید یہ ہی زندگی ہے۔



"میرا خیال ہے آپ آج رات یہاں ہی رک جائیں صبح چھوڑ آؤں گا۔"

احسان کے منہ سے کوئی تیسری بار یہ جملہ سن کر وہ جھنجلا اٹھی۔

"تمہیں کتنی بار بتاؤں یاسمین آپا رہنے آئی ہیں ایسے میں اگر میں آج رات یہاں رک گئی تو انہیں بہت برا لگے گا اور ویسے بھی اچھا نہیں لگتا گھر آئے مہمان کو اکیلا چھوڑ دیا جائے۔"

"انہیں کمپنی دینے کے لیے فرہاد بھائی ہیں تو سہی اور ویسے بھی جب وہ آپ کے میکے والوں سے مل کر خوش نہیں ہوتے تو آپ ان کے بہن بھائیوں کی اتنی فکر کیوں کرتی ہیں۔"

بالآخر احسان کے دل کی بات لبوں تک آ ہی گئی۔

"بری بات ہے احسان' ایسی بدگمانی والی باتیں نہیں کرتے جن سے دوسروں کے دل خراب ہوں۔"

اماں بی نے ایک نظر اس کے چہرے پر ڈالتے ہوئے احسان کو گھر کا۔

"آپ تو جانتی ہیں اماں جی میں سچی بات کیے بنا رہ نہیں سکتا سوری آپا اگر میں نے آپ کا دل دکھایا ہو۔"

جگنو کو گود میں اٹھاتے ہوئے اس نے زینب کے کندھے پر ہاتھ رکھا اسے ویسے بھی اپنی یہ بہن قابل ترس لگتی' اسی سبب فرہاد پر آئے ہوئے غصہ کا اظہار وہ اسی طرح کر دیا کرتا' شاید اس طرح اس کے دل کی بھڑاس کم ہو جایا کرتی تھی۔

"کوئی بات نہیں۔" زینب دھیرے سے مسکرا دی۔

"چلیں آ جائیں میں آپ کو چھوڑ آؤں۔"

جگنو کو گود میں لیے ہوئے وہ باہر کی جانب بڑھ گیا' زینب جلدی جلدی سامان سمیٹ کر مریم کو لیے گاڑی میں آن بیٹھی' وہ سارے راستہ دعا کرتی آئی کہ فرہاد کا موڈ ٹھیک ہو کہیں وہ یاسمین آپا کے سامنے بریانی کا ایشو بنا کر بگڑ نہ جائے اسی سوچ میں گم تھی کہ پتا ہی نہ چلا کب گھر آ گیا' احسان کے گاڑی روکتے ہی وہ چونک اٹھی۔

"اندر تک چھوڑ دوں۔"

اسے سامان اٹھاتا دیکھ کر احسان نے سوال کیا۔

"نہیں رہنے دو میں چلی جاؤں گی' تم جاؤ۔"

وہ نہیں چاہتی تھی کہ اس وقت احسان کا سامنا فرہاد سے ہو۔

"آپ گھنٹی بجائیں دروازہ کھل جائے تو چلا جاؤں گا۔"

"اچھا۔"

اور پھر جانے کتنی بار زینب نے گھر کی اطلاعی گھنٹی بجائی مگر اندر مکمل طور پر خاموشی طاری تھی بظاہر ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے فرہاد سو گیا ہو۔

''واپس آجائیں مجھے لگ رہا ہے فرہاد بھائی سو گئے ہیں۔''

احسان کی بات منہ میں ہی رہ گئی یک دم گیٹ کھول کر فرہاد سامنے آگیا' مگر بنا کچھ کہے وہ گیٹ سے ہی واپس پلٹ گیا' زینب اس کے پیچھے ہی جلدی سے اندر داخل ہو گئی' احسان باہر سے ہی واپس چلا گیا۔

اس نے پہلے کچن میں جا کر کھانا رکھا جو وہ فرہاد کے لیے آپا کے گھر سے لائی تھی اور پھر سوئی ہوئی جگنو کو کندھے سے لگائے اندر کمرے میں آگئی تاکہ بستر پر لٹا سکے مگر اندر داخل ہوتے ہی اسے ایک جھٹکا سا لگا یاسمین آپا بیڈ سے ٹیک لگائے بیٹھی فرہاد سے باتیں کر رہی تھیں۔

''مطلب یہ دونوں جاگ رہے تھے پھر بھی دروازہ کھولنے میں اتنی دیر۔'' اسے افسوس کے ساتھ ساتھ دکھ بھی ہوا' قریب ہی ٹیبل پر کھانے کے برتن رکھے تھے جو غالباً بازار سے آیا تھا۔

''ارے میں تو آپ کے لیے کھانا لے کر آئی تھی۔''

بات شروع کرنے کی خاطر وہ جلدی سے بول اٹھی۔

''کیا ضرورت تھی کھانا لانے کی ہم تو کھا چکے۔'' فرہاد کا لہجہ خاصا تلخ تھا۔

''میں نے تم سے کہا تھا کہ جانے سے پہلے بریانی بنا جانا مگر تمہارے نزدیک تو شاید میری کسی بات کی اہمیت ہی نہیں ہے۔''

انداز تلخ' ماتھے پر تیوری مگر لہجہ بالکل دھیما اسے جیسے کوئی نارمل بات کر رہا ہو کبھی کبھی تو زینب کو حیرت ہوتی اتنے غصہ میں بھی فرہاد کا لہجہ اونچا نہ ہوتا' فرہاد کو دیکھ کر تو شاید کوئی اندازہ بھی نہ لگا سکتا ہو گا کہ اسے لڑنا جھگڑنا بھی آتا ہو گا۔

''بس قسمت کی بات ہے' ہم جیسوں کو دیکھو گھر میں کوئی سسرالی عزیز آجائے تو کیا مجال ہے جو گھر چھوڑ کر کہیں جائیں پانچ پانچ نندیں بھگتاتی ہوں کبھی مل کر دیکھنا سب بھابھی بھابھی کی گردان کرتی ملیں گی جب آتی ہیں ایسی آؤ بھگت اور چاہت کرتی ہوں کہ انہیں اپنی ماں کی یاد بھی نہیں آتی پھر بھی دیکھ لو کوئی قدر نہیں۔''

آپا نے ٹھنڈی سانس بھری۔

''میں نے تو آج تک کبھی اس سے کوئی فرمائش نہیں کی جو ملا صبر شکر کر کے کھا لیا' بس آج غلطی سے بریانی کا کہہ دیا اگر جانتا تو وہ بھی نہ کہتا۔''

وہ کٹہرے میں کھڑی تھی۔ دونوں فریقین اپنی اپنی بولے جا رہے تھے اس کا دل نہ چاہا کسی بھی بات کا جواب دے جگنو کو بستر پر لٹا کر مریم کے کپڑے تبدیل کر دیے' آپا وہیں بستر پر بیٹھی کینو چھیل چھیل کر کھا رہی تھیں' زینب نے خاموشی سے اپنے کپڑے تبدیل کیے اور باہر رکھے صوفہ پر جا کر لیٹ گئی۔

''وقت انسان کو ایک موقع ضرور دیتا ہے اپنی تقدیر بدلنے کا۔''

ہاں یہ سالار ہی کی آواز تھی' وہ چونک اٹھی چاروں طرف دیکھا کوئی نہ تھا اس نے آنکھیں موند لیں' سالار اپنے پورے وجود سمیت اس کے سامنے آن کھڑا ہوا۔

''کتنا کہا تھا زینب اس بے فیض شخص کو چھوڑ دو یہ کبھی تمہاری قدر نہیں کر سکتا مگر تم نے میری بات نہ مانی۔'' وہ ابھی بھی ناراض تھا' زینب بے چین ہو اٹھی جھٹ سے آنکھیں کھول دیں' آنکھیں کھولتے ہی سالار اس سے دور ہو گیا وہ اٹھ بیٹھی دل چاہا زور زور سے روئے اپنی اس خواہش کو اس نے بمشکل قابو کیا۔

''جانے نازیہ کی طبیعت اب کیسی ہے؟''

سالار کا خیال آتے ہی اسے نازیہ بھی یاد آگئی' پچھلے کئی ماہ سے اس کی کوئی خیر خبر نہ ملی تھی۔
"فضا بھابھی کو ضرور پتا ہو گا۔ اب جس دن ملی ان سے ضرور پوچھوں گی۔" اپنے دماغ کو دوسری سمت لگاتے ہی وہ خاصی ریلیکس ہو گئی۔
کچھ دیر قبل والی ذہنی کوفت خود بخود کم ہو گئی' وہ دوبارہ سے صوفے پر لیٹ گئی اسے بہت نیند آ رہی تھی مریم نے بھی صبح اسکول جانا تھا اسی لیے وہ وہیں لیٹے لیٹے سو گئی یہ جانے بنا کہ کب یاسمین اٹھیں اور دوسرے کمرے میں جا کر سو گئیں فرہاد نے بھی اسے نہ جگایا صبح چھ بجے الارم کی آواز سے اس کی جو آنکھ کھلی تو خود کو صوفے پر پا کر ایک دم رات والی ساری بات یاد آگئی' جس کے ساتھ ہی اس کا دل فرہاد کے خلاف بھر گیا۔



وہ کب سے فون کے سامنے بیٹھی اسے ہی گھورے جا رہی تھیں جو ایسے خاموش ہوا تھا جیسے دوبارہ کبھی بولے گا ہی نہیں' ہر گزرتے لمحے کے ساتھ ان کی بے چینی بڑھتی جا رہی تھی جانتی تھیں سوائے ایک شخص کے اس نمبر پر کسی کا فون نہیں آ سکتا پھر بھی یہ سوچ سوچ کر پریشان تھیں کہ جانے کون تھا؟ انہیں مسلسل بے چینی کے عالم میں انگلیاں چٹخاتے دیکھ کر شبانہ سے نہ رہا گیا۔
"آپ اتنا پریشان مت ہوں ان شاء اللہ ابھی فون آجائے گا۔"
"تم ایک دفعہ چیک تو کرو کہیں یہ فون ہی خراب نہ ہو گیا ہو اور میں ویسے ہی انتظار کرتی رہ جاؤں۔"
"نہیں فون تو بالکل ٹھیک ہے۔"
شبانہ نے ریسیور کان سے لگا کر چیک کرتے ہوئے اطلاع دی۔
"تم نے نام پوچھا تھا کون تھا؟" دل تصدیق چاہ رہا تھا۔
"آفتاب سے بات ہوئی تھی آپ یہ چائے لیں میں ابھی ان سے پوچھ کر آپ کو بتاتی ہوں۔"
شبانہ اندر کمرے کی جانب چل دی' خالہ تسبیح ہاتھ میں لیے وہیں کمرے میں بچھے تخت پر آن بیٹھیں' جب آفتاب کمرے سے باہر آیا۔
"میں نے نام تو نہیں پوچھا البتہ اتنا پتا ہے دوسری طرف کوئی خاتون تھیں جو آپ سے بات کرنا چاہ رہی تھیں۔"
"خاتون..... انہوں نے بے یقینی کے عالم میں دہرایا۔
آفتاب کی طرف سے دی جانے والی یہ اطلاع ان کے لیے خاصی غیر متوقع تھی۔
"تم نے صحیح طرح سنا تھا کہ انہوں نے میرا ہی نام لیا تھا۔"
ضرور فون کسی اور کے لیے تھا' پہلی سوچ ان کے دماغ میں یہ ہی آئی۔
"جی آپا انہوں نے آپ کا نام لے کر کہا تھا کہ "آپ سے بات کروادی جائے اور یہ بھی کہ میں کراچی سے بات کر رہی ہوں۔"
"اچھا۔"
کسی خیال میں گم انہوں نے چائے کا ٹھنڈا یخ کپ لبوں سے لگا لیا اور ساری چائے کا ٹھنڈا یخ کپ لبوں سے لگا لیا اور ساری چائے ایک ہی سانس میں پی گئیں۔
"اچھا میں چلتی ہوں اب فون آئے تو نام ضرور پوچھ لینا۔" کپ واپس ٹرے میں رکھتے ہی وہ اٹھ کھڑی ہوئیں۔
"جی اب تو میں نام پوچھ کر ہی آپ کو بلواؤں گی۔"

شبانہ نے انہیں یقین دہانی کرائی اور وہ بیرونی دروازے کا پردہ ہٹا کر اپنے گھر جانے والے رستہ پر چل دیں' یہاں آتے ہوئے ان کے قدموں میں جو روانی اور چستی تھی وہ کہیں کھو گئی تھی اب تو صرف ایک تھکن تھی جس نے ان کے پورے وجود کو اپنی گرفت میں لے لیا تھا۔



وہ آئی اس نے دیکھا اور فتح کر لیا حبیبہ کا شمار ایسے ہی لوگوں میں ہوتا تھا وہ شاہ زین کے حواسوں پر بری طرح سوار ہو چکی تھی کئی بار تو اسے ایسا محسوس ہوتا کہ اگر اس کی زندگی سے حبیبہ کو نکال دیا جائے تو شاید کچھ بھی باقی نہ بچے گا وہ صرف اتنا جانتا تھا کہ ان کے آفس میں جاب کرتی ہے شاید وہ بہترین انٹیریر ڈیزائنر ہونے کے ساتھ ساتھ بیچلر ان بزنس کی ڈگری بھی رکھتی تھی خوب صورت' پروقار اور بااعتماد لڑکی ہونے کے ساتھ ساتھ ایک نہایت ہی قابل' فرض شناس اور ذمہ دار ورکر بن گئی مگر یہ وہ تمام خوبیاں نہیں تھیں جن کے سہارے زندگی کے اتنے بڑے فیصلے ہو سکتے ان فیصلوں کے لیے تو اس کا فیملی بیک گراؤنڈ اہمیت رکھتا تھا۔

وہ کون تھی یا کس کی بیٹی تھی؟ یہ وہ سوال تھے جن کا جواب جانے بنا وہ اپنی مما سے کوئی بات نہیں کر سکتا تھا وہ کسی اپر کلاس فیملی سے تعلق رکھتی تھی یا لوئر کلاس گھرانے سے اس کا تعلق تھا شاہ زین کو اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا تھا صرف اپنے مما' پاپا کو حبیبہ کے گھر والوں سے ملوانا ضروری اور رسمی تھا جس کے لیے پہلے حبیبہ سے بات کرنی لازمی تھی اور آج اتنے ماہ گزر جانے کے بعد بھی وہ خود میں اتنی ہمت نہ پا رہا تھا کہ حبیبہ سے یہ سب پوچھ سکتا بہرحال اب جو بھی تھا اسے کوئی فیصلہ کرنا تھا' اسے جلد ہی حبیبہ سے بات کرنی تھی مبادا کہیں کوئی اور درمیان میں آکر اس معاملے کو خراب نہ کرے۔

یہ سب سوچتے ہوئے شاہ زین نے اپنے سامنے رکھے لیپ ٹاپ کو آن کر دیا جس کی اسکرین پر بالکل سامنے حبیبہ کی بڑی سی تصویر جگمگا رہی تھی' وہ خود بخود مسکرا دیا' لیپ ٹاپ اپنے قریب کرتا ہوا وہ اس کے حسن میں اتنا محو ہوا کہ آس پاس سب کچھ فراموش کر دیا۔



"ارے تو کیا سالار نے تمہیں اتنے ماہ میں ایک بار بھی فون نہیں کیا مطلب یہ کہ اس نے تمہیں نازیہ کے آپریشن کے متعلق کچھ نہیں بتایا۔"

فضہ بھابھی نے حیرت سے اس کا بھرپور جائزہ لیا' جواباً وہ خاموش رہی اس بات کا وہ کیا جواب دیتی۔

"بہرحال اب تو وہ خاصی بہتر ہے اور صباحت بتا رہی تھی کہ شاید ایک دو ماہ میں سالار یہاں آئے گا اپنی تمام پراپرٹی بیچنے وہ دبئی شفٹ ہو رہا ہے۔" انہوں نے ایک نیا انکشاف کیا۔

"اچھا۔۔۔"

اس سے زیادہ اس کے منہ سے کوئی لفظ نہیں نکلا' فضہ بھابھی نے ایک نظر اس کے ستے ہوئے چہرے پر ڈالی۔

"کیا بات ہے تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے۔"

"جی ٹھیک ہوں آپ کے پاس اگر نازیہ کا کوئی نمبر ہو تو دے دیں میں فون کر کے اسے صحت یابی کی مبارک باد ہی دے دوں۔"

میرے پاس تو نہیں ہے البتہ اسفند کے پاس سالار کا نمبر ضرور ہو گا اگر مل گیا تو ٹھیک ہے ورنہ تم ایسا کرنا صباحت سے کہنا وہ دے دے گی۔"

"جی ٹھیک ہے میں صباحت بھابھی سے ہی لے لوں گی۔"

WWW.PAKSOCIETY.COM

پچھتاوے نے اسے ایک بار پھر گھیر لیا اسے محسوس ہوا جیسے اب وہ کبھی سالار کو نہ دیکھ سکے گی وہ اس سے کبھی نہیں ملے گا' کاش اس نے سالار کی بات مان لی ہوتی۔

"اماں مجھے کھانا دو۔"

جگنو نے اس کا دوپٹا کھینچ کر اپنی جانب متوجہ کیا۔ وہ یکدم چونک اٹھی بیٹی کے چہرے پر پڑنے والی نظر نے اسے اندر تک آسودہ کر دیا ہلکا سا پچھتاوا جو دل میں جگہ بنانے چلا تھا یکدم ہی اڑن چھو ہو گیا۔

"آپ بیٹھیں بھابھی میں اسے کھانے کے لیے کچھ دوں۔" وہ جلدی سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"نہیں بس میں بھی اب چلوں گی پہلے ہی کافی دیر ہو گئی ہے۔"

اپنا ہینڈ بیگ سنبھالتے ہوئے وہ اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"اللہ حافظ میری صباحت سے بات ہوئی تو تمہیں نازیہ کا نمبر لے دوں گی۔"

زینب سے ملنے کے بعد وہ گھر کی دہلیز پار کر گئیں اور وہ جلدی سے کچن میں آ گئی تاکہ جگنو کے لیے کچھ ایسا تیار کرے جسے کھا کر وہ خوش ہو جائے اس کے دل میں سوائے جگنو کی محبت کے کوئی دوسرا خیال باقی نہیں رہا تھا۔



وہ اپنی آنکھ کے آنسوؤں کا قطرہ قطرہ بہا دینا چاہتی تھی اسے جتنا رونا تھا بس آج ہی رو لینا تھا آج کے بعد کبھی نہیں ایشال کے تصور کے ساتھ اس کی کوئی یاد وابستہ نہ تھی ماسوائے اس رشتے کے جوان دو اجنبی اور انجان لوگوں کے درمیان چھوڑ دیا گیا تھا اس نے اتنے سالوں میں بھی ایشال کی کوئی تصویر بھی نہ دیکھی تھی صرف ایشال کا ہلکا سادہ سراپا جو اس شام کے حوالے سے اس کے ذہن میں موجود تھا آج وہ بھی کھرچ کر نکال دیا۔

وہ ایشال نامی شخص کو بھول جانا چاہتی تھی جس نے اس کی کوئی قدر نہیں کی' کاش وہ ایک کزن ہونے کے ناطے ہی زندگی میں ایک بار اس سے آکر ملتا تو سہی' اسے اپنی اور اریشہ کی محبت سے آگاہ کرتا تو وہ یقیناً" اس کا ضرور ساتھ دیتی خود ملک انکل سے اس کی سفارش کرتی مگر اب اسے ایسا محسوس ہو رہا تھا جسے ایشال کے نزدیک وہ ایک کم تر درجے کی حیثیت رکھتی تھی شاید اپنی ماں کی طرح وہ بھی اس سے صرف اس لیے نفرت کرتا تھا کہ ان کے نزدیک اس کی ماں ایک بدکردار عورت تھی' وقت نے اسے اچھی طرح سمجھا دیا تھا کہ۔

"عورت ایک حسین شیشے کا مجسمہ ہوتی ہے' جس پر پڑنے والے پتھر سے آنے والی معمولی سی دراڑ اسے وہ بدصورتی عطا کر دیتی ہے' جو تاعمر ختم نہیں ہوتی حتیٰ کہ وہ عورت ختم ہو جاتی ہے۔"

اسے اپنے آپ کو بہت سنبھال کر چلنا تھا تاکہ دنیا کو بتا سکے کہ اس کی تربیت کرنے والی عورت دنیا کی عظیم ترین عورتوں میں سے ایک تھی ہاں اسے اپنی ماں پر فخر تھا وہ ساری زندگی ایشال کے نام پر صرف اس لیے گزار دینا چاہتی تھی کہ اپنی ماں کے دامن پر لگا ماضی کا داغ دھو سکے اسے امید تھی کہ وہ اس عمل میں ضرور کامیاب ہو گی اور جلد ہی دنیا پر ثابت کر دے گی کہ اس کی ماں اتنی گناہ گار نہ تھی جتنا لوگوں نے اسے بدنام کر دیا۔



"ارے ارے دیکھ کر گر جاؤ گی۔"

اس سے قبل کہ وہ سیڑھیوں سے پھسل جاتی' شاہ زین نے تیزی سے آگے بڑھ کر اسے سنبھال لیا۔

"جن کے ساتھ تمہارے جیسے مخلص دوست ہوں وہ لوگ کبھی پھسل کر نہیں گرتے۔"

"تھینک گاڈ تم نے مجھے اپنا دوست تو مانا۔" وہ شرارتاً" ہنس دی۔

شاہ زین نے اس کا بازو اپنی گرفت سے آزاد کرتے ہوئے ایک گہرا سانس لیا۔

"دوست مانتی ہوں اسی لیے تو آج تم نے مجھے گرنے سے بچانے کی ہمت کی ورنہ ایک انجان لڑکی کو اس طرح سنبھالنے سے قبل کتنی بار سوچنا پڑتا کہ کہیں اگلی بندی غلط ہی نہ سمجھ لے۔" وہ خاصے خوشگوار موڈ میں تھی۔

"ہاں یہ بھی درست ہے۔" وہ فوراً" ہی مان گیا۔

"ویسے تم اس وقت جا کہاں رہی ہو؟"

شاہ زین اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالتے ہوئے اس کے ساتھ ہی چلنے لگا۔

"یونیورسٹی' دراصل آج میری کلاس دو بجے تھی اس لیے میں نے سر سے کل ہی ہاف لیو لے لی تھی۔"

"میں اسی طرف جارہا ہوں' آجاؤ تمہیں بھی چھوڑ دوں۔" شاہ زین کی آفر بری نہ تھی۔

"شیور اگر زحمت نہ ہو تو۔"

اپنے سلکی بالوں کو اس نے اک ادا سے پیچھے کرتے ہوئے جواب دیا۔

"تمہارے کسی کام سے مجھے زحمت کبھی نہیں ہوسکتی۔"

شاہ زین نے رک کر اس کے خوب صورت چہرے پر ایک نظر ڈالی۔

"بلکہ مجھے تو اس وقت بہت اچھا لگتا ہے جب میں تمہارا کوئی کام کروں۔"

"اچھا پھر تو مجھے اپنے سارے کام تم سے ہی کروانے چاہئیں۔"

حبیبہ ہنس دی' مدھر گھنٹیوں کی آواز جس کا سحر ہمیشہ سے شاہ زین کو اپنی گرفت میں لے لیا کرتا تھا' وہ بنا جواب دیے چپ چاپ اس کے ساتھ چلنے لگا دیگر باتوں کی طرح اسے ہمیشہ حبیبہ کی سنگت بھی بہت اچھی لگتی تھی۔



سالار جیسے ہی گھر میں داخل ہوا' چاروں طرف پھیلی خاموشی سے یک دم ہی ہول اٹھا جلدی سے آگے بڑھا' ناب گھما کر اپنے بیڈ روم کا دروازہ کھولا' چاروں طرف گھپ اندھیرا طاری تھا' دروازے کے پیچھے ہاتھ ڈال کر لائٹ آن کی' سفید روشنی ہر طرف پھیل گئی۔

"نازیہ۔ نازیہ۔"

آگے بڑھ کر اس نے نازیہ کے منہ سے کمبل ہٹایا۔

"ارے آپ کب آئے۔"

گہری نیند سے بے دار ہونے کے باوجود' اسے اپنے سامنے دیکھ کر نازیہ کے چہرے پر ایک سکون سا چھا گیا۔ وہ کہنیاں بیڈ سے ٹکا کر اٹھ بیٹھی۔

"ابھی ابھی آیا ہوں۔" سالار نے اس کے پیچھے رکھا تکیہ درست کیا۔

"مالتی کہاں ہے؟"

مالتی نازیہ کی نرس کا نام تھا۔

"آج اس کے بچے کی طبیعت خراب تھی بس ابھی کچھ دیر قبل ہی نکلی ہے گھر جانے کے لیے' میں نے خود اسے چھٹی دی ہے۔"

میرے آنے کے بعد چھٹی دے دیتیں' جانتی ہو ابھی جب میں گھر آیا تو ہر طرف پھیلے سناٹے سے میرا دل ہول اٹھا تھا اتنی خاموشی جیسے گھر نہیں کوئی قبرستان ہو' کم از کم ٹی وی ہی چلا کر رکھا کرو اس کی آواز سے بھی گھر میں زندگی محسوس ہونے لگتی ہے۔"

نازیہ خاموشی سے اس کا چہرہ دیکھتی گئی۔ جہاں ایک عجیب سا تاثر پھیلا ہوا تھا بے بسی اور تنہائی کی کیفیت نے سالار کو اپنے حصار میں جکڑ لیا تھا یا شاید نازیہ کو ایسا محسوس ہوا۔

"تم نے مالتی سے کہنا تھا کل جب آئے اپنے بچے کو بھی ساتھ ہی لے آئے' یہاں کون ہے۔ جس نے اسے تنگ کرنا ہے۔"

سالار نے ریموٹ اٹھا کرٹی وی آن کر دیا الماری سے اپنے کپڑے نکالے' باتھ روم کی طرف بڑھا ہی تھا کہ نازیہ نے آواز دے کر روک لیا۔

"سالار مجھے تم سے کچھ بات کرنی ہے۔"

"میں فریش ہو کر آتا ہوں۔"

سالار جواب دے کرواش روم کی طرف بڑھ گیا وہ جو کہہ رہا تھا سب سچ تھا' گھر میں پھیلی خاموشی اب نازیہ کو بھی ڈسنے لگی تھی پاکستان میں کم از کم یہ سہولت تو تھی کہ بروقت کوئی نہ کوئی آیا رہتا مگر یہاں تو سوائے ویک اینڈ کے کبھی کوئی نہ آتا تھا' نازیہ کی والدہ ایک ہفتہ ان کے گھر رہ کر واپس گئی تھیں 'ان کا گھر نازیہ کے اپارٹمنٹ سے تقریباً" ایک گھنٹہ کی مسافت پر تھا لہٰذا اب اگلے ہفتہ سے قبل ان کا آنا ناممکن تھا ایسے میں سارا دن گھر میں اکیلے رہنا نازیہ کو بھی مزید بیمار کر رہا تھا وہ پاکستان واپس جانا چاہتی تھی جو فی الحال ناممکن تھا' کیونکہ ابھی اس کا علاج جاری تھا۔

"کیا کہہ رہی تھیں تم۔" سالار نے شیشے کے سامنے کھڑے ہو کر بال بنائے اور نازیہ کے قریب آن بیٹھا جو جانے کن خیالوں میں گم تھی۔

"نازیہ۔۔۔"

اس نے نازیہ کا ہاتھ تھام کر اسے اپنی طرف متوجہ کیا۔

آں ہاں وہ بری طرح چونکی۔

"تم مجھ سے کچھ کہہ رہی تھیں۔"

"ایک بات کہوں سالار ناراض مت ہونا۔"

"ہاں بولو کیا کہنا ہے۔"

"سالار تم جانتے ہو نا مجھے شروع سے بچے بہت اچھے لگتے ہیں' میں نے جب بھی تم سے یہ بات کی تم نے ہمیشہ مجھے جھٹلا دیا اور کہا کہ تمہیں کبھی یہ کمی محسوس نہیں ہوئی میں صحیح کہہ رہی ہوں نا سالار۔"

وہ سانس لینے کے لیے رکی' سالار خاموشی سے سب سن رہا تھا۔

"ہاں۔۔۔۔" وہ دھیرے سے بولا۔

"لیکن سالار اب مجھے محسوس ہو رہا ہے جیسے تم بھی گھر کی اس تنہائی سے تھک گئے ہو۔"

سالار ابھی بھی خاموش رہا جانے کیوں وہ آج نازیہ کی کسی بھی بات کو جھٹلانا نہ چاہتا تھا۔

"اس لیے میں نے تم سے کہا تھا کہ دوسری شادی کر لو۔" وہ بے بسی سے بولی' نمی اس کی آنکھوں میں اتر آئی۔

"تمہارے سوا کسی دوسری عورت کا ساتھ میرا مقدر نہیں۔"

دل و دماغ پر چھائے زینب کے تصور کو جھٹکتے ہوئے اس نے نازیہ کے دونوں ہاتھ مضبوطی سے تھام لیے۔

"میں اس گھر کی تنہائی میں تمہارے ساتھ خوش ہوں۔" چاہ کر بھی وہ اپنے لہجہ میں سچائی پیدا نہ کر سکا۔

"لیکن میں خوش نہیں ہوں سالار۔" نازیہ روہانسی ہو گئی۔

"مجھے ایک بچہ لا دو سالار کسی سے بھی مانگ کر۔"

"مانگ کر۔"

نازیہ کے الفاظ سالار کو حیران کر گئے۔

"ہاں سالار مجھے بچہ چاہیے مجھے ایک بچہ ایڈاپٹ کرنا ہے' بس سالار اب میں اس طرح زندگی نہیں گزار سکتی دنیا میں کئی لوگ ہمارے جیسے ہیں جن کی اپنی اولاد نہیں ہوتی مگر وہ دوسروں کے بچوں کو اپنا کر اپنی زندگی کو رنگین بنا لیتے ہیں تم میری بات سمجھ رہے ہو نا۔"

سالار کی خاموشی محسوس کر کے وہ ذرا سا رک گئی۔

"اس لیے بہتر ہے سالار ہم بھی ایک بچہ ایڈاپٹ کرلیں اور پھر اپنی زندگی اس کے سہارے گزار دیں یقین جانو بچہ کسی کا بھی ہو اپنا سمجھ کر پالو تو اپنا ہی ہو جاتا ہے۔"

"وہ تو سب ٹھیک ہے مگر ہمیں یہاں اس پردیس میں کون اپنا بچہ دے گا ہمارے تمام بہن بھائیوں کے بچے تو اچھے خاصے ہوش مند ہیں ہر کوشش کے باوجود وہ ہمیں کبھی اپنے ماں باپ کا درجہ نہیں دے سکیں گے۔"

سالار نے اسے سمجھایا تاکہ وہ اس جذباتی کیفیت سے باہر نکل سکے' جس میں کچھ دیر قبل تک سالار بھی کھویا ہوا تھا۔

"ویسے بھی لے پالک بچوں کی ولدیت کو تبدیل کرنا قرآن کی رو سے ناجائز ہے ایسے میں ہم کس طرح کوئی بچہ پال سکتے ہیں۔"

"ایک بات کہوں سالار۔" وہ سالار کی بات کو ان سنی کرتے ہوئے بولی۔

"ہاں کہو یار اب کیا کہنا ہے۔"

"تم پاکستان جا رہے ہو نا۔"

"ارادہ تو ہے تاکہ کاروبار وہی شفٹ کر سکوں۔"

"تو بس پھر ٹھیک ہے تم وہاں جانے سے قبل میری زینب سے بات کروا دو۔"

"کیوں خیریت آج تمہیں زینب کیسے یاد آگئی۔"

"میں اسے کہوں گی وہ ہمیں اپنی جگنو دے دے اور وہ مجھے ہمیشہ یاد رہتی ہے۔" سالار اس کی بچکانہ بات سن کر ہنس دیا۔

"تم نے یہ کیسے سوچ لیا کہ تمہارے کہنے پر وہ تمہیں اپنی بیٹی دے دے گی ان بچیوں کے لیے تو وہ فرہاد جیسے شخص کے ساتھ اپنی زندگی گزارنے پر مجبور ہے ورنہ جانے کب کا اسے چھوڑ چکی ہوتی۔"

"مجھے یقین ہے وہ میری بات کبھی نہیں ٹالے گی۔" نازیہ بضد ہو گئی۔

"پہلی بات تو یہ کہ بچی صرف زینب کی نہیں ہے اور فرہاد کبھی بھی اپنی بیٹی اس طرح ہمیں نہیں دے گا بالفرض اگر اس نے دے بھی دی تو سوچو وہ تین' چار سالہ بچی جو ایک پل کے لیے بھی اپنی ماں کو خود سے دور نہیں ہونے دیتی یہاں آکر کس طرح رہ پائے گی۔"

اس نے نازیہ کے کندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے سمجھایا۔

وہ خاموش ہو گئی۔

"چلو تھوڑی سی ہمت کرو آج کھانا باہر کھاتے ہیں۔"

سالار قریب رکھی وہیل چیئر گھسیٹ لایا' فی الحال نازیہ زیادہ دیر تک چل نہیں سکتی تھی۔ ان کے اپارٹمنٹ سے کچھ دور مین روڈ پر ایک پاکستانی ریسٹورینٹ تھا جہاں وہ دونوں اکثر کھانا کھانے جایا کرتے' ریسٹورینٹ چونکہ واکنگ ڈسٹینٹ پر تھا لہٰذا سالار نازیہ کو وہیل چیئر پر ہی اپنے ساتھ لے جایا کرتا۔

"تم وہیل چیئر ہٹادو میں آج پیدل ہی تمہارے ساتھ جاؤں گی۔" وہ آہستہ آہستہ اٹھ کھڑی ہوئی۔
جب تک ڈاکٹر تمہیں واک کرنے کی اجازت نہیں دیتے تمہیں اس وہیل چیئر پر ہی سفر کرنا ہو گا لہٰذا بیٹھ جاؤ۔"
سالار نے آفس کا پیدل چلنے والا آئیڈیا قطعی رد کردیا نازیہ نے خاموشی سے کھڑے ہو کر شیشے میں اپنا مکمل جائزہ لیا' سر کے بال درست کیے اور سالار کے قریب آن کھڑی ہوئی۔
"چلو تم وہیل چیئر لے لو جتنا میں چل سکی بنا تھکے چل لوں گی جب تھک گئی تو تم میرا بوجھ اٹھالینا۔"
اوکے۔
سالار مان گیا' دونوں آہستہ آہستہ چلتے لفٹ کی طرف بڑھ گئے۔



"تمہیں ایک بات بتاؤں۔"
ارم اسکول میں اس کے ڈیسک پر بیٹھتے ہوئے نہایت ہی رازدارانہ انداز میں بولی اس کی آواز اور لہجہ دونوں ہی اس قدر مدھم تھے کہ سوائے اس کے کوئی دوسرا نہ سن سکتا تھا کہ وہ کیا کہنا چاہ رہی ہے۔
"خیریت تو ہے کیا ہو گیا۔" ارم کے انداز گفتگو نے اسے تھوڑا سا پریشان کردیا۔
"پہلے وعدہ کرو تم کسی کو بتاؤ گی نہیں۔"
"جلدی بتاؤ ارم کیا ہو گا کیوں اس قدر سسپنس پھیلا رہی ہو۔"
وہ جلد از جلد جاننا چاہتی تھی کہ ایسا کیا ہو گیا جو ارم اس قدر پریشان ہے۔
"ارم نے یہاں وہاں دیکھا کہیں کوئی ان کی طرف متوجہ تو نہیں۔"
"بی سیکشن کی روما کو جانتی ہو نا روما وحید صائمہ آنٹی کی بیٹی۔" اس نے ارم کی جانب دیکھا۔
"ارے وہ ہی صائمہ آنٹی جن کے کپڑے تمہاری امی سیتی ہیں۔"
"ہاں ہاں میں روما کو جانتی ہوں تم آگے بتاؤ ایسا کیا ہو گیا جو تم اتنی دیر سے مسلسل سسپنس پھیلا رہی ہو۔" وہ جھنجلا اٹھی۔
"یار وہ کل شام سے غائب ہے۔" ارم مزید اس کے قریب ہو گئی۔
"غائب ہے..." اس نے حیرت سے دہرایا۔
"میں تمہاری بات نہیں سمجھی تم کیا کہنا چاہ رہی ہو۔"
"یار روما کل چار بجے ٹیوشن پڑھنے گئی اور پھر واپس نہیں آئی' آنٹی آٹھ بجے کے قریب مجھ سے پوچھنے آئی تھیں کیونکہ وہ میری ہی اکیڈمی آتی ہے ٹیوشن پڑھنے۔"
"اچھا پھر۔"
"پھر یہ کہ میں نے تو اسے کل دیکھا ہی نہیں جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے وہ کل اکیڈمی آئی ہی نہیں۔"
"پھر کہاں گئی؟" ارم کی وضاحت نے اسے حیران کردیا۔
"یہ ہی تو نہیں پتا آنٹی اور انکل اس قدر پریشان ہیں کہ کیا بتاؤں رات میں امی کے ساتھ گئی تھی تو انکل نے منع کیا کہ فی الحال ہم روما کی گم شدگی سے متعلق محلے میں کسی سے ذکر نہ کریں۔"
"ہو سکتا ہے وہ کسی بات پر ناراض ہو کر اپنے کسی رشتہ دار کے گھر چلی گئی ہو تاکہ اس طرح اپنی ماں کو پریشان کر سکے۔"

"نہیں اگر ایسا ہوتا تو اس کے گھر والے اتنے پریشان نہ ہوتے ویسے بھی انہوں نے رات تک اپنے تمام رشتے داروں کے گھر تو یقیناً" دیکھ ہی لیا ہو گا۔"



ارم کی بات خاصی حد تک درست تھی۔

"تو پھر تمہارے خیال میں وہ کہاں گئی۔"

روما کی اس طرح گم شدگی نے اسے بھی تشویش میں مبتلا کر دیا۔

"تم شوکے کے دوست رضا کو جانتی ہو۔"

"نہیں میں سوائے اس منحوس انسان کے اور کسی کو نہیں جانتی۔"

"تم نے اسے دیکھا ضرور ہو گا، سوکھا لمبا سا، اکثر ہی شوکے کے ساتھ ہوتا ہے۔"

"پتا نہیں میں نے دھیان نہیں دیا۔"

"اس کی روما سے دوستی تھی وہ ہماری اکیڈمی میں ٹیوشن پڑھنے بھی آتا تھا میں نے وہاں بھی ایک دوبار دیکھا روما کو اس سے بات کرتے ہوئے تو مجھے خاصی حیرت ہوتی پھر میں نے روما کو ڈھکے چھپے لفظوں میں منع بھی کیا کہ وہ اس لڑکے سے دور رہے تو اچھا ہو گا مگر میری یہ بات اس نے سن کر اڑادی۔"

دیگر باتوں کی طرح یہ بھی اس کے لیے ایک نیا انکشاف تھا۔

"اور جب میں نے اگلے دن ان دونوں کو پھر اکٹھے دیکھا تو خاموش ہو گئی اور دوبارہ روما سے اس ٹاپک پر بات نہیں کی۔"

"اوہ تو تمہارے خیال میں...." اپنی بات اس نے جان بوجھ کر ادھوری چھوڑ دی۔

"ہاں یقیناً" روما کی گم شدگی میں اسی خبیث کا ہاتھ ہے۔"

"تو یہ بات تم صائمہ آنٹی کو بتا دو۔"

"نہیں مجھے امی نے سختی سے منع کیا ہے تم تو شوکے اور اس کے دوستوں کی بد معاشی سے واقف ہو۔" ارم یک دم خوف زدہ ہو گئی۔

"ایسا نہ ہو کہ بلا وجہ مجھے نقصان پہنچائیں۔"

"چلو اللہ کرے وہ خیر خیریت سے اپنے گھر آجائے۔"

دونوں نے دل کی گہرائیوں سے یہ دعا کی جس نے قبولیت کی گھڑی شاید گزر چکی تھی، اسی شام دو گلیاں آگے موجود ایک باڑے سے ملنے والی کسی لڑکی کی تشدد زدہ لاش نے پورے محلے میں تہلکہ مچا دیا بنا جانے ہی اسے یہ محسوس ہوا کہ لاش یقیناً" روما کی ہے جو کل شام سے غائب تھی، رات تک اس بات کی تصدیق بھی ہو گئی روما کی اس طرح کی موت نے پورے محلے میں ایک کہرام برپا کر دیا اس واقعہ کے خوف نے پورے محلے کو اپنی لپیٹ میں لے لیا جانے کیوں اسے اور ارم کو ایسا لگتا جیسے روما کے ہولناک قتل میں شوکا اور اس کا دوست رضا ملوث ہیں مگر یہ ایک ایسی بات تھی جو وہ کبھی کسی سے کہہ نہ سکتی تھیں ارم تو ذہنی طور پر اس قدر اپ سیٹ ہوئی کہ اگلے کئی دنوں تک اسکول بھی نہ آئی، کبھی کبھی اس کا دل چاہتا وہ آنٹی صائمہ کو روما اور رضا کی دوستی سے آگاہ کر دے مگر وہ خود شوکے سے اتنا ڈرتی تھی کہ شاید مرتے دم تک یہ بات منہ سے نہ نکال پاتی۔

کبھی کبھی اسے ایسا بھی لگتا جیسے ارم اور اس کے علاوہ اماں کو بھی شوکے پر شک ہے اس نے کئی بار اپنی ماں کی آنکھوں میں جھانکتی خوف کی پرچھائیاں صاف محسوس کیں ماں اسے اسکول خود چھوڑنے جانے لگی تھیں اور جب وہ اسکول سے واپس آتی تو اماں دروازے کی چوکھٹ پر کھڑی ملتیں اسے ذرا سی بھی دیر ہو جاتی تو ماں گلی کی نکڑ تک آجاتیں یہ تمام باتیں اتنا سمجھانے کے لیے کافی تھیں کہ اماں شوکت اور اس کے دوستوں سے ڈر گئی ہیں اور

ہر گزرتے دن کے ساتھ ان کا یہ خوف بڑھتا ہی جا رہا تھا جس کا اندازہ اسے بخوبی ہو چکا تھا۔



"یہ جگنو کتنے سال کی ہو گئی ہے۔"

یاسمین آپا نے چائے کا سپ لیتے ہوئے اک نظر جگنو پر ڈالی جو قریب ہی بیٹھی اپنے کھیل میں مگن تھی بظاہر ان کا انداز خاصا سرسری سا تھا۔

"اگلے ماہ کی پندرہ کو پورے چار سال کی ہو جائے گی سوچ رہی ہوں اسے بھی اسکول داخل کروا دوں۔" زینب نے بڑی سادگی سے جواب دیا۔

"تو تم کیا کوئی دوائی وغیرہ لے رہی ہو یا کوئی اور مسئلہ ہے۔"

"کس بات کی دوا۔" زینب ان کی بات کی گہرائی تک نہ پہنچ پائی۔

"بیٹی والی ماں کو تو بڑی خواہش ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے جلد ہی بیٹے کی نعمت سے بھی نوازے۔"

وہ تمہید باندھتے ہوئے بولیں۔

"مگر تم تو شاید دو بیٹیوں پر ہی قناعت کیے بیٹھی ہو ورنہ اب تک تو ایک بیٹا ہو جانا چاہیے تھا۔" اب وہ کھل کر اپنے مدعا کی جانب آ گئیں۔

"بیٹی ہو یا بیٹا یہ تو اللہ کی جانب سے ہے ضروری نہیں کہ تیسری دفعہ مجھے بیٹا ہی ہو۔"

اپنی ذاتیات میں آپا کی اس قدر دخل اندازی اسے ذرا نہ بھائی۔

"ویسے بھی یہ قطعی طور پر میرا اپنا ذاتی مسئلہ ہے اور مجھے نہیں اچھا لگتا کوئی بلاوجہ اس مسئلے کی ٹوہ لے۔" ہلکا سا غصہ اس کے لہجہ میں در آیا۔

"ایک تو تم ذرا ذرا سی بات پر ناراض ہو جاتی ہو اور پھر یہ بھی بھول جاتی ہو کہ بات کس سے کر رہی ہو۔" آپا کو زینب کا جواب دینا بالکل پسند نہ آیا۔

"اب صباحت ہی کو لے لو پہلے بھی ماشاء اللہ دو بیٹے ہیں اور پھر سے اگلے ماہ وہ ایک بار پھر ماں کے عہدے پر فائز ہونے والی ہے۔"

"ضروری تو نہیں جو کام وہ کریں وہ مجھ پر بھی فرض ہو جائے۔" وہ تلخ ہو گئی۔

کچھ دن قبل والا غصہ شاید ابھی بھی زینب کے دل میں کہیں موجود تھا ورنہ عام طور پر وہ کبھی اس طرح بات نہ کیا کرتی تھی۔

"میں نے تو ایسے ہی سرسری سا ذکر کیا تھا تم نے جانے کیوں اتنا غصے میں آ گئی بس ایک دلی خواہش تھی کہ جیسے دوسرے دونوں بھائیوں کو اللہ تعالیٰ نے بیٹے دیے ہیں فرہاد کو بھی اس نعمت سے نوازے اور اس میں کوئی ایسی برائی والی بات نہ تھی کہ تم مجھے اس قدر لتاڑنے لگو۔"

وہ برا مناتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"میں سامان پیک کر رہی ہوں تم بھابھی کو فون کر دو وہ ڈرائیور بھیج دیں مجھے ان کے گھر واپس جانا ہے۔ چار دن نند کو برداشت کرنا ہر ایک کے بس کی بات نہیں۔" ان کی شکل دیکھ کر بھی اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ کس قدر غصہ میں ہیں۔ زینب کو تاسف نے آ گھیرا۔

"کیا ضرورت تھی بلاوجہ ان سے اتنی بحث کرنے کی اب پتا نہیں اس ساری گفتگو کو فرہاد کے سامنے کس طرح پیش کریں چلو اب جو ہو گا دیکھا جائے گا۔"

دل ہی دل میں یہ سب سوچتی وہ فون کی جانب بڑھی۔

(باقی آئندہ شمارے میں ملاحظہ فرمائیں)



نفیسہ سعید

# ایسا کب ہے زندگی کا

ملک صاحب اپنے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنے کم سن بیٹے ایشال کا نکاح کر دیتے ہیں جبکہ ایشال اپنی کزن عریشہ میں دلچسپی رکھتا ہے اور سن بلوغت تک پہنچتے ہی وہ اس نکاح کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیتا ہے' ملک صاحب ہار مانتے ہوئے اس کی دوسری شادی عریشہ سے کر دیتے ہیں جس کی شرط صرف اتنی ہے کہ وہ اپنی پہلی منکوحہ کو طلاق نہیں دے گا۔

حبیبہ تعلیم حاصل کرنے کراچی آئی ہے جہاں وہ شاہ زین کے والد کے آفس میں جاب کرنے لگتی ہے۔ جس دوران شاہ زین حبیبہ میں دلچسپی لینے لگتا ہے مگر حبیبہ کا رد عمل اس معاملے میں خاصا عجیب و غریب ہے وہ شاہ زین کو اپنا دوست تو مانتی ہے' مگر اس کی محبت کا مثبت جواب نہیں دے پاتی۔

فرہاد تین بھائی ہیں اس کے دونوں بڑے بھائی معاشی طور پر مستحکم ہونے کے ساتھ ساتھ اپنی بیوی' بچوں کی ضروریات بھی کھلے دل سے پوری کرتے ہیں جبکہ فرہاد اس معاملے میں خاصا کنجوس ہے یہی سبب اس کی بیوی زینب کو فرہاد سے بدظن کرنے کا باعث بن جاتا ہے۔

فضا' زینب کی جٹھانی ہے۔ جو اس کی خوب صورتی سے حسد کرتی ہے اور اپنی اس حسد کا اظہار وہ اکثر و بیشتر اپنے رویہ سے کرتی رہتی ہے۔ سالار' صباحت کا کزن ہے۔ جو شادی شدہ ہونے کے باوجود زینب کو پسند کرنے لگتا ہے' اسی لیے وہ بہانے بہانے اسے قیمتی تحائف سے بھی نوازتا ہے۔

(اب آگے پڑھیے)

## دسویں قسط



اب کی بار جو اماں کی طبیعت خراب ہوئی تو سنبھلنے میں ہی نہ آئی بخار کی شدت کم ضرور ہوتی مگر ختم نہ ہوتا' کبھی کبھی تو اسے لگتا جیسے ماں کے اندر کوئی ایسا روگ پل رہا ہے جو اسے گھن کی طرح کھائے جا رہا ہے جو بھی تھا اس کے لیے ماں کی زندگی بہت اہمیت رکھتی تھی یہ ہی تو اس کا ایک واحد سہارا تھا جس نے اسے تحفظ کا احساس دے رکھا تھا خدا ناخواستہ یہ سہارا اس سے چھین جاتا تو وہ کہیں کی نہ رہتی۔

ماں کی لحہ لحہ بڑھتی بیماری اسے تشویش میں مبتلا کر رہی تھی کراچی سے آنے والے فون کے بعد وہ بہت پرامید تھی' اسے محسوس ہونے لگا جیسے اس کی پریشانیوں کے دن ختم ہونے والے ہیں' مگر اس کی یہ امید بھی گزرتے وقت کے ساتھ دم توڑ گئی' اس فون کے بعد دوبارہ نہ تو کوئی فون آیا اور نہ ہی اماں نے خود کسی کو فون کرنے کی ضرورت محسوس کی۔

اکثر اس کا دل چاہتا وہ ماں سے پوچھے کہ وہ کون سے حالات تھے' جس کے تحت تنہائی کی زندگی اس کا مقدر بن گئی۔

اسے لگتا ماں اس سے بہت کچھ چھپا رہی ہے وہ جاننا چاہتی تھی کہ اس کا ماضی کیا ہے وقت اور حالات نے اسے بہت سمجھ دار بنا دیا تھا' وہ سمجھ چکی تھی کہ اپنے بارے میں ہر بات جاننا اب اس کے لیے بہت ضروری ہو گیا ہے' اسے انتظار تھا کہ اماں کی طبیعت جیسے ہی کچھ سنبھلے وہ اماں سے پوچھے کہ ٹرنک میں رکھے اس چھوٹے سے باکس میں ایسا کیا ہے جو ماں اسے ہمیشہ تالا لگا کر رکھتی ہے۔ شاید اس باکس میں کوئی ایسا راز تھا جو اماں کے ماضی سے جڑا تھا' اب یہ راز اس کے لیے جاننا اشد ضروری تھا' اماں سے بات کس طرح شروع کی جائے' وہ اسی ادھیڑ بن میں مبتلا تھی' جب فاطمہ خالہ اماں کو اسپتال سے دوا دلا کر گھر واپس لائیں۔

"بیٹا! اپنی ماں کے لیے کچھ کھانے کو لاؤ پھر میں اسے دوائی پلاؤں۔" اسے ہدایت دے کر وہ واپس اندر کمرے میں چلی گئیں' اس نے اماں کے لیے تیار کیا ہوا دلیہ پیالی میں نکالا اور اندر آ گئی۔

"بیٹا آفتاب کراچی جا رہا ہے میں نے اسے نمبر دے دیا ہے وہ ان شاء اللہ وہاں جا کر انہیں ضرور ڈھونڈ لے گا اور مجھے امید ہے تمہارا حال سن کر وہ ضرور اپنا غصہ بھول کر تم سے ملنے آئیں گے۔"

خالہ نے اماں کا ہاتھ پیار سے تھپتھپایا۔

"ویسے تو آفتاب تمہارے بھائی کے ایک دوست کو بھی جانتا ہے میں نے کہا تھا کہ وہاں جا کر تمہارے بھائی کی معلومات لے اگر کوئی اتہ پتہ ہے تو اسے بھی ایک خط لکھ دے۔"

"نہیں خالہ میں ان لوگوں کو اپنی بیماری کی اطلاع نہیں دینا چاہتی۔"

اماں نے خالہ کو فوراً سے بیشتر منع کر دیا۔

"میرے بہن بھائیوں کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں ہے وہ ہمیشہ سے جانتے تھے کہ میں کہاں اور کس حال میں ہوں مگر اللہ بھلا کرے ان لوگوں کا ایسا تعلق ختم کیا کہ کبھی پیچھے مڑ کر نہ دیکھا کہ میں کن حالوں میں زندہ ہوں۔ ان کا مجھ پر یہ بھی احسان بہت ہے جو اس مکان میں کسی نے اپنا حصہ نہ جتایا اگر جو وہ اس کے حصے بخرے کرنے آ جاتے تو شاید میرے سر پر یہ چھت بھی نہ ہوتی۔"

بولتے بولتے اماں کے گلے میں پھندا سا لگ گیا' شاید وہ رو رہی تھیں۔

"مکان کا ایک حصہ کرایہ پر دے کر جانے میری کتنی مشکلیں حل ہوئیں' ان کے اس احسان کو دل سے مانتے ہوئے میں نے ہمیشہ انہیں دعائیں دیں اللہ انہیں ہمیشہ خوش رکھے مگر خالہ میں یہ نہیں چاہتی کہ وہ مجھے آج یہاں آ کر اس حال میں دیکھیں میں اپنا بھرم ختم نہیں کرنا چاہتی میری تو صرف اتنی سی خواہش ہے کہ میری بیٹی اپنوں میں واپس چلی جائے جس کی خاطر میں اتنی کوشش کر رہی ہوں ورنہ کسی سے ملنے کی کوئی خوشی میرے دل میں نہیں

ہے۔"

"اچھا بیٹا تم اب رومت تمہاری طبیعت خراب ہو جائے گی' صبح سے بھوکی ہو یہ دلیہ کھالو اللہ تعالیٰ تمہیں صحت و تندرستی دے تمہارا سایہ اس بچی کے سر پر ہمیشہ سلامت رکھے۔"

خالہ اس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے باہر کی طرف چل دیں جب اس نے بھاگ کر انہیں پیچھے سے جالیا۔

"خالہ ایک منٹ مجھے آپ سے کام ہے۔" خالہ دروازہ کھولتے کھولتے رک گئیں۔

"خالہ اماں کو آخر ایسی کون سی بیماری ہے جو ان کی حالت دن بدن خراب ہوتی جارہی ہے' اماں کا بخار ٹھیک کیوں نہیں ہو رہا' انہیں کیا بیماری ہے آپ مجھے سب کچھ صاف صاف بتادیں۔" وہ خالہ کا بازو پکڑے کھڑی تھی۔

"کیا بتاؤں بیٹا۔" انہوں نے ایک گہرا سانس خارج کیا۔

"تمہاری ماں کو ٹی بی ہے' جو اس کی ہڈیوں میں پھیل گیا ہے۔"

خالہ کی بات سنتے ہی اس کے پاؤں تلے سے زمین سرک گئی۔

"اس کے پھیپھڑے بھی خراب ہو چکے ہیں سمجھ نہیں آتا وہ ابھی تک زندہ کیسے ہیں۔"

خالہ کی بات ختم ہوتے ہی وہ وہیں فرش پر بیٹھ کر بلک بلک کر رونے لگی' خالہ نے کچھ دیر اسے اسی طرح رونے دیا جانتی تھیں کہ یہ خبر ہی ایسی ہے جس نے اس معصوم بچی کا دل ہلا دیا ہے۔

"دیکھو بیٹا میں شاید تمہیں' تمہاری ماں کی بیماری کا کبھی نہ بتاتی مگر اب یہ ضروری ہو گیا تھا کہ تمہیں سب کچھ بتادوں' جانے حالات کیا پلٹا کھائیں کم از کم تمہیں آنے والے وقت کے لیے خود کو تیار تو رکھنا چاہیے' اب اپنے آپ کو مضبوط کرو یہ وہ وقت ہے جب تمہاری ماں کو تمہاری ضرورت ہے' اس کی خدمت کرو اس پر ظاہر نہ ہونے دو کہ تمہیں کچھ پتا ہے' آفتاب کراچی جاکر تمہارے تایا کو ڈھونڈنے کی کوشش کرے گا ایک دفعہ ان سے رابطہ ہو جائے تو تمہاری ماں کا علاج بھی ہو جائے گا اور تمہیں بھی یقیناً سہارا مل جائے گا سمجھ لو ان کا ملنا تمہاری تمام پریشانیوں کا حل ہے۔"

خالہ نے ہر بات کی مکمل وضاحت کردی اس کے لیے اس وقت سوائے اپنی ماں کی بیماری کے ہر بات غیر ضروری تھی۔

"اٹھو بیٹا وضو کر کے نماز پڑھو اور اپنی ماں کے حق میں دعا کرو۔"

خالہ نے اسے بازو سے پکڑ کر کھڑا کیا انہیں اس وقت وہ انتہائی قابل ترس لگی انہوں نے اسے اپنے گلے سے لگا کر خاموش کروایا۔

"فکر نہ کرو اللہ بڑا کارساز ہے کوئی نہ کوئی سبیل ضرور پیدا کرے گا۔"

"ان شاء اللہ" اس نے پورے یقین کے ساتھ "آمین" کہا اور وضو کرنے چل دی۔



"تم نے یاسمین آپا سے کیا کہا ہے۔"

فرہاد گھر میں داخل ہوتے ہی اس کے سامنے آن کھڑا ہوا اس کا لہجہ اس کے غصے کی گواہی دے رہا تھا۔

"کچھ بھی نہیں کیوں کیا ہوا؟" زینب نے کرسی سے اٹھتے ہوئے جواب دیا۔

"جھوٹ مت بولو زینب ان کا مجھے کچھ دیر قبل فون آیا تھا اور جب میں نے پوچھا تو بتایا کہ تم نے بے عزتی کی ہے بلاوجہ کی باتیں سنائیں اور وہ فضہ بھابھی کے گھر واپس چلی گئیں۔"

"اک ذرا سی بات کا انہوں نے اتنا بتنگڑ بنایا کہ آپ کو فون کرکے میری چغلی لگادی' خوب کیا بات ہے۔"

یاسمین آپا کی اس حرکت نے زینب کو بتا دیا آخر وہ بھی انسان تھی کب تک یہ سب کچھ برداشت کرتی۔

"انہوں نے کوئی چغلی نہیں کی' انہیں تو مجھ سے کام تھا جس کے لیے فون کیا مجھے ان کی آواز بھاری محسوس ہوئی تو میں نے پوچھ لیا' وہ بے چاری تو کچھ بتا ہی نہ رہی تھیں میرے بار بار اصرار کرنے پر صرف اتنا بتایا کہ تم نے بدتمیزی کی ہے اور ساتھ ہی سختی سے منع بھی کیا کہ گھر جا کر تم سے ایسی کوئی بات نہ کروں جس سے گھر میں لڑائی ہو۔"

"وہ ہر کام کرنے کے بعد اسی طرح بچی ساوتری بننے کی کوشش کرتی ہیں۔"

"یہ تم کس طرح بات کر رہی ہو جانتی ہو یاسمین آپا ہماری بڑی بہن ہیں۔ جن کے سامنے کبھی ہم بھائیوں نے بھی اونچی آواز میں بات نہیں کی اور ایک تم ہو جو ان سے بدتمیزی کرنے کے بعد بھی پشیمان نہیں ہو اور ابھی بھی مسلسل ان کے بارے میں غلط سلط باتیں کر رہی ہو۔"

"میں نے کون سی غلط بات کی ہے جو سچ ہے۔ وہ بتا رہی ہوں' ہماری بھی اپنی بھابھی سے اونچ نیچ ہو ہی جاتی ہے مگر ہم نے تو کبھی اپنے بھائیوں کے پاس بیٹھ کر ایسی باتیں نہیں کیں جن سے دونوں میاں بیوی کے دلوں میں فرق آئے۔"

"جو بھی ہے مجھے یہ بالکل اچھا نہیں لگا کہ تمہاری کہی ہوئی کسی بات سے آپا کو تکلیف پہنچے انہوں نے تم سے کوئی غلط بات نہیں کی تھی لہٰذا آئندہ خیال رکھنا ایسا دوبارہ نہ ہو۔"

فرہاد کے لہجہ میں چھپی دھمکی صاف محسوس کی جاسکتی تھی۔

"ویسے بھی ضروری نہیں کہ جو کچھ تمہارے گھر میں ہوتا ہو وہ روایت ہمارے ہاں بھی پروان چڑھ جائے ہمارا تعلق ایسے گھرانے سے ہے جہاں آج بھی اپنے سے بڑوں کی عزت کی جاتی ہے لہٰذا دوبارہ میرے سامنے اپنے گھر کی مثال نہ دینا۔"

"مجھے ضرورت بھی نہیں ہے دوبارہ ان سے کوئی بات کرنے کی۔"

"وہ یہاں آئیں گی تو بات کرو گی مجھے اپنی بہن کا پتا ہے' جہاں اس کی عزت نہ ہو۔ وہاں وہ دوبارہ کبھی پلٹ کر نہیں جاتیں۔"

"خود جب دل چاہے کسی کی بھی بے عزتی کردیں عزت صرف ان کی ہے باقی سب تو بے عزت ہیں۔" اس کی تیز آواز سے مریم ذرا سا کسمسائی۔

"آہستہ بولو بچے اٹھ جائیں گے تم سے جب بھی کوئی بات کرو اسی طرح چیخ چیخ کر جواب دیتی ہو۔"

فرہاد کی آواز حسب دستور خاصی دھیمی تھی' زینب کو مکمل طور پر چپ کرانے کے بعد وہ نہایت مطمئن انداز میں ریموٹ ہاتھ میں لیے چینل سرچ کرنے میں مصروف ہوگیا۔ زینب کے نزدیک اب مزید کچھ کہنا سوائے بے وقوفی کے کچھ نہ تھا وہ جگنو کو گود میں لیے خاموشی سے کمرے سے باہر نکل آئی۔

☆ ☆ ☆

"یہ عمیر لغاری یہاں کیوں آیا تھا۔"

شاہ زین اس کے سر پر کھڑا جواب طلب کر رہا تھا' حبیبہ نے نظریں اٹھا کر حیرت زدہ انداز میں اسے دیکھا شاہ زین کے ماتھے پر پڑی تیوریاں اس کی ناگواری کو ظاہر کر رہی تھیں۔

"شاید میں نے پہلے بھی بتایا تھا کہ وہ میرا یونیورسٹی فیلو ہے اور ویسے بھی مجھے کسی سے ملنے کے لیے یقیناً" آپ

کی اجازت کی ضرورت نہیں یہ بات میں پہلے بھی سمجھا چکی ہوں۔"
ٹیبل پر رکھا فولڈر ہاتھ میں لیے وہ اٹھ کھڑی ہوئی ساتھ ہی اس نے چور نظروں سے اپنے چاروں طرف دیکھا کہیں کسی نے شاہ زین کو اس طرح بات کرتے ہوئے دیکھ تو نہیں لیا مگر شاید لنچ ٹائم کے باعث اس وقت وہاں کوئی موجود نہ تھا اس نے دل ہی دل میں اللہ کا شکر ادا کیا۔
"تم نے کہا تھا مجھے یاد ہے مگر جانے کیوں مجھے اچھا نہیں لگتا جب تم اس طرح کسی سے ہنس کر بات کرتی ہو خاص طور پر عمیو لغاری جو مجھے بالکل پسند نہیں۔"
"یہاں ایک لسٹ لگا دیں تاکہ مجھے علم رہے کہ آپ کو کون پسند ہے اور کون ناپسند۔"
وہ اس کے سامنے تن کر کھڑی تھی غصہ اس کے چہرے پر سرخی بن کر جھلک رہا تھا۔
"کوئی بھی ایسا مرد جو تم سے ہنس کر بات کرے مجھے ناپسند ہے۔"
اپنے سینے پر ہاتھ باندھے وہ اس کی آنکھوں میں جھانک رہا تھا۔
"مجھے سمجھ نہیں آتا اگر میں کسی سے بات کروں یا کوئی مجھ سے ہنس کر بات کرے تو اس میں آپ کو کیا پرابلم ہے۔"
حبیبہ حیرت کے عالم میں تھی وہ سمجھ نہ پائی کہ آج شاہ زین کو کیا ہو گیا ہے آج سے پہلے تو اس نے کبھی اس طرح بات نہ کی تھی شاہ زین کا عجیب و غریب رویہ حبیبہ کے لیے حیران کن تھا۔
"پتا نہیں حبیبہ تم سمجھ کیوں نہیں رہیں کہ میں کیا کہنا چاہتا ہوں یا شاید میں تمہیں سمجھا نہیں پا رہا۔"
اک بے بسی سی اس کے لہجہ میں در آئی۔
"فی الحال تو میرے سامنے سے ہٹیں مجھے یہ فائل سر کو دے کر آنی ہے۔"
شاہ زین کی نظروں میں ضرور ایسا کچھ تھا۔ حبیبہ تھوڑا سا گھبرا گئی تب شاہ زین مزید کچھ کہے بنا سامنے سے ہٹ گیا۔ حبیبہ اس کے نہایت قریب سے گزرتی ہوئی باہر نکل گئی۔
"یہ آج شاہ زین کو کیا ہوا تھا؟"
شاہ زین کا بدلا رویہ اسے سارا دن پریشان کرتا رہا شاید پہلی بار ایسا ہوا تھا کہ اس نے شاہ زین کی اس گفتگو کا ذکر کرن سے بھی نہ کیا جانے اس کی نظروں میں ایسا کیا تھا کہ اس رات ایک پل حبیبہ کی آنکھ نہ لگی وہ جب بھی سونے کی کوشش کرتی شاہ زین اپنے پورے استحقاق کے ساتھ اس کے سامنے آن کھڑا ہوتا ایسے میں سوتے جاگتے صبح ہو گئی رات جاگنے کے باعث اس کے سر میں شدید درد تھا اس نے صبح اٹھ کر اچھی طرح ناشتا کر کے سر درد کی ٹیبلٹ لی اور جا کر لیٹ گئی آج اس کا ارادہ آفس جانے کا بالکل نہ تھا۔
"میرا شاید دماغ خراب ہو گیا تھا جو ساری رات ایک فضول سی بات کو لے کر ضائع کر دی کیا ضرورت تھی مجھے شاہ زین کی کسی بھی بات کی اتنی ٹینشن لینے کی اب اسے خود پر غصہ آنے لگا۔
"ایک نارمل سی بات کو خوامخواہ اتنی اہمیت دے کر اپنے سر پر سوار کر لیا اب مجھے سکون کی نیند لینی چاہیے اور یہ بھول جانا چاہیے کہ کل کیا ہوا۔"
اس سوچ کے ساتھ بھی وہ مطمئن ہو گئی۔ قریب ہی رکھا اپنا سیل فون اٹھایا' آف کر کے تکیے کے نیچے رکھا اور بالکل سیدھی لیٹ کر آنکھیں بند کرتے ہی اپنے ذہن کو تمام سوچوں سے آزاد کر دیا اور کچھ ہی دیر بعد وہ نیند کی گہری وادیوں میں اتر گئی۔



صباحت بھابھی کا بیٹا پیدا ہوا تھا جو غالباً پیدائش کے ایک گھنٹہ بعد ہی فوت ہو گیا' سنا تھا ان کی اپنی حالت بھی

کچھ زیادہ بہتر نہ تھی مگر وہ اتنی دور تھیں کہ عیادت کے لیے جانا کم از کم اس کے لیے ممکن نہ تھا سوائے اس کے کہ وہ فون پر ان کی خیریت دریافت کرے مگر فی الحال وہ فون پر بھی بات کرنے کے قابل نہ تھیں۔
یاسمین آپا دو دن قبل ہی واپس اپنے گھر گئی تھیں۔ اب ان کی پوری کوشش تھی کہ کسی بھی طرح صمد بھائی انہیں ٹکٹ بھیجیں اور وہ دبئی روانہ ہوں بقول ان کے اس حالت میں صباحت کو کسی اپنے قریبی رشتہ دار کی ضرورت تھی جبکہ صباحت کی امی پہلے ہی وہاں ان کے پاس موجود تھیں۔ دو دن میں کئی بار فرہاد کو فون کر چکی تھیں اس وقت بھی فرہاد ان ہی سے فون پر بزی تھا' زینب وہیں بیٹھی مریم کو ہوم ورک کروا رہی تھی' جب اچانک ہی بالکل اتفاقی طور پر سنے گئے جملے نے اس کے کان کھڑے کر دیئے۔
"بس اللہ کی مرضی ہے آپا وہ جسے جو چاہے عنایت کر دے خواہش تو ظاہر ہے میری بھی بہت ہے مگر کیا کروں اللہ تعالیٰ سے مقابلہ نہیں کیا جا سکتا۔"
"ہاں ہاں آپ بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں میں ابھی صمد بھائی کو فون کر کے کہتا ہوں کہ آپ کے لیے ٹکٹ کا جتنی جلدی ہو سکے ارینج کر دیں۔"
وہ صرف یک طرفہ گفتگو سن رہی تھی جس کے باعث اندازہ لگانا مشکل تھا کہ دوسری طرف کیا کہا گیا ہے مگر فون بند کرتے ہی فرہاد کی بات نے اس پر سب کچھ واضح کر دیا۔
"آپا نے مجھے ایک اچھی لیڈی ڈاکٹر بتائی ہے میرا خیال ہے تم کل تیار رہنا ہم ان کے پاس چلیں گے تاکہ پتا لگے تمہارے اندر کوئی بیماری تو نہیں پیدا ہو گئی اور اگر ایسا ہے تو علاج کروایا جا سکے' ہو سکتا ہے اس دفعہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی بیٹے سے نواز دے۔"
وہ کیا کہنا چاہتا تھا' گفتگو کے آخر میں زینب کی سمجھ میں آ گیا مگر اسے یہ سمجھ نہ آیا کہ آخر آپا اسی ایک بات کے پیچھے کیوں پڑ گئی ہیں۔
"فرہاد آپ اچھی طرح جانتے ہیں کہ جگنو شروع سے ہی بہت کمزور رہی ہے اس لیے میں چاہتی تھی کہ کم از کم وہ اس قابل ہو جائے کہ اپنے پاؤں پر چل سکے اور یہ بات آپ کو اچھی طرح پتا ہے اور میرا خیال ہے بجائے میری کسی وضاحت کے آپ کو خود آپا کو یہ سب بتا دینا چاہیے تھا۔"
اسے برا تو لگا مگر وہ برداشت کر گئی اور کوشش کی کہ نہ اس کی آواز بلند ہو اور نہ ہی چہرے پر ایسے تاثرات آئیں جن سے اس کی خفگی کا اندازہ لگایا جا سکے۔
فرہاد نے شاید اس کی کوئی وضاحت سنی ہی نہیں کیونکہ وہ اسے مکمل طور پر نظر انداز کر کے فون پر ایک بار پھر سے مصروف ہو گیا اس دفعہ اس نے دبئی کال ملائی تھی اور دوسری طرف اس کا رابطہ بحال ہو گیا تھا' زینب اٹھ کھڑی ہوئی اسے کوئی دلچسپی نہیں تھی کہ وہ صمد بھائی سے کیا بات کر رہا ہے۔ وہ جگنو کو اٹھائے اندر آ گئی تاکہ اسے نہلا کر اس کے کپڑے تبدیل کر سکے۔



"تم نے اکیڈمی کیوں چھوڑ دی جبکہ تمہارا حساب بہت خراب ہے اور امتحان بھی قریب ہیں۔" ارم کی بات سن کر وہ حیران ہوتے ہوئے بولی۔
"وہاں دو تین بار پولیس آئی تھی۔ وہ رومانہ کی تمام دوستوں سے پوچھ کچھ کر رہی ہے اور ہر بار مجھے ایسا محسوس ہوا کہیں غلطی سے بھی میرے منہ سے رضا کا نام نہ نکل جائے بس اسی خوف کے سبب میں نے اکیڈمی چھوڑ دی۔"
"تو کیا انہیں وہاں سے رضا کے متعلق کچھ پتا نہیں چلا۔"

"کچھ کہہ نہیں سکتی مگر جس دن سے رویا کا قتل ہوا ہے رضا تو غائب ہے ہی سنا ہے شوکا بھی اپنے گھر نہیں ہے مجھے تو لگتا ہے اس واردات میں رضا اکیلا نہیں تھا ضرور شوکا بھی اس کا شریک جرم رہا ہوگا۔" وہ نہایت رازداری سے بولی۔

"جو بھی ہے کم از کم ان دنوں اس منحوس سے میری جان چھٹی ہوئی ہے آج کل کہیں راستے میں بھی نہیں ہوتا۔"

"وہ شاید بھائی ہی نہیں پولیس کے خوف سے کہیں چھپا بیٹھا ہے بے غیرت۔"

"بہر حال جو بھی ہے اللہ تعالیٰ رویا کے قاتلوں کو ضرور کیفر کردار تک پہنچائے پتا نہیں کیسے ہوتے ہیں وہ لوگ۔ جو اس طرح ہنستی کھیلتی لڑکیوں سے زندگی چھین لیتے ہیں۔"

ارم کے الفاظ سنتے ہی اس کے جسم میں ایک جھرجھری سی آگئی' اسے لگا اگر خدانا خواستہ رویا کی جگہ وہ ہوتی تو اس تصور سے ہی وہ گھبرا اٹھی۔

"اور تم بتاؤ آنٹی کی طبیعت کیسی ہے اب۔" ارم اس کی حالت پر توجہ دیے بنا بولی۔

"ویسی ہی ہے کوئی خاص فرق نہیں پڑا۔"

"اللہ تعالیٰ انہیں صحت عطا فرمائے۔" ارم نے خلوص دل سے دعا دی۔

"آمین۔"

اس کی آنکھیں پانی سے بھر گئیں' اس کی زندگی میں ماں سے زیادہ کچھ اہم نہ تھا ماں کی اہمیت کا اندازہ ہر گزرتا دن اسے دے رہا تھا۔



وہ کسی کام سے باہر نکلے تو اپنی جگہ ٹھہر گئے' حبیبہ کے قریب کھڑا شاہ زین انہیں یہ منظر اچھا لگا' بے شک حبیبہ کے چہرے کے تاثرات کچھ بہتر نہ تھے مگر شاہ زین کے چہرے پر پھیلی نرم سی محبت انہیں اتنی دور سے بھی واضح طور پر دکھائی دے رہی تھی۔

حبیبہ انہیں شروع دن سے ہی بے حد پسند تھی۔ شاہ زین اور اس کا ساتھ ان کی دلی خواہش تھی مگر وہ کسی سے اس کا اظہار کرتے ہوئے ڈرتے تھے' انہیں خطرہ تھا کہیں شاہ زین منع نہ کر دے' وہ حبیبہ کا ساتھ رد نہ کر دے مگر آج انہیں لگا کہ ایسا نہیں ہوگا شاہ زین کی طرف سے وہ مطمئن ہو کر دروازے سے ہی واپس اپنے کمرے میں پلٹ گئے اب انہیں خدشہ تھا تو صرف حبیبہ کا جس سے اس موضوع پر بات کرنا شاید مشکل تھا بہر حال جو بھی تھا اب اگر شاہ زین اس رشتہ پر تیار ہو جائے تو باقی تمام مسئلے بھی حل ہو جائیں گے۔

یہ سوچ کر دل ہی دل میں مطمئن ہوتے ہوئے انہوں نے کرسی کی پشت سے سر لگاتے ہوئے خود کو ڈھیلا چھوڑ دیا۔



"میں شاید یاسمین آپا کے ساتھ دبئی چلا جاؤں کچھ دنوں کے لیے' صمد بلا رہا ہے۔"

فرہاد کی طرف سے دی جانے والی یہ اطلاع اتنی غیر متوقع تھی کہ زینب کا منہ کھلا ہی رہ گیا۔

"کیوں کیا آپ کا ٹکٹ بھی صمد بھائی بھیج رہے ہیں۔"

پہلا خیال اس کے ذہن میں یہ ہی آیا' پائی پائی پر جان دینے والا فرہاد جیسا شخص ایک دم ہی اتنا پیسہ کیسے خرچ کر سکتا تھا اسے حیرت ہوئی۔

”نہیں میرا کیوں بھیجے گا یا سمین آپا تو بہن ہیں انہیں وہ اس لیے ٹکٹ بھیج رہا ہے۔“ زینب کی کم عقلی پر وہ ہلکا سا ہنس دیا۔

”میں اب اتنا بھی غریب نہیں ہوں کہ بھائی سے ملنے جانے کے لیے اس سے پیسہ مانگوں کرایہ دار کا ایڈوانس جوں کا توں رکھا ہے اسے استعمال میں لے آؤں گا۔“

”اور اتنے دنوں تک دکان کیسے چھوڑیں گے۔“ وہ سب کچھ جان لینا چاہتی تھی۔

”وہ شیر دل سنبھال لے گا اب اسے کافی سمجھ آگئی ہے کاروبار کس طرح کرتے ہیں وہ جان چکا ہے۔“

شیر دل تو شروع سے ان کی دکان پر ملازم تھا مگر شاید آج کچھ ایسا خاص ہو گیا تھا کہ وہ یک دم سمجھدار قرار دے دیا گیا۔

سچ ہے ہر انسان اپنے فیصلے اپنی ضرورت کے حساب سے کرتا ہے کہاں تو فرہاد کا دکان سے چند گھنٹے غائب رہنا لاکھوں کے نقصان کے مترادف کہاں اب ایک ماہ دکان چھوڑنے پر کوئی پریشانی نہیں واہ میرے مولا۔

وہ صرف سوچ سکی مگر بولی نہیں۔

”مزے کی بات تو یہ ہے کہ میرے پاس پاسپورٹ بھی نہیں ہے۔ کبھی بنوایا ہی نہیں کیونکہ ضرورت نہیں پڑی اب پہلی فرصت میں وہ بنوالوں گا۔“

دبئی جانے کی خوشی اس کے چہرے سے اُمڈی پڑی تھی ”صباحت بھابھی کی طبیعت کیسی ہے اب۔“

فرہاد اکثر ہی صمد بھائی کو فون کرتا اسی لیے وہ اس سے ہی صباحت بھابھی کی طبیعت پوچھ لیا کرتی۔

”اب تو کافی بہتر ہیں صمد بتا رہا تھا گھر شفٹ ہو گئی ہیں۔“

”چلیں شکر ہے۔“

فرہاد کے اس طرح دبئی جانے کا سن کر اس کی دل آزاری ضرور ہوئی مگر وہ یہ سب فرہاد پر ظاہر نہیں کرنا چاہتی تھی اسی لیے خاموشی سے اٹھ کھڑی ہوئی کہ اچانک کسی نے باہر کا دروازہ بجایا۔

”زینب دیکھنا ذرا کون آیا ہے۔“

زینب اس کے کہنے سے قبل ہی باہر کی طرف چلدی اتنی دیر میں اطلاعی گھنٹی بج اٹھی یقیناً ”مریم ہوگی اس وقت وہ ساتھ والی خالہ سے سپارہ پڑھ کر آیا کرتی تھی یہ ہی سبب تھا جو اس نے بنا پوچھے دھڑ سے دروازہ کھول دیا۔

باہر مریم نہ تھی بلکہ ایک اجنبی شخص کھڑا تھا کالی شلوار قمیص میں ملبوس گورا چٹا اونچا لمبا مرد ایک دم زینب کو اپنے سامنے دیکھ کر فوراً“ دروازے کے سامنے سے ہٹ گیا زینب اپنی اس لاپرواہی پر دل ہی دل میں شرمندہ ہوتے ہوئے دروازے کی اوٹ میں ہو گئی۔

”السلام علیکم جی میں آپ کی کرایہ دار کا بھائی ہوں‘ وہ ہی جو آپ کے گھر کے اوپر رہتی ہیں۔“

”جی بولیں کیا بات ہے؟“ زینب دروازے کے پیچھے سے ہی بولی۔

”میری بہن سے داخلی دروازے کی چابی نہیں مل رہی اسے میرے ساتھ ڈاکٹر کے پاس جانا ہے اگر مزید دیر ہوئی تو ڈاکٹر کا کلینک بند ہو جائے گا۔“ وہ سانس لینے کے لیے رکا۔

”تو پلیز آپ ذرا سیڑھیوں کی طرف سے کھلنے والے اپنے اندرونی دروازے کا لاک کھول دیں تاکہ وہ میرے ساتھ ڈاکٹر کے پاس جا سکے‘ واپس آکر میں اسے چابی بنوا دیتا ہوں۔“

اس شخص نے ہر بات تفصیل سے بیان کر دی‘ زینب بنا جواب دیے کچن میں آگئی جس کے شیلف کی دراز میں چابیوں کا ایک گچھا پڑا ہوا تھا‘ زینب نے جلدی جلدی ڈھونڈ کر مطلوبہ چابی نکال کر دروازے پر آگئی۔

”یہ چابی لے لیں اوپر والے گھر کی ہی میرے پاس غلطی سے رہ گئی تھی کئی بار سوچا فائزہ کو دے دوں مگر ہر بار

بھول جاتی تھی۔"
اس شخص نے ہاتھ بڑھا کر زینب سے چابی تھام لی۔
"بہت بہت شکریہ آپ کا۔"
زینب نے کوئی جواب نہ دیا اور دروازہ بند کر کے واپس اندر کمرے میں آگئی جہاں فرہاد الماری کے دونوں پٹ کھولے کچھ ڈھونڈ رہا تھا۔
"کون تھا باہر۔" زینب کو دیکھتے ہی اس نے پوچھا۔
"فائزہ کا بھائی تھا اس کے داخلی دروازے کی چابی گم ہو گئی ہے' چاہ رہا تھا کہ میں سیڑھیوں کی سائیڈ کا دروازہ کھول دوں۔"
"پھر۔" فرہاد اپنی تلاش کا کام ادھورا چھوڑ کر اس کی طرف مکمل طور سے متوجہ ہوتے ہوئے بولا۔
"اوپر والے گھر کی ایک ایکسٹرا چابی کچن میں رکھی تھی میں نے اسے وہ دے دی۔" "تمہارا دماغ تو ٹھیک ہے؟"
فرہاد کا سوال خاصا غیر متوقع تھا' وہ نا سمجھی والے انداز میں اسے دیکھتی رہ گئی۔
"تم نے کنفرم کیا تھا کہ وہ فائزہ ہی کا بھائی ہے؟"
واقعی یہ تو اس نے سوچا بھی نہیں تھا اب فرہاد نے جو پوچھا تو یک دم گڑبڑا سی گئی۔
"نہیں مجھے کنفرم تو نہیں ہے مگر اس نے کہا تھا کہ آپ اندر سے دروازہ کھول دیں فائزہ نے باہر جانا ہے تو یقیناً" اس کا بھائی ہی ہوگا نا۔" وہ شرمندہ ہوتے ہوئے بولی۔
"کوئی بھی تم سے آکر کہہ دے گا کہ میں فائزہ کا بھائی ہوں تو دروازہ کھول کر اسے اندر بلا لینا بے شک وہ کوئی ڈاکو ہی کیوں نہ ہو' جانے کیسی کم عقل عورت ہو تم' پتا نہیں کیسے گھر کی چابی تھما دی' اب اگر اوپر کوئی واردات ہو گئی تو تم بھگتنا بیوقوف عورت...."
اپنے نرم انداز میں اسے باتیں سناتا چپل پہن کر وہ کمرے سے باہر نکل گیا' زینب نے دیکھا مریم دروازے کے عین درمیان کھڑی اسے حیرت سے تک رہی تھی' وہ خاموشی سے اٹھی اور باتھ روم کی سمت بڑھ گئی تاکہ اس کی آنکھ سے گرنے والا کوئی آنسو مریم نہ دیکھ سکے۔



"دیکھو شاہ زین کسی سے شادی کرنے کے لیے سب سے پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ وہ کون ہے؟ اس کا تعلق کس خاندان سے ہے؟ اور تم حبیبہ کے بارے میں کچھ نہیں جانتے سوائے اس کے کہ وہ تمہارے آفس میں جاب کرتی ہے اور ایک اچھی لڑکی ہے؟ تم تو اس کے گھر اور گھر والوں کے بارے میں بھی کچھ نہیں جانتے صحیح کہہ رہی ہوں نا میں" فون کے دوسری طرف موجود جاذبہ نے اس سے اپنی بات کی تصدیق چاہی۔
"جی بالکل درست فرمایا آپ نے میں اس کے بارے میں کچھ نہیں جانتا مگر یہ سچ ہے کہ اس کا تعلق ضرور کسی اچھے خاندان سے ہوگا جس کا اندازہ اسے دیکھ کر بخوبی لگایا جا سکتا ہے۔" اس نے حبیبہ کی وکالت کی۔
"اگر تم دلی طور پر مطمئن ہو تو پھر حبیبہ سے بات کرو اسے بتاؤ کہ تم اسے پسند کرتے ہو اور اس سے شادی کرنا چاہتے ہو نیز یہ کہ تمہیں اس کے گھر والوں سے ملنا ہے' بات ختم اور جب وہ تمہارا پرپوزل قبول کر لے تو پھر پاپا سے بات کرو مجھے امید ہے کہ وہ تمہیں منع نہیں کریں گے۔"
"آپی آپ جو کہہ رہی ہیں وہ سب ٹھیک ہے مگر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ میں یہ سب کچھ حبیبہ سے کہنے کی ہمت خود میں نہیں پاتا وہ بہت موڈی لڑکی ہے اگر بلاوجہ ناراض ہو گئی تو مجھے امید ہے کہ دوبارہ کبھی بات نہ کرے گی۔"

یہ ہی وہ سبب تھا جس کے تحت وہ حبیبہ سے بات کرتے ہوئے تھوڑا سا گھبرا جاتا تھا۔
"ویسے مجھے یقین ہے کہ پاپا اس کے بارے میں ضرور جانتے ہوں گے کیوں کہ مجھے منیجر صاحب نے بتایا تھا کہ حبیبہ 'پاپا کے کسی قریبی دوست کی بیٹی ہے۔ جس کی فیملی کسی دور دراز گاؤں میں رہتی ہے اور وہ یہاں تعلیم حاصل کرنے آئی ہے۔"
یہ سب باتیں وہ تھیں جو اس نے کافی عرصہ قبل حبیبہ کے بارے میں سنی تھیں۔
"چلو ٹھیک ہے اب تم یہ بتاؤ کہ تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"
جاذبہ نے اس کی پوری بات سننے کے بعد سوال کیا "میں چاہتا ہوں کہ آپ جلد از جلد پاکستان آئیں اور آکر حبیبہ سے ملیں اسے اوکے کردیں اور پھر مما سے میری سفارش کریں۔"
"ان شاء اللہ میں دو ماہ تک پاکستان آرہی ہوں کیونکہ تمہارے بھائی کو چند دن کی چھٹی مل رہی ہے تو میرا ارادہ ہے کہ ہم پاکستان کا ایک چکر لگالیں۔"
"ارے واہ! یہ تو آپ نے بڑی اچھی خبر سنائی بس تو پھر مجھے صرف آپ کی آمد کا انتظار ہے امید ہے اس کے بعد میرے سارے مسائل حل ہوجائیں گے۔" وہ سنتے ہوئے بولا۔
"تمہارا تو فی الحال ایک ہی مسئلہ ہے اور وہ ہے حبیبہ۔" جاذبہ بھی ہنس کر بولی۔
"اور میں ان شاء اللہ اس مسئلہ کو ضرور حل کروں گی اب میں فون بند کرتی ہوں تم مما کو میرا سلام دے دینا۔"
"اللہ حافظ۔"
جاذبہ کے فون بند کرتے ہی وہ حبیبہ کے خوب صورت تصور میں کھو گیا۔



زینب کی طبیعت کچھ دنوں سے خراب تھی عجیب متلی سی محسوس ہوتی اور کچھ بھی کھانے کو جی نہ کرتا 'سارا دن نڈھال پڑی رہتی 'غالباً" بلڈ پریشر لو ہوگیا تھا گھریلو ٹوٹکوں سے کوئی فائدہ نہ ہوا تو سوچا شام میں سادیہ کے ساتھ ڈاکٹر کی طرف جائے گی 'ابھی بھی وہ مریم کو اسکول سے لے کر گھر واپس آئی تو شدید چکر محسوس ہوئے چنانچہ بنا کچھ پکائے تب سے ایسے ہی پڑی تھی۔
مریم بھاگ کر سادیہ کو بلا لائی۔
"خیریت ہے تم ایسے کیوں پڑی ہو۔" سادیہ بھی اس کی حالت دیکھ کر گھبرا گئی۔
"میں فرہاد بھائی کو بلاتی ہوں آکر تمہیں ڈاکٹر کے پاس لے کر جائیں۔" اسے سیدھا کر کے سادیہ نے ماتھا چھوتے ہوئے کہا۔
"فرہاد کو چھوڑو میں تمہارے ساتھ چلتی ہوں گلی کے کونے پر جو لیڈی ڈاکٹر ہے اسے ہی دکھا آتی ہوں۔" فرہاد کا نام سنتے ہی وہ سیدھی ہو بیٹھی۔
"چلو اگر ہمت ہے تو آجاؤ۔"
سادیہ نے چپل اٹھا کر اس کے نزدیک کی 'اس سے قبل کہ وہ اٹھ کر کھڑی ہوتی بیرونی دروازہ کھول کر فرہاد اندر داخل ہوا۔
"تم کہاں جارہی ہو؟" فرہاد حیرت سے بولا۔ وہ چادر اوڑھے باہر جانے کے لیے تیار کھڑی تھی۔
"طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ سادیہ کے ساتھ ڈاکٹر کے پاس جارہی ہوں۔" وہ بمشکل بول پائی۔
"اچھا ایسا کرو جلدی سے کھانا دے دو مجھے کھا کر واپس دکان جانا ہے۔"

زینب کی بات کو قطعی نظر انداز کرتا' اپنا حکم نامہ جاری کر کے وہ واش روم کی جانب بڑھ گیا' سادیہ نے ایک خاموش نظر فرہاد پر اور دوسری بالکل ساکت کھڑی زینب پر ڈالی اسے پہلی بار اندازہ ہوا کوئی مرد اتنا بے حس بھی ہو سکتا ہے اس کا شوہر جیسا بھی تھا کم از کم اتنا بے حس نہ تھا اس نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا۔

"تم لیٹ جاؤ میں کھانا گرم کر کے لے آتی ہوں۔"

زینب کو اپنی جگہ کھڑا چھوڑ کر وہ بھاگ کر کچن کی طرف گئی۔

جلدی جلدی دو روٹیاں بنائیں اور رات کا سالن گرم کر کے ٹرے میں رکھے واپس آ گئی' فرہاد خاموشی سے ٹرے آگے رکھے کھانے میں مصروف ہو گیا یہ بھی نہ پوچھا کہ تمہارے پاس پیسے ہیں یا نہیں' سادیہ کے سامنے پیسوں کا تقاضا کرنا زینب کو بالکل اچھا نہ لگا اسی لیے خاموشی سے سادیہ کے ساتھ چلتی ڈاکٹر کے کلینک تک آ گئی' ڈاکٹر نے اس کا اچھی طرح چیک اپ کیا اور کچھ ٹیسٹ لکھ کر دیے۔

"خیریت ہے ڈاکٹر صاحبہ کیا ہوا ہے اسے۔" جیسے ہی اس نے ٹیسٹ سلپ تھائی سادیہ بول اٹھی۔

"ہاں بالکل خیریت ہے۔"

ڈاکٹر نے مسکرا کر زینب کے تھکے ہوئے چہرے پہ ایک نظر ڈالی جو کسی بھی احساس سے عاری تھا۔

"میرا خیال ہے کہ یہ پریگننٹ ہیں اسی لیے ٹیسٹ لکھ دیے ہیں تاکہ تصدیق ہو سکے۔"

ڈاکٹر نے سادیہ کو مخاطب کیا جبکہ ڈاکٹر کی یہ بات سن کر زینب بری طرح چونک اٹھی۔

"اوہ گڈ یہ تو بہت اچھی نیوز ہے۔"

فرہاد کی بیٹے والی خواہش زینب کے ذریعہ سادیہ تک پہنچ چکی تھی۔ اسی لیے اس نے خوشی کا اظہار کیا۔

"نیوز تو اچھی ہے۔ بس ذرا یہ کمزور ہیں' خون کی کمی بھی ہے اسی لیے کچھ دوائیں لکھ کر دے رہی ہوں ساتھ ہی دس انجکشن کا ایک کورس بھی لکھ دیا ہے وہ بھی جلدی لگوا لینا اور ان کے ہزبینڈ سے کہنا ان کا پوری طرح خیال رکھے یہ کافی کمزور ہیں۔"

ڈاکٹر کی تمام ہدایت نہایت خاموشی سے سنتے ہوئے وہ اٹھ کھڑی ہوئی' فیس دی اور باہر نکل آئی اسے سمجھ نہ آیا وہ یہ خبر فرہاد کو کس طرح سنائے اور اگر تیسری بار بھی بیٹی ہو گئی تو.....

"کیسی عورت ہو جو بیٹیوں پر ہی قناعت کیے بیٹھی ہو۔"

یاسمین آپا کی آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی اس نے گھبرا کر یہاں وہاں دیکھا۔

"پریشان مت ہو ان شاء اللہ تعالیٰ اس دفعہ تمہارا بیٹا ہی ہو گا۔" سادیہ نے اس کا ہاتھ تھام کر دعا دی۔

"اللہ کرے ایسا ہی ہو۔" ٹیسٹ کی پرچیاں تھامے وہ بوجھل قدموں سے سادیہ کے ساتھ گھر کی سمت چل دی۔



اسے کروٹیں بدلتے کتنا ہی ٹائم گزر گیا' مگر نیند تھی کہ آنکھوں سے کوسوں دور' رات کے اندھیرے میں طاری سناٹا ایک عجیب سا ماحول پیدا کر رہا تھا سردیوں کی کالی اندھیری راتیں اسے ہمیشہ اسی طرح خوف زدہ کرتی تھیں اور پھر وہ ماں کی رضائی میں اس کے ساتھ چپک کر سویا کرتی' مگر اب تو جانے کتنے سال گزر گئے یہ راتیں تنہائی میں کاٹتے ہوئے۔

سکینہ اس کے کمرے میں ضرور سوتی تھی' مگر وہ ماں نہ تھی اور اب تو آج تین دن سے سکینہ بھی یہاں نہ تھی وہ گاؤں اپنی بیٹی کے پاس گئی ہوئی تھی اس کے نواسے کی طبیعت بہت خراب تھی جب تک وہ لاہور میں تھی سکینہ

کبھی گاؤں جا کر رات نہ رکی تھی' مگر اب اتنی دور سے اس کا اتنی جلدی واپس آنا ناممکن تھا اب تو جو کچھ تھا اس کے لیے صرف سکینہ اور چاچا فضل دین ہی تھے جن کے سہارے وہ اپنی زندگی کے دن کاٹ رہی تھی۔

"اور اگر خدانخواستہ سکینہ کو کچھ ہو گیا تو۔" اس خیال کے ذہن میں آتے ہی وہ اٹھ بیٹھی۔

"کیا یہ تنہائی ہمیشہ کے لیے میرے مقدر میں لکھ دی گئی ہے۔"

اس نے پاس رکھا موبائل اٹھایا' ٹائم دیکھا ابھی تو صرف دو بجے تھے۔ یا خدا اتنی لمبی رات کس طرح گزرے گی اور یہ نیند منحوس بھی جانے کہاں غائب ہو گئی ہے جو آ کر ہی نہیں دے رہی۔ اپنا غصہ سوائے نیند کے وہ کسی پر نہ اتار سکی تھی۔

"ملک انکل آپ کو میرے ساتھ ایسا نہیں کرنا چاہیے تھے۔" تکیہ سیدھا کر کے دوبارہ لیٹنے سے قبل اس کے دل میں ایک ہلکا سا شکوہ ابھرا۔

"مگر اس میں ان کا کیا قصور' انہوں نے تو ہمیشہ میرے اچھے کے لیے ہی سوچا اور جو کچھ کیا میری بہتری کو مد نظر رکھ کر کیا' سارا قصور میرے مقدر کا ہے یہ سب تو میرے نصیب کی خرابی ہے۔"

ملک صاحب کو بری الذمہ قرار دیتے ہوئے اس نے اپنے مقدر کو کوسا۔

"اس سے تو اچھا تھا کہ انکل میرا نکاح نہ کرتے اور مجھے اسی طرح ایک بیٹی کی حیثیت سے اپنے ساتھ اپنے گھر لے جاتے' آنٹی وہاں مجھ سے جیسا بھی سلوک کرتیں ہوتے تو سب میرے اپنے ہی نا۔ ایشال کے ساتھ نکاح نے تو خود مجھے بھی اپنی نظروں میں بھی ذلیل کر دیا' اس نے تو مجھے اس قابل بھی نہ جانا کہ کبھی اتنے سالوں میں ایک دفعہ مجھ سے فون پر ہی بات کر لیتا' منکوحہ نہ سہی ایک کزن ہی سمجھ کر' مگر شاید میری حیثیت اس کے نزدیک ایک پتھر سے زیادہ نہ تھی جسے ٹھوکر مار کر اپنے راستے سے ہٹانا اس کے لیے کچھ مشکل نہ تھا اور اس نے مجھے راستے کے پتھر ہی کی طرح اپنی زندگی سے دور پھینک دیا۔"

یہ سب سوچتے اس کا دل بھر آیا۔ چہرہ گیلا ہو گیا تھا۔ وہ رو رہی تھی۔

"میرے پروردگار شاید میں بہت گناہ گار سہی' مگر تیری ایک ادنیٰ بندی ہوں میرے مولا زندگی میں ایک بار ایشال کو میرے سامنے ضرور لانا' مگر اس حال میں کہ اس کے دل میں مجھے کھونے کا دکھ اور پچھتاوا ضرور ہو اور اس لمحہ مجھے اس کے سامنے مضبوط رکھنا' مجھے کمزور نہ پڑنے دینا' شاید زندگی میں' میں نے تجھ سے کچھ نہیں مانگا سوائے اس چھوٹی سی خواہش کے' میرے مالک میری یہ خواہش ضرور پوری کرنا۔"

اپنی دعا کے اختتام پر دل میں ہی "آمین" پڑھتے ہوئے اس نے آنکھیں موند لیں اور اپنے دماغ کو بالکل خالی چھوڑ دیا اور پھر کچھ ہی دیر میں وہ نیند کی گہری وادیوں میں اتر گئی۔



وہ تار پر کپڑے پھیلا رہی تھی جب باہر کا دروازہ کھول کر فاطمہ خالہ اندر داخل ہوئیں۔

"تمہاری ماں کہاں ہے؟"

وہ آج کئی دنوں بعد ایک بار پھر اسے پرجوش سی دکھائی دیں شاید ان کے پاس آج پھر کوئی نئی خبر تھی۔

"کچن میں آ جائیں خالہ روٹی بنا رہی ہوں۔"

اس کے جواب دینے سے قبل ہی ماں کچن سے پکاری۔

"آفتاب کراچی سے واپس آ گیا ہے تو جلدی سے فارغ ہو کر کمرے میں آ تجھے ضروری بات بتانی ہے۔"

خالہ ہدایت دیتیں اندر چلی گئیں' اس نے جلدی جلدی باقی کپڑے بھی تار پر پھیلائے اور بالٹی باتھ روم میں

رکھی‘ ہاتھ منہ دھو کر اندر کمرے میں ہی آ گئی جہاں خالہ‘ ماں کے پاس ہی چارپائی پر بیٹھی تھیں ماں کی گود میں رکھے نیلے نیلے نوٹ دیکھ کر وہ حیران رہ گئی۔

”دیکھو بیٹا‘ یہ رقم انہوں نے خود تیرے لیے بھیجی ہے۔“

”مگر خالہ مجھے اب ان روپوں کی ضرورت نہیں رہی‘ ماضی بن گئی ایسی خواہشیں جو کبھی ہوا کرتی تھیں اب تو صرف زندگی کے چند بچے کچھے دن ہیں جو اس آس پر گزار رہی ہوں کہ میری بیٹی اپنوں تک پہنچ جائے۔“

آخری جملہ اماں نے اس پر ایک نظر ڈالتے ہوئے ادا کیا۔

”ان شاء اللہ پہنچ جائے گی آفتاب کی بات ہوئی ہے وہ خود تو پاکستان میں نہیں تھا مگر دفتر والوں نے فون پر بات کروادی تھی آفتاب نے صرف تیری بیماری کا بتایا یا من کر بہت دکھی ہوا وعدہ کیا پاکستان آتے ہی تجھ سے ملنے آئے گا دفتر والوں نے اس کی ہدایت کے مطابق یہ رقم آفتاب کو دے دی وہ خود ہوتا تو شاید آفتاب بھی نہ لیتا مگر بیٹا تجھے اپنے علاج کے لیے تو ان پیسوں کی ضرورت تھی نا تو میری مان رکھ لے ان سے اپنا علاج کروا۔“

خالہ نے ماں کے سر پر ہاتھ رکھتے ہوئے پیار سے سمجھایا‘ ماں کی آنکھوں سے بہتے آنسوؤں نے اسے بے چین کر دیا وہ ان کے قدموں کے قریب جا بیٹھی۔

”پیسہ بہت بری چیز ہے خالہ‘ ہر رشتہ چھین لیتا ہے پتا نہیں میں غلط تھی یا اس کا باپ مگر سچ تو یہ ہے کہ ہم دونوں کو ہی پیسے سے محبت تھی۔“

”نہیں بیٹا تو شاید اپنی ضرورت کے ہاتھوں مجبور تھی قصور تو اس کا تھا جس نے سب کچھ ہوتے ہوئے بھی تجھے کبھی تیرا حق نہ دیا وہ بھی ذمہ دار ہے تیری اس تباہی و بربادی کا‘ میں تو تجھے بہت اچھے سے جانتی ہوں تو تو بڑی صابر سی بچی تھی اس نے تیری قدر ہی نہ کی اور جب اپنا مرد ہی قدر نہ کرے تو نا سمجھ عورت شاید بھٹک ہی جاتی ہے اسی لیے تو ہمارے مذہب نے مرد پر بڑی بھاری ذمہ داری عائد کی ہے اس رقم کو بہترین قرار دیا ہے جو اپنے اہل و عیال پر خرچ کی جائے مگر افسوس نا سمجھ لوگ نہیں سمجھ پاتے اور اپنے ہاتھوں سے ہی سب کو تباہ و برباد کر دیتے ہیں بس میری تو صرف اتنی ہی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کی بھی مغفرت کرے اور تیرے لیے بھی زندگی کو آسان بنائے۔“

خالہ نے روتی ماں کو ساتھ لگاتے ہوئے خلوص دل سے دعا دی۔

”بیٹا یہ فون نمبر بھی رکھ لے تیرا تو کوئی نمبر تھا نہیں جو آفتاب دیتا‘ اپنے گھر کا دے آیا ہے اور اس نے اپنا موبائل نمبر دیا ہے جو پاکستان آ کر وہ استعمال کرتا ہے شاید دس‘ پندرہ دنوں تک واپس آ جائے۔“ خالہ اٹھ کھڑی ہوئیں۔

”یہ رقم سنبھال لے تیرے کام آئے گی۔“ ماں کو ہدایت کرتی وہ باہر نکل گئیں۔

”اماں۔“

خالہ کے باہر نکلتے ہی وہ ماں کے قریب ہوئی۔

”یہ اتنے روپے کس نے بھیجے ہیں؟“

ماں خاموشی سے اپنی گود میں دھرے ہاتھوں کو تکتی گئی۔

”بتاؤ نا ماں کون ہے وہ‘ جس کے انتظار میں تم جی رہی ہو وہ میرا باپ نہیں ہے یہ تو میں جانتی ہوں کیونکہ ابا تو شاید اس دنیا میں نہیں ہے اس لیے خالہ نے اس کے لیے مغفرت کی دعا کی تو پھر وہ کون ہے ماں جس نے بنا کچھ کہے تمہارے لیے اتنی رقم بھیج دی کون دیتا ہے کسی کو اتنا پیسہ۔

ماں آج مجھے سب کچھ بتا دو۔ میں کون ہوں؟ اور ہم یہاں تن تنہا سب سے کٹ کر کیوں زندگی گزار رہے ہیں ایسا کیا کیا تھا تم نے ماں جو سب نے تمہیں چھوڑ دیا۔ پیچھے پلٹ کر بھی نہ دیکھا کہ تم جی رہی ہو یا مر گئیں بتاؤ نا

اماں۔"

روتے روتے اس نے ماں کو جھنجھوڑ دیا۔

"میرے ٹرنک سے وہ چھوٹا باکس نکال کر لاؤ۔"

اماں کی مدھم آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی۔

"میں آج تمہیں سب کچھ بتادوں گی وہ سب کچھ جو اندر ہی اندر مجھے گھن کی طرح کھا گیا میں تمہیں بتاؤں گی کہ میں کون ہوں؟ اور وہ کون سے حالات تھے جو مجھے یہاں لے کر آئے تمہیں سب کچھ بتاؤں گی پہلے تم وہ باکس نکال لاؤ۔"

وہ خاموشی سے اٹھ کھڑی ہوئی اور اگلے ہی سیکنڈ ٹرنک سے باکس نکال کر ماں کے پاس آبیٹھی جو آنکھیں موندے بالکل خاموشی سے چت لیٹی تھیں وہ منتظر تھی کہ ماں کب اپنی بات شروع کرے' مگر وہ تو شاید بھول گئی تھیں کہ اسے کچھ بتانا ہے وہ بنا کچھ کہے وہیں ماں کے پاس بیٹھی رہی۔ کیوں کہ آج وہ سب کچھ جان لینا چاہتی تھی چاہے ماں کے جاگنے کے انتظار میں اسے ساری رات وہیں بیٹھنا پڑتا۔



وہ چت لیٹا چھت کو گھورے جا رہا تھا' جسمانی طور پر تو وہ اپنے کمرے میں تھا' مگر اس کا ذہن کئی سال قبل مغل پورہ کی ان گلیوں میں بھٹک رہا تھا جہاں اس کا بچپن گزرا تھا' گلیوں میں کرکٹ کھیلتے بچوں کا شور جن کا بیٹ لکڑی کی ایک ڈنڈی ہوا کرتی تھی' پرچون کی دکان میں چلنے والا ٹیپ ریکارڈر جو بنا رکے سارا دن بجے جاتا۔

گلی کے کونے پر لگا بڑا سا آم کا درخت جس کے سائے تلے وہ اور اس کے دوست ساری دوپہر گلی ڈنڈا کھیلتے اور ذرا نہ تھکتے' ایسے میں اسکول سے گھر واپس آتی استانی جی کی بیٹی' جو ایک قریبی سرکاری اسکول کی طالبہ تھی' یونیفارم کی نیلی قمیص اور سفید دوپٹا میں ملبوس وہ آج تک وجاہت کے ذہن میں نقش تھی جانے اس میں ایسا کیا تھا جو اس کے بعد اسے کبھی کوئی لڑکی نہ بھائی یہاں تک کہ وہ خود کو کبھی شادی کے لیے بھی دلی طور پر آمادہ نہ کر سکا حالانکہ ان دونوں کے درمیان کچھ بھی نہ تھا یہاں تک کہ وہ تو شاید وجاہت کو جانتی بھی نہیں تھی۔

ایسی انجان لڑکی سے وجاہت کو کب اور کس طرح محبت ہوئی پتا ہی نہ چلا اور جب پتا چلا تب تک وہ اس کی زندگی سے کہیں دور جا چکی تھی' وہ اس کے تصور کو بڑی مشکل سے اپنے ذہن سے نکال پایا تھا' مگر آج بھی جہاں کہیں وہ کسی خوب صورت عورت کو دیکھتا' ایک بار پھر ماضی میں اسی طرح کھو جایا کرتا اسے ہر خوب صورت عورت میں وہ ہی دکھائی دیتی جب کہ وہ اس کی شکل بھی تقریباً" بھول چکا تھا جانتا تھا اتنے سالوں میں وہ کافی تبدیل بھی ہو چکی ہو گی۔

مگر پھر بھی وجاہت کو یقین تھا کہ اگر وہ اسے کہیں نظر آئی تو وہ ضرور اسے پہچان جائے گا اس پہچان کا اب کوئی فائدہ نہ ہونے کے باوجود وہ اسی کوشش میں خاموشی سے مصروف تھا جس میں پتا نہیں وہ کبھی کامیاب بھی ہو پاتا یا نہیں' وہ یہ نہیں جانتا تھا اور نہ ہی جاننا چاہتا تھا۔

وہ تو صرف غیر ارادی اور لاشعوری طور پر اسے یاد رکھے ہوئے تھا' اس یک طرفہ محبت کی آگ نے ہمیشہ ہی وجاہت کو جلائے رکھا' مگر اسے محبت کی اس آگ میں سلگنا اچھا لگتا تھا' وہ جو اس کی زندگی میں کبھی تھی ہی نہیں' جو ماضی کی ایک حسین یاد سے زیادہ کوئی حیثیت نہیں رکھتی تھی' اس سب کے باوجود وہ آج بھی وجاہت کے دل میں زندہ تھی اور دلوں میں بسنے والے لوگ آسانی سے بھلائے نہیں جاتے۔



"یہ لو۔"
کمرے میں داخل ہوتے ہی فرہاد نے ہاتھ میں پکڑا لفافہ اس کی جانب بڑھایا۔
"یہ کیا ہے؟" اسے حیرت ہوئی۔
"آپا نے فون پر ایک حکیم کا ایڈریس دیا تھا جس کی دوا کھانے سے اللہ تعالیٰ نے بہت سے لوگوں کو بیٹے کی نعمت سے نوازا ہے سوچا میں بھی لے لوں شاید اسی بہانے اللہ تعالیٰ ہم پر بھی مہربان ہو جائے' ایک لمبی لائن میں لگ کر یہ دوا لی ہے پورے یقین اور عقیدے کے ساتھ کھانا' آپا کا کہنا ہے کہ۔"
"آپ کو کنفرم ہے یہ دوا کھانے سے یقینی طور پر بیٹا ہی ہو گا۔"
اس نے فرہاد کی بات کاٹتے ہوئے تیزی سے سوال کیا۔
"ظاہر ہے یقین تھا تو اپنا ٹائم اور پیسہ برباد کر کے آیا ہوں۔"
شاید اسے زینب کا سوال پسند نہیں آیا تھا جس کا اندازہ اس کے ماتھے پر ابھرنے والی تیوریوں سے بخوبی لگایا جا سکتا تھا۔
"اور اگر نہ ہوا تو۔"
اس نے فرہاد کے ماتھے پر ابھرنے والی تیوریوں کو قطعی نظر انداز کرتے ہوئے ایک اور سوال کیا۔
"کبھی زندگی میں اچھی بات نہیں کرنا ہمیشہ ایسی بات کرنے کی کوشش کرنا جو دوسروں کو آگ لگا دے۔"
فرہاد چپ کر گیا' زینب جانتی تھی کہ آپا کا فرمان پتھر پر لکیر کی مانند ہے اگر انہوں نے کہہ دیا تو اسے یہ دوا ہر حال میں کھانی ہو گی اس نے لفافہ اٹھا کر الماری کی دراز میں ڈال دیا۔
"اب یہ یہاں ہی نہ پڑا رہ جائے پورے ڈھائی سو روپے کی دوا ہے۔"
باہر نکلتے نکلتے فرہاد کی آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی مگر اس نے جواب دینا ضروری نہیں سمجھا اور خاموشی سے باہر نکل آئی۔



"نازیہ کا بیٹا۔"
زینب کو لگا شاید اس نے غلط سنا ہے۔
"ہاں اب تو ماشاء اللہ ایک ماہ کا ہو گیا۔"
صباحت بھابھی کے چہرے پر نظر آنے والی خوشی ان کے سچ کی غمازی تھی جبکہ زینب کے چہرے پر چھائی حیرت کسی طور کم نہ ہوئی۔
"مگر بھابھی اسے تو شاید ڈاکٹرز نے جواب دے دیا تھا کہ وہ کبھی ماں نہیں بن سکتی۔" اسے کسی طور یقین نہیں آرہا تھا۔
"ہاں مگر اللہ سے بڑی کوئی طاقت نہیں جسے جب چاہے اپنی رحمت سے نواز دے سچ تو یہ ہے زینب کہ اس سے بڑا کوئی ڈاکٹر نہیں۔ ویسے اس نے وہاں لندن میں کسی اچھی گائنا کولوجسٹ سے اپنا علاج بھی کروایا تھا اور میں تو سمجھی کہ تمہیں علم ہو گا' شاید اس نے کوئی فون وغیرہ کیا ہو مگر سچ تو یہ ہے کہ بیماری کی حالت میں ڈلیوری کا ہونا اور پھر اتنے سال بعد بچے کی ذمہ داری سنبھالنا کافی مشکل امر ہے اس لیے شاید اسے ٹائم ہی نہیں ملا ہو گا اب تو خیر سے وہ میرے پاس ذہنی شفٹ ہو گئی ہے سالار نے تمہارے بھائی کے ساتھ پارٹنر شپ شروع کر دی ہے۔"
اسے ان تمام باتوں سے کوئی دلچسپی نہیں تھی سوائے اس کے کہ نازیہ ماں بن گئی' ساتھ ہی اسے دل ہی دل میں

افسوس بھی ہوا کہ سالار اور نازیہ میں سے کسی نے بھی اسے اس قابل نہ سمجھا کہ اس سے اپنی خوشی شیئر کرتے۔
"اگر تمہیں نازیہ سے بات کرنی ہو تو میں کروا دیتی ہوں۔"
صباحت نے ہینڈ بیگ سے اپنا موبائل نکالتے ہوئے اس کی جانب دیکھا۔
"نہیں بھابھی اس وقت تو نہیں' میں کھانا بنانے جا رہی ہوں فارغ ہوں گی تو پھر ضرور کروں گی۔"
اس نے کہہ تو دیا مگر اس کا ایسا کوئی ارادہ نہیں تھا اسے تو رہ رہ کر افسوس ہو رہا تھا کہ یہاں سے جانے کے بعد اتنے عرصے میں ایک بار بھی سالار یا نازیہ نے اس سے رابطہ نہ کیا جبکہ ایک بار اس نے بڑی کوشش کر کے نازیہ کو فون بھی کیا تھا تاکہ اس کی طبیعت پوچھ سکے اس دن صرف تین منٹ کی کال میں اس کی بڑی مختصر سی بات ہوئی تھی۔
اپنی حیثیت سے بڑھ کر پیسہ خرچ کرنے کے بعد اسے احساس ہوا کہ نازیہ وہ پہلے والی نازیہ نہیں رہی تھی یا شاید اپنی طبیعت کی خرابی کے باعث اس کا رویہ کچھ سرد سا تھا مگر جو بھی تھا زینب کو اس دن نازیہ سے بات کر کے کچھ اچھا نہیں لگا تھا یہ ہی وجہ تھی کہ جو اس نے آج صباحت بھابھی کو ٹال دیا۔



فون کب سے بج رہا تھا' بڑی مشکل سے اس نے اپنی موندھی ہوئی آنکھیں کھولتے ہوئے اسکرین پر ایک نظر ڈالی جہاں "شاہ زین کالنگ" جگمگا رہا تھا۔
لیس کا بٹن دباتے ہوئے اس نے سامنے لگی ہوئی گھڑی پر ایک نظر ڈالی' جو شام کے پانچ بجا رہی تھی۔
"کب سے فون کر رہا ہوں کہاں تھیں تم۔"
دوسری طرف شاہ زین کے لہجے میں چھلکتی بے چینی صاف محسوس کی جا سکتی تھی جو حبیبہ کے لیے باعث حیرت تھی۔
"میں سو رہی تھی خیریت۔"
اپنی حیرت پر قابو پاتے ہوئے وہ آہستہ سے بولی۔
"سوری یار میں نے تمہیں ڈسٹرب کیا۔"
شاید حبیبہ کے سرد لہجے نے اسے شرمندہ کر دیا تھا۔
"اٹس اوکے' ویسے بھی پانچ بج گئے میں اٹھنے ہی والی تھی۔"
حبیبہ نے اپنے لہجے کو حتی الامکان خوش گوار بنانے کی کوشش کی جبکہ اپنی نیند اس طرح خراب ہونے پر اس کا موڈ خاصا آف ہوا تھا۔ کیوں کہ نیند کے معاملے میں وہ خاصی کانشس تھی۔
"تم آج رات کہیں بزی تو نہیں ہو۔"
آج سنڈے تھا اس کی یونیورسٹی بھی آف تھی اور یہ بات شاہ زین اچھی طرح جانتا تھا کہ وہ عموماً اتوار کا دن ہاسٹل میں رہ کر ہی گزارا کرتی تھی۔
"نہیں...."
اس نے ایک پل سوچا۔
"میری ایک یونیورسٹی فیلو کی برتھ ڈے ہے وہاں انوائٹ ہوں ویسے تم کیوں پوچھ رہے ہو؟"
"دراصل میں آج ہمارے گھر ایک فیملی ڈنر ہے تو مما نے مجھ سے کہا کہ میں تمہیں بھی انوائٹ کرلوں اسی لیے فون کیا تھا بہرحال اگر تم بزی ہو تو کوئی مسئلہ نہیں پھر کبھی سہی۔"

حبیبہ کے جواب نے شاہ زین کو مایوس کردیا۔
"سوری شاہ زین! اگر میرا پہلے سے پروگرام نہ ہوتا تو میں ضرور آتی۔" اس نے معذرت کرتے ہوئے کہا۔
"کوئی بات نہیں اصل میں آپا آئی ہوئی تھیں میں چاہ رہا تھا تم ان سے بھی مل لیتیں۔"
شاید وہ چاہ رہا تھا کہ حبیبہ اپنا پہلا پروگرام کینسل کردے۔
"پھر کبھی مل لوں گی۔ اللہ حافظ میں فون بند کررہی ہوں کیوں کہ مجھے تیار ہونا ہے۔"
شاہ زین کا جواب سنے بنا ہی اس نے فون بند کردیا۔
"شکر ہے میں نے بروقت جھوٹ بول دیا۔"
شاہ زین کے سوال کرنے کے انداز نے اسے سمجھا دیا تھا کہ وہ اسے اپنے ساتھ کہیں لے جانا چاہتا ہے جبکہ آج اس کا موڈ کہیں بھی جانے کا نہیں تھا خاص طور پر شاہ زین کے گھر تو وہ فی الحال بالکل بھی جانا نہیں چاہتی تھی کیوں کہ اسے پسند نہیں تھا بلاوجہ کسی کے گھر اس طرح منہ اٹھا کر چلے جانا۔
جب تک شاہ زین کی مما اسے خود انوائٹ نہ کرتیں اگر یہ بات وہ شاہ زین سے کہتی تو شاید اسے اچھا نہیں لگتا اسی لیے حبیبہ کا بولا گیا بے ضرر سا جھوٹ اسے بلاوجہ کی ٹینشن سے آزاد رکھنے کا سبب بن گیا جس پر اس نے اللہ تعالیٰ کا ایک بار پھر سے شکر ادا کیا۔
جانے کیوں اسے ہمیشہ سے ہی چڑ رہی کسی کے سامنے جاکر بلاوجہ کی فارمیلٹیز نبھانا اسے کبھی پسند نہ آیا نہ چاہتے ہوئے بھی دوسروں کی ہر بات پر مسکرا مسکرا اس کی تائید کرنا اس کے لیے خاصا ناپسندیدہ عمل تھا جس سے وہ ہمیشہ بچنے کی کوشش کرتی یہ ہی وجہ تھی جو اس نے شاہ زین کی بات سمجھتے ہی فوراً "جھوٹ کا سہارا لیا اور ان تمام باتوں سے بچ گئی جو اسے ناپسند تھیں۔



صباحت بھابھی صرف پندرہ دن پاکستان رہ کر واپس چلی گئیں۔ انہوں نے کراچی کے کسی پوش ایریا میں ایک پلاٹ خریدا تھا اب اس پر کنسٹرکشن کا کام شروع تھا وہاں وہ اپنی مرضی اور پسند سے گھر تعمیر کروا رہی تھیں جس کے لیے انہوں نے پاکستان کا یہ مختصر سا چکر لگایا۔ ایک ہفتہ وہ کراچی کے کسی ہوٹل میں ٹھہریں اپنی پسند کی کسی کمپنی کو گھر کا ٹھیکہ دیا ہر چیز خود پسند کی۔
ان کے ساتھ تو صمد بھائی بھی تھے مگر سب کرتا دھرتا صباحت بھابھی تھیں اذدیہ تحمل کسی اور کے لیے نہ سہی عمر زینب کے لیے خاصا حیران کن تھا دونوں بھائیوں میں کتنا فرق تھا وہ جیسے جیسے سوچتی حیران ہوتی کہاں فرہاد اور کہاں صمد بھائی۔
فرہاد نے تو ساری زندگی اس سے کسی بھی بات میں مشورہ لینا ضروری نہیں سمجھا جبکہ صمد بھائی اپنا کوئی کام بھابھی کی مرضی کے بغیر کرنے کا تصور بھی شاید نہ کرتے تھے اس میں یقیناً سارا عمل دخل قسمت کا تھا ایک ہی گھر میں بیاہی جانے والی دو عورتوں کی الگ الگ قسمت جس کے آگے کسی کا کوئی زور نہیں۔



پاؤں کے نیچے گرم تپتی ریت اور اوپر کھلا آسمان اس نے چاروں طرف نظر ڈالی کوئی بھی نہ تھا اس ویران ریگستان میں وہ تن تنہا کھڑی تھی یہ احساس ہوتے ہی وہ گھبرا اٹھی مارے خوف کے اس کے حلق میں کانٹے سے اُگ آئے وہ بھاگنا چاہتی تھی مگر قدم تھے کہ من من بھاری ہوگئے چاروں طرف پھیلا ہو کا عالم اور رات کا اندھیرا ایک دم اس کے حلق سے تیز چیخ نکلی۔

"کیا ہوا بیٹا کیوں اس طرح چیخ رہی ہو۔"

کانوں میں پڑنے والی یہ آواز یقیناً" آنٹی سکینہ کی تھی اس نے فوراً" سے بیشتر آنکھیں کھول دیں' وہ اپنے بستر پر تھی شاید لائٹ چلی گئی تھی' کمرے میں پھیلے حبس سے اس کی سانس بند ہو رہی تھی۔

"کچھ نہیں آنٹی عجیب ڈراؤنا سا خواب دیکھ لیا تھا بس اسی لیے ڈر گئی۔"

دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کرتے ہوئے اس نے سکینہ کو جواب دیا۔

"فجر کی اذان ہونے والی ہے اٹھ کر وضو کرلو' نماز پڑھ کر قرآن کی تلاوت کرو' بہت دن ہو گئے تم نے اپنی ماں کو کوئی تحفہ نہیں بھیجا' پڑھو اور پڑھ کر اسے بخشو اس کی مغفرت کی دعا کرنے والا اس دنیا میں تمہارے سوا اور کوئی نہیں ہے۔"

آنٹی سکینہ کی بات ختم ہونے سے بیشتر ہی وہ اٹھ کھڑی ہوئی' آنٹی نے کمرے میں رکھی ایمرجنسی لائٹ اٹھا کر باتھ روم میں رکھ دی تاکہ وہ اطمینان سے وضو کر سکے۔

"شکریہ آنٹی آپ میرا بہت خیال رکھتی ہیں' سچ تو یہ ہے کہ ماں کی جگہ بے شک کوئی نہیں لے سکتا مگر اس کی کمی کو ضرور پورا کیا جا سکتا ہے اور یہ کمی آپ نے ہمیشہ پوری کی آپ میرے لیے اپنوں سے بھی بڑھ کر ہیں۔"

بے اختیار ہی اس نے آنٹی سکینہ کے دونوں ہاتھ تھام لیے "کوئی ماں اپنی اولاد پر احسان نہیں کرتی اس لیے میرا تم پر کوئی احسان نہیں ہے۔" سکینہ نے اس کے سر پر ہاتھ رکھا۔

"جاؤ وضو کرو اور پھر باہر لاؤنج میں آجاؤ وہیں نماز پڑھیں گے" خاموشی سے سر ہلاتی وہ باتھ روم کی جانب بڑھ گئی۔



"تم فرہاد کے ساتھ لیڈی ڈاکٹر کے پاس کیوں نہیں جاتیں تاکہ وہ تمہارا اچھی طرح چیک اپ کر کے تمہیں کوئی دوا دے' ہو سکتا ہے اس سے تمہیں متلی ہونا بند ہو جائے۔"

ساویہ نے چائے کا کپ اس کے سامنے رکھتے ہوئے پوچھا "فرہاد کے ساتھ۔" زینب نے آہستہ سے دوہرایا۔

"اس کے پاس کہاں ٹائم ہوتا ہے رات گیارہ بجے تو وہ دکان بند کر کے گھر آتا ہے۔"

"ہاں تو کیا ہوا اس کی دکان پر اور ملازمین بھی تو ہیں ان میں سے کسی کو بھی بٹھا کر تمہیں لے کر جائے' بیٹا پیدا کرنے کا بہت شوق ہے مگر بیوی کا ذرا خیال نہیں ہے۔"

ساویہ اتنی ہی منہ پھٹ تھی' زینب سمجھتی تھی کہ اتنا پیسہ خود کمانے کی بدولت اس میں یہ خود اعتمادی آئی ہے دوسروں لفظوں میں شاید جاب نے یہ اعتماد بخشا تھا۔

"بہرحال مجھے کوئی حرج نہیں ہے' میں تمہیں خود ڈاکٹر عطیہ کریم کے پاس لے جاؤں گی اچھی ڈاکٹر ہے تمہارا معائنہ کر کے تمہیں طاقت کی دوائیں دے گی کیونکہ میرے خیال میں تمہیں کافی کمزوری بھی ہو رہی ہے۔"

ساویہ نے اس کے زرد چہرے پر ایک نظر ڈالی۔

"فیس کتنی ہے اس کی؟"

ساویہ کی تمام باتوں کے جواب میں وہ صرف اتنا ہی بولی۔

"پتا نہیں مجھے تو خود چار سال ہو گئے اس کے پاس گئے ہوئے' تم فرہاد بھائی سے کہو کہ تمہیں ڈاکٹر کے پاس جانا ہے پیسے دیں' بیٹے کے لیے حکیم سے ڈھائی سو کی دوا تو خرید لایا اور یہ بھی پتا ہے کہ وہ سرا مہینہ شروع ہوتے ہی کھانے لگو مگر بیٹا پیدا کرنے والی ماں کے لیے کیا کرنا ہے اس بارے میں کوئی علم نہیں' مجھے تو حیرت ہے تمہاری دو

بیٹیاں کیسے ہو گئیں۔"

"مریم تو میری امی کے گھر ہوئی تھی وہ میری حالت دیکھ کر مجھے شروع میں ہی اپنے ساتھ لے گئی تھیں کیونکہ مجھے الٹیاں بہت تھیں' جگنو کی دفعہ بھی ساری ذمہ داری انہوں نے ہی اٹھائی تھی۔"

سادیہ کی طرف دیکھتے ہوئے زینب ہلکا ہنس دی "یہ پہلی ذمہ داری ہے جو فرہاد پر پڑی ہے اب دیکھو کیسے نبھاتا ہے۔"

"بس تو پھر فرہاد بھائی کو بگاڑنے میں تمہارا خود اپنا ہاتھ ہے جب ساری زندگی ایک مرد پر کوئی ذمہ داری نہ ڈالو گے تو وہ ایسا ہی ہو گا اس میں فرہاد بھائی کا کوئی بھی قصور نہیں ہے۔"

سادیہ نے تاسف سے سر ہلایا۔

"وہ تو اب بھی سوچ رہے ہوں گے کہ شاید تمہیں پھر تمہاری امی ہی لے جائیں گی۔" سادیہ کی بات کافی حد تک درست تھی۔

"نہیں اس دفعہ جو کچھ بھی ہو گا میرے اپنے گھر پر ہی ہو گا' اب ماں کا گھر بھابھی والا ہے اور میں نہیں چاہتی کہ اس حوالے سے وہ کوئی بات کریں۔"

زینب کی سوچ کافی حد تک درست تھی۔

"چلو پھر تم شام میں ریڈی ہو جانا' ہم رکشہ میں چلیں گے ڈاکٹر عطیہ کے کلینک اور ہمارے گھر سے تو بس اسٹاپ بھی خاصا دور ہے' اس لیے رکشہ ہی بہتر رہے گا۔" سادیہ نے اسے پوری تفصیل سمجھائی۔

"ٹھیک ہے تم آ جانا میں تیار ہو جاؤں گی۔"

وہ اپنی چادر سنبھال کر اٹھ کھڑی ہوئی' سادیہ اسے رخصت کرنے باہر دروازے تک آئی۔ وہ ہمیشہ سے ہی زینب کی اسی طرح چاہت کیا کرتی تھی۔



"تمہیں شاہ زین کے ساتھ اس طرح جھوٹ نہیں بولنا چاہیے تھا۔" حبیبہ کی بات ختم ہوتے ہی کرن بول اٹھی۔

"اگر وہ تمہیں اپنے گھر والوں سے ملانا چاہتا تھا تو تمہیں جانا چاہیے تھا آخر اس میں حرج ہی کیا تھا۔"

"ضروری تو نہیں ہے جو وہ چاہتا سو میں بھی ویسا ہی چاہوں!"

چیونگم کھول کر منہ میں ڈالتے ہوئے اس نے کرن پر ایک نظر ڈالی۔
"ابھی شاید شروع میں ہی میں نے تمہیں وضاحت دے دی تھی کہ مجھے بلاوجہ لوگوں پر جاکر مسلط ہونا بالکل پسند نہیں۔ اب سوچو ذرا ایک فیملی ڈنر جہاں آپ کے سارے اپنے موجود ہوں' آپ ایسے موضوع پر بات کرکے ہنس رہے ہو جو آپ سب کا مشترکہ ہے وہاں اچانک ایک اجنبی لڑکی آجائے جسے سوائے نام کے کوئی دوسرا نہ جانتا ہو تو یقیناً" آپ ہنستے ہنستے رک جائیں گے' آپ کا موضوع گفتگو تبدیل ہو جائے گا۔ آپ سب ریزرو ہو جائیں گے صحیح یا غلط؟"
بات کرتے کرتے ایک دم ہی حبیبہ نے کرن سے اپنی بات کی تصدیق چاہی۔
"جو تم کہہ رہی ہو وہ بالکل ٹھیک ہے حبیبہ مگر اجنبیت دور کرنے کے لیے کوئی ایک پہلا قدم تو اٹھانا پڑتا ہے۔"
"مجھے اتنا عرصہ ہو گیا اس آفس میں آج تک شاہ زین کی مما سے میری سلام سے زیادہ گفتگو نہیں ہوئی تو پھر سوچو بھلا میں کیسے ان کے گھر ڈنر کرنے چلی جاتی مجھے تو عجیب بد دماغ سی خاتون لگتی ہیں۔"
ٹانگ پر ٹانگ رکھتے ہوئے اس نے اپنا تجزیہ پیش کیا۔
"حیرت ہے یہ تم کہہ رہی ہو۔" اس کے انداز گفتگو نے کرن کو واقعی حیران کر دیا۔
"یاد ہے تم نے کافی عرصہ قبل مجھ سے کہا تھا کہ ضروری نہیں جو سامنے سے جیسا نظر آئے ویسا ہی ہو اور اپنی اس رائے کا اظہار تم نے میڈم کے لیے بھی کیا تھا۔"
"کیا ہو گا اس وقت جب میں یہاں نئی نئی آئی تھی اور انہیں جانتی نہ تھی۔"
اس نے کرن کی بات کو جھٹلایا نہیں "مگر اب ان کے بارے میں میرا خیال کافی حد تک تبدیل ہو چکا ہے میرے خیال میں وہ خاصی نک چڑھی اور بد دماغ سی خاتون ہیں۔"
"السلام علیکم سر۔"
کرن کے اس طرح بوکھلا کر سلام کرنے پر اس نے پلٹ کر دیکھا' دروازے کے عین درمیان شاہ زین کھڑا تھا وہ کب آیا دونوں کو اپنی گفتگو میں پتا ہی نہیں چلا' اب جو دیکھا تو عجیب شرمندہ سی ہو گئی۔
"شاید اس نے ہماری گفتگو سن لی ہے۔"
شاہ زین کے چہرے کے تاثرات دیکھتے ہی اس نے اندازہ لگایا جس کی تصدیق اگلے ہی پل ہو گئی۔
"ایک مشورہ دوں آپ کو حبیبہ۔"
وہ آہستہ آہستہ چلتا حبیبہ کے سامنے آن کھڑا ہوا' سینے پر دونوں بازو باندھے لب بھینچے وہ سیدھا حبیبہ کی آنکھوں میں ہی جھانک رہا تھا اس کی سمجھ میں نہ آیا وہ کیا جواب دے' جبکہ کرن اپنے سامنے رکھی فائل اٹھا کر فوراً" ہی کمرے سے باہر کھسک گئی' اب وہاں وہ بالکل تنہا تھی۔
"کسی کے بارے میں کوئی رائے اس وقت تک قائم مت کیا کریں جب تک آپ اسے اچھی طرح جان نہ لیں' کیونکہ کئی بار آپ کا لگایا ہوا اندازہ خود آپ کو بعد میں شرمندہ کر دیتا ہے۔"
یہ تو شاید اس کے اپنے الفاظ تھے جو وہ اکثر دوسروں سے کہا کرتی تھی۔
"سوری شاہ زین اگر میری کسی بات سے آپ کی دل آزاری ہوئی ہو۔"
"سوری کی کوئی بات نہیں ہے آپ ایک جمہوری ملک کی شہری ہونے کے ناطے اظہار رائے کی آزادی رکھتی ہیں اس پر کسی بھی قسم کی کوئی پابندی نہیں لگائی جاسکتی۔" وہ بدستور اپنی سابقہ سنجیدگی سے ہی بولا۔
"میں تو بجسٹ مشورہ دے رہا ہوں' جسے ماننا یا نہ ماننا آپ کے مکمل اختیار میں ہے' میری طرف سے کوئی زبردستی نہیں ہے۔"

آہستہ آہستہ کہتا ہوا واپس پلٹ کر کمرے سے باہر نکل گیا۔
"شکر۔"
اس کے باہر نکلتے ہی حبیبہ نے اپنی کتنی دیر سے رکی سانس بحال کی۔
"مجھے لگتا ہے انہوں نے ہماری ساری باتیں سن لی تھیں۔"
شاہ زین کے باہر نکلتے ہی کرن فوراً" اندر داخل ہوتے ہوئے بولی۔
"ہاں۔"
شرمندگی حبیبہ کے لہجہ سے بھی جھلک رہی تھی۔
"مجھے پتا ہی نہیں چلا وہ کب ہمارے پیچھے آکر کھڑا ہوا۔"
"میرا خیال ہے وہ ہم سے ناراض ہو کر گئے ہیں۔"
تاسف کرن کے لہجہ سے بھی جھلک رہا تھا۔
"میں نے معذرت تو کردی تھی مگر شاید اس کا غصہ کم نہیں ہوا۔" حبیبہ کرسی پیچھے کھسکا کر اٹھ کھڑی ہوئی۔
"ذرا اس کا غصہ کم ہو تو میں ایک بار پھر ایکسکیوز کرلوں گی اب وہ مانے یا نہ مانے اس کی مرضی' جو الفاظ میرے منہ سے نکل گئے اب انہیں تو واپس نہیں لیا جاسکتا ہاں اگر ان الفاظ سے کسی کی دل آزاری ہو تو معذرت ضرور کی جاسکتی ہے۔"
حبیبہ اپنی ٹیبل کی طرف بڑھتے ہوئے بولی جبکہ کرن بنا کوئی جواب دیئے خاموشی سے اپنے کام میں مصروف ہوگئی۔

☼ ☼ ☼

"فرہاد۔ فرہاد۔"
اس نے فرہاد کا پاؤں ہلاتے ہوئے آواز دی۔
"کیا ہوگیا؟"
اپنی منہ سے کپڑا ہٹاتے ہوئے بمشکل اس نے آنکھیں کھولیں۔
"مریم کو اسکول چھوڑ آؤ میری طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔"
اسے رات سے بخار تھا' اس وقت تو بہت زیادہ نقاہت محسوس ہو رہی تھی' سر میں بھی شدید درد تھا۔
"تو چھٹی کروالو"
مشورہ سے نوازتے ہوئے اس نے دوبارہ چادر سر تک تان لی۔
"کروالیتی مگر آج اس کا پیپر ہے۔"
"کیا مصیبت ہے سکون سے سونا بھی نصیب نہیں۔"
چادر دور پھینکتا وہ اٹھ کھڑا ہوا۔
"بجائے مجھے بھگانے کے زیادہ بہتر تھا کہ تم اسے سادیہ کے ساتھ بھیج دیتیں وہ بھی تو اسی کے اسکول میں پڑھاتی ہے۔"
"ہاں مگر وہ صبح سویرے اسکول کے لیے نکل جاتی ہے۔"
"بات صرف اتنی ہے کہ تمہیں میرا سونا برداشت نہیں۔"
منہ ہی منہ میں بڑبڑاتا وہ مریم کی انگلی تھامے باہر نکل گیا۔ زینب میں بالکل کھڑے ہونے کی ہمت نہ تھی۔ وہ

تکیہ سیدھا کر کے وہیں لیٹ گئی آنکھ لگے کچھ ہی دیر ہوئی تھی جب فرہاد کی تیز آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی۔

"زینب۔ زینب۔"

اس نے آنکھیں کھول کر سامنے گھڑی پر ایک نظر ڈالی گیارہ بج گئے تھے۔

"اوہ۔" وہ اٹھنے کی کوشش کرنے لگی تاکہ فرہاد کو ناشتا بنا کر دے سکے۔

"تم نے میری دراز سے پیسے نکالے ہیں۔"

فرہاد کا آواز دے کر جگانے کا مقصد بھی غالباً" یہ ہی تھا۔

"کون سے پیسے۔"

کچھ تو طبیعت کی خرابی اور کچھ اچانک نیند سے بیداری وہ سمجھ نہ پائی فرہاد کیا کہہ رہا ہے۔

"مکان کے کرایہ کی رقم میں نے یہاں دراز میں رکھی تھی اس میں کچھ پیسے کم ہیں۔"

"اوہ اچھا۔"

زینب کو یک دم جیسے کچھ یاد آگیا۔

"مریم کو امتحان کی فیس دینی تھی آج آخری تاریخ تھی وہ رات کو نکالی تھی شاید پچاس روپے تھے۔" اس نے مکمل وضاحت دی۔

"پوچھ کر نکالنے چاہئے تھے۔" فرہاد کے لہجہ میں ناگواری تھی۔

"بنا پوچھے اس طرح اگر تم ہی رقم نکالو گی تو کل کو بچوں کو کیا سبق دو گی؟ تمہیں دیکھ کر بچوں کو بھی چوری کی عادت پڑے گی۔"

وہ بنا سوچے بولے چلا گیا۔

"چوری۔"

زینب کو فرہاد کی بات سن کر عجیب سا لگا۔

"یہ چوری نہیں ہے فرہاد گھر کی رقم گھر کی ضرورت کے لیے نکالی میں آپ سے لینا بھول گئی تھی بس اسی لیے۔"

شرمندگی کے ساتھ ساتھ اسے ہلکا سا غصہ بھی آگیا فرہاد کا رویہ گزرتے وقت کے ساتھ کافی تبدیل ہوتا جا رہا تھا جانے کیوں وہ دن بدن نہ صرف چڑچڑا ہو رہا تھا بلکہ ذرا ذرا سی بات پر غصہ بھی زیادہ کرنے لگا تھا۔

"آئندہ ایسا مت کرنا کیونکہ مجھے یہ سب پسند نہیں۔"

پیسوں والی دراز کو تالا لگا کر چابی جیب میں ڈالتا وہ باہر نکل گیا۔

"بہت ہی گھٹیا شخص ہے اس حالت میں بھی ایک پچاس روپوں کو لے کر میری بے عزتی کر گیا۔"

غصہ میں پہلی بار زینب کے منہ سے فرہاد کے لیے اس طرح کے غلط الفاظ نکلے جن پر اسے بالکل افسوس نہیں تھا۔



فاطمہ خالہ کے ساتھ گھر میں داخل ہونے والا وہ شخص اس کے لیے قطعی اجنبی تھا مارے حیرت وہ چارپائی سے اٹھ کھڑی ہوئی اس کے اس قدر حیرت زدہ ہونے کا سبب اس شخص کا حلیہ تھا نہایت سوٹڈ بوٹڈ ایک امیر و کبیر شخص جس کے قیمتی پرفیوم کی خوشبو سے پورا صحن مہک اٹھا بنا پوچھے وہ جان چکی تھی کہ آنے والا کون ہے؟ اس نے پلٹ کر دیکھا ماں کچن کے دروازے سے باہر نکلی۔

"کون آیا ہے؟؟"
سوال کے ساتھ ساتھ ماں کی نظر اپنے سامنے کھڑے شخص پر پڑی وہ وہیں ساکت ہو گئی۔
"سالار"
ماں کے لبوں سے سرسراہٹ کے ساتھ وہی نام نکلا جو وہ سننا چاہتی تھی۔
"مجھے یقین نہیں آرہا یہ تم ہو' تم یہاں اس حلیہ میں یا خدا اگر میں نے تمہیں خود یہاں نہ دیکھا ہوتا تو شاید کبھی کسی کی بات پر یقین نہ کرتا۔"
اس نے نظر اٹھا کر دیکھا انکل سالار رو رہے تھے۔ کسی بھی مرد کو اس طرح روتے اس نے آج پہلی بار دیکھا تھا' ماں کے جسم پر کپکپی طاری تھی اس کے ہونٹ کانپ رہے تھے کہیں وہ گر نہ جائے' اسی خوف سے اس نے دیوار کا سہارا لے رکھا تھا۔
"میں نے تم سے کہا تھا زندگی میں جب میری ضرورت پڑے مجھے پکار لینا مگر تمہیں شاید مجھ پر بھروسا نہ تھا تم نے مجھے کبھی نہیں پکارا میں تو یہی سمجھتا رہا کہ تم اپنی نئی زندگی میں خوش اور مگن ہو کر ہمیں بھول چکی ہو مگر یہ کیا تم اس حال میں... یقین جانو مجھے اس قدر شرمندگی ہو رہی ہے کہ میں لفظوں میں بیان نہیں کر سکتا۔"
وہ ماں کے قریب کھڑے آہستہ آہستہ بول رہے تھے اور ماں تھی کہ بس روئے جا رہی تھی' دونوں میں سے کسی کی بھی توجہ اس پر نہ تھی شاید وہ اس وقت وہاں بالکل مس فٹ تھی۔ مگر اسے خواہش تھی کہ انکل سالار یہاں تک آگئے یقیناً "اب ان کی زندگی سے تمام پریشانیاں دور ہونے والی تھیں ماں کی باتیں سن کر اسے ہمیشہ یہی لگا کہ جیسے انکل سالار اس کے تمام دکھ اور پریشانیوں کو دور کرنے والی جادو کی چھڑی لے کر اس گھر میں آئیں گے اور آج وہ آگئے۔
(باقی آئندہ شمارے میں ملاحظہ فرمائیں)

نفیسہ سعید

# ایسا کب ہے زندگی

ملک صاحب اپنے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنے کم سن بیٹے ایشال کا نکاح کر دیتے ہیں جبکہ ایشال اپنی کزن مریشہ میں دلچسپی رکھتا ہے اور سن بلوغت تک پہنچتے ہی وہ اس نکاح کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیتا ہے' ملک صاحب ہار مانتے ہوئے اس کی دوسری شادی عریشہ سے کر دیتے ہیں جس کی شرط صرف اتنی ہے کہ وہ اپنی پہلی منکوحہ کو طلاق نہیں دے گا۔

حبیبہ تعلیم حاصل کرنے کراچی آگئی ہے جہاں وہ شاہ زین کے والد کے آفس میں جاب کرنے لگتی ہے جس دوران شاہ زین حبیبہ میں دلچسپی لینے لگتا ہے مگر حبیبہ کا رد عمل اس معاملے میں خاصا عجیب و غریب ہے وہ شاہ زین کو اپنا دوست تو کہتی ہے مگر اس کی محبت کا مثبت جواب نہیں دے پاتی۔

فرہاد تین بھائی ہیں اس کے دونوں بڑے بھائی معاشی طور پر مستحکم ہونے کے ساتھ ساتھ اپنی بیوی' بچوں کی ضروریات بھی کھلے دل سے پوری کرتے ہیں جبکہ فرہاد اس معاملے میں خاصا کنجوس ہے یہ ہی سبب اس کی بیوی زینب کو فرہاد سے بدظن کرنے کا باعث بن جاتا ہے۔

نفل' زینب کی جٹھانی ہے جو اس کی خوب صورتی سے حسد کرتی ہے اور اپنی اس حسد کا اظہار وہ اکثر و بیشتر اپنے رویہ سے کرتی رہتی ہے یہ سال ر' صباحت کا کزن ہے جو شادی شدہ ہونے کے باوجود زینب کو پسند کرنے لگتا ہے' اسی لیے وہ بہانے بہانے اسے قیمتی تحائف سے بھی نوازتا ہے۔

(اب آگے پڑھیے)

11

## گیارہویں قسط



"شاہ زین"
وہ جیسے ہی سیڑھیوں کی جانب بڑھا' حبیبہ تیزی سے بھاگ کر اس کے سامنے آن کھڑی ہوئی۔
"اگر آپ مائنڈ نہ کریں تو مجھے ہوسٹل چھوڑ دیں گے۔"
اسے خاصی حیرت ہوئی شاید اتنے عرصہ دوستی میں پہلی بار حبیبہ نے اس کے ساتھ جانے کا خود کہا تھا۔
"وائے ناٹ شیور۔"
وہ آگے کی جانب بڑھ گیا۔
"ایک سیکنڈ۔"
اس کے ساتھ چلتی حبیبہ کو جیسے پھر سے کچھ یاد آگیا۔
"کل سنڈے ہے نا؟"
پہلے کی طرح اس کا یہ سوال بھی خاصا غیر معقول سا تھا۔
"ظاہر ہے آج اگر سیٹرڈے ہے تو یقیناً" کل سنڈے ہی ہوگا۔"
"تو پھر ٹھیک ہے مجھے دوپہر میں پک کر لینا' میں کل لنچ آپ کی فیملی کے ساتھ کروں گی۔"
اس نے تیزی کے ساتھ اپنی بات مکمل کی' آج کی اس کی ساری گفتگو ہی خاصی غیر متوقع تھی۔ شاہ زین چلتے چلتے رک گیا۔
"میری نک چڑھی مما کے ساتھ لنچ کرتے ہوئے تمہیں عجیب سا محسوس نہیں ہوگا۔"
حبیبہ کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے اس نے اپنی بات مکمل کی۔
"اب کیا کروں مجبوری ہے۔"
حبیبہ کندھے اچکاتے ہوئے ہنس دی۔
"تمہاری ناراضی سے بہتر ہے تمہاری نک چڑھی مما کے ساتھ لنچ کرلیا جائے۔"
"بائی دا وے تم انہیں آنٹی کہہ سکتی ہو۔"
"اوکے' ویسے گھر میں تمہاری مما کے علاوہ اور کون کون ہوگا۔" شاہ زین کے ساتھ چلتے چلتے اس نے دریافت کیا۔
"کوئی بھی نہیں صرف میں اور مما کیوں کہ پاپا تو تم جانتی ہو آج کل شہر میں نہیں ہیں شاید ایک دو دن تک آجائیں۔"
"اچھا اور تمہاری بہن۔"
"بہن۔" اس نے حبیبہ کی جانب دیکھ کر دہرایا۔
"شاید تم جاذبہ آپا کی بات کررہی ہو۔"
"ہاں ہاں وہی۔"
"وہ میری بہن نہیں کزن ہیں' آج کل اپنے سسرال میں ہیں۔"
"اوہ اچھا تم ہمیشہ ایسے ذکر کرتے تھے کہ مجھے لگا وہ تمہاری سگی بہن ہیں۔"
"میرے لیے تو وہ سگی بہن سے بھی بڑھ کر ہیں' ویسے بھی ان کے والدین کی وفات کے بعد ان کی زیادہ تر پرورش میری ماں نے ہی کی ہے' سمجھ لو کہ میری مما نے ہی انہیں پالا ہے ان کی شادی بھی ہمارے ہی گھر سے ہوئی تھی۔"
"اوہ مذیہ سب جان کر تو مجھے یقیناً" آنٹی کے بارے میں اپنی رائے کو مکمل تبدیل کرنا ہوگا۔"
حبیبہ کا لہجہ ستائشی تھا۔

"ہاں جب تم ان سے ملو گی تو مجھے یقین ہے کہ تمہارے تمام سابقہ خیالات غلط ثابت ہو جائیں گے کیوں کہ میری ممانہ صرف ایک بہترین ماں بلکہ ایک عظیم ترین عورت بھی ہیں۔"

"شاید ہر اولاد اپنی ماں کے بارے میں ایسے ہی خیالات رکھتی ہے۔"

حبیبہ نے پلٹ کر اسے دیکھتے ہوئے اپنی رائے کا اظہار کیا۔

"یقیناً" کیوں کہ ماں ایک ایسا رشتہ ہے جو ہر غرض سے پاک ہے۔"

"بے شک۔"

حبیبہ نے صرف اتنا کہا اور خاموش ہو گئی۔

"بہرحال میں مما سے بات کر کے تمہیں فون پر بتا دوں گا اگر وہ کل گھر پر ہوئیں اور ان کی کوئی اور مصروفیت نہ ہوئی تو میں تمہیں بارہ بجے تک پک کروں گا۔"

"ٹھیک ہے میں انتظار کروں گی۔"

ہوسٹل آگیا تھا وہ گاڑی کا دروازہ کھول کر باہر نکل گئی۔

☆ ☆ ☆

"میرا نام زینب ہے۔"

سامنے فرش پر بیٹھی لڑکی پر ایک نظر ڈالتے ہوئے وہ دھیرے سے بولی۔

"زینب بنت ہاشم۔"

وہ لڑکی ہاتھ میں کاغذ قلم تھامے مکمل طور پر اس کی جانب متوجہ تھی 'اور چاہتی تھی کہ زینب اپنی بات دوبارہ شروع کرے مگر وہ اس طرح خاموش ہوئی جیسے الفاظ ختم ہو گئے ہوں۔ "آپ کچھ کہہ رہی تھیں۔"

بالآخر ایک طویل خاموشی سے اکتا کر وہ لڑکی بول اٹھی۔

"ہاں میں کہہ رہی تھی کہ تم میرا نام صرف زینب لکھنا یا پھر ام مریم لکھ دینا' ویسے بھی ہمارے مذہب میں عورت کی شناخت اس کے باپ یا شوہر کے نام سے نہیں ہوتی ہر عورت اپنی شناخت خود ہے اور میں بھی صرف زینب ہوں' اپنی بچیوں کی ماں زینب' اس کے علاوہ میری اور کوئی پہچان نہیں۔"

اپنی بات ختم کر کے وہ سانس لینے کے لیے رکی۔

"میں چاہتی ہوں تم میری کہانی لکھو بالکل سچ سچ جو میں تمہیں بتاؤں تاکہ دنیا جان سکے کیا صحیح تھا اور کیا غلط۔ وہ لوگ جو یہ سمجھتے ہیں کہ میں ایک لالچی' خود غرض اور عیاش عورت ہوں جس نے اپنے شوہر کے اعتماد کو دھوکا دیا اور اپنے شوہر کی قدر نہ کی' اسے دنیا میں رسوا کر دیا وہ جان سکیں کہ سچ کیا تھا۔"

اتنا کہہ کر وہ رونے لگی۔

"دیکھیں پلیز آپ روئیں مت' اور مجھ سے وہ سب کچھ کہہ دیں جو آپ کے دل میں ہے' وہ سب کچھ جس نے آپ کو آج یہاں اس مقام پر لا کھڑا کیا ہے کہ اپنی اولاد کی جدائی بھی آپ کا مقدر ٹھہر گئی۔ آپ دنیا کو بتائیں کہ کن حالات کے تحت آپ نے یہ انتہائی قدم اٹھایا کیونکہ میں جانتی ہوں آپ ایک ماں بھی ہیں اور کسی بھی ماں کے نزدیک اس کی اولاد سے بڑھ کر کوئی اہم نہیں ہوتا۔"

لڑکی نے گھٹنوں کے بل بیٹھتے ہوئے زینب کا سر اپنے کندھے سے لگاتے ہوئے اسے تسلی دی۔

"میں تمہیں جو کچھ بتاؤں گی اسے من و عن لکھ دینا تاکہ دنیا یہ فیصلہ کر سکے کہ کون صحیح تھا اور کون غلط اور شاید اسی طرح میرے ماتھے پر لگی عیاشی اور بدکردار عورت کی مہر مٹ جائے۔"

وہ اپنے آنسو پونچھتے ہوئے آہستہ آہستہ بولی۔
"ٹھیک ہے بس اب آپ مجھے سب کچھ بتائیں وہ سب جو سچ ہے۔"
لڑکی اس کے قریب ہی بیٹھ گئی' اس نے اپنا کاغذ اور قلم ایک بار پھر سے سنبھال لیا اب وہ پوری طرح متوجہ تھی کہ زینب جو کچھ کہے اسے پوری طرح اپنے ذہن میں محفوظ کر سکے۔

☼ ☼ ☼

"مما آپ پورے ٹائم پر اریشہ کو ایئرپورٹ سے پک کر لیجئے گا کیونکہ وہ اکیلے آتے ہوئے ویسے بھی کافی گھبرا رہی ہے۔"
فون کے دوسری طرف ایشال تھا۔
"کیوں بیٹا تم اس کے ساتھ نہیں آرہے؟"
مما کو ایشال کی بات سن کر حیرت کا جھٹکا لگا۔
"میں تھوڑا لیٹ آؤں گا مجھے ابھی چھٹی نہیں ملی۔"
"بیٹا ضرور آجانا تم اچھی طرح جانتے ہو منا بھابھی کی اکلوتی بیٹی ہے اور تم تو پچھلے سال حذیفہ کی شادی پر بھی نہیں آئے تھے اسے لے کر بھی وہ تم سے ناراض ہیں۔"
مما نے اسے سمجھاتے ہوئے کہا۔
"میں جانتا ہوں مما کہ آنٹی مجھ سے ناراض ہیں اس سلسلے میں میری حنظلہ اور حذیفہ دونوں سے بات ہوئی ہے میں نے ان سے وعدہ کیا ہے۔ ان شاء اللہ شادی سے ایک ہفتہ قبل پہنچ جاؤں گا آپ آج پلیز رات نو بجے تک اریشہ کو پک کر لیجیے گا بھولیے گا مت۔"
"تم فکر مت کرو میں ڈرائیور کے ساتھ اسے خود لینے جاؤں گی بس تم شادی تک پہنچ جانا۔"
"ان شاء اللہ مما ضرور' اللہ حافظ اپنا خیال رکھیے گا۔"

☼ ☼ ☼

"میری تیسری بیٹی کی پیدائش نے ہی شاید میری زندگی کو یکسر تبدیل کر دیا' میں جو اپنی ماں کے گھر سے ایک ایسی خوشگوار اور مکمل زندگی کا تصور لے کر اس گھر میں آئی تھی' جہاں شاید سب کچھ میرے ایک اشارے کا منتظر ہو گا' میں سمجھتی تھی کہ وہ تمام خواہشات جو میری ماں پوری نہیں کر سکی' شوہر کے گھر جا کر بنا کسی مشکل کے میرے حصول میں ہوں گی مگر شادی کے بعد پتا چلا زندگی وہ نہیں ہے' جس کا تصور ہمیشہ یہ رہا کہ شوہر کے گھر جا کر ہر خواہش پوری کرنا یہاں تو شاید زندگی ماں کے گھر سے بھی زیادہ مشکل تھی۔
جہاں یہ سمجھا گیا کہ عورت ایک بے جان کٹھ پتلی ہے جس کی اپنی کوئی خواہشات نہیں ہوتیں' بلکہ اس کی ڈوری ایک مرد کے ہاتھ میں ہے وہ اسے جیسے چاہے اپنی مرضی کے مطابق چلائے۔ مجھے دوسرے مردوں کا نہیں پتا مگر فرہاد ایک ایسا ہی مرد تھا جو مجھے اپنی مرضی کے رنگ میں ڈھالنا چاہتا تھا وہ چاہتا تھا کہ میرا سونا' جاگنا' کھانا پینا' غرض کہ پہننا اوڑھنا بھی اس کی مرضی کے تابع ہو' بازار جا کر اپنی مرضی کی شاپنگ کرنا میری ایک ایسی خواہش تھی جو گزرتے وقت کے ساتھ دم توڑ گئی۔ میں وہ ہی پہنتی جو مجھے فرہاد لا دیتا' چاہے وہ مجھے ناپسند ہی کیوں نہ ہو مگر میں انکار کا حق نہ رکھتی تھی یہاں تک بھی ٹھیک تھا میں اپنی بچیوں کی خاطر سب کچھ برداشت کرنے کو تیار تھی مگر جیسے ہی میں تیسری بار ماں بنی سب کچھ ایک دم تبدیل ہو گیا۔
میں تین دن اسپتال رہی' فرہاد ایک بار بھی مجھے یا بچی کو دیکھنے نہ آیا حتیٰ کہ اس نے میری خیریت دریافت کرنے

کے لیے ایک فون بھی نہ کیا شاید بیٹی کی پیدائش میری ایک ایسی خطا تھی جس کی میں واحد ذمہ دار تھی۔
صباحت بھابھی کے ساتھ ساتھ مجھے صمد بھائی نے بھی فون کیا دونوں نے ہی مجھے بیٹی کی پیدائش پر مبارک باد دی، فضا بھابھی اور ان کے بچے بھی اسپتال آئے' میرے بھائی بھابھی' سب آئے' نہ آیا تو فرہاد نہ آیا' ڈسچارج ہونے کے بعد اماں نے چاہا کہ میں ایک ماہ کے لیے ان کے ساتھ گھر چلی جاؤں مگر میں نے صاف انکار کردیا مجھے اپنی بچی کے ساتھ اپنے ہی گھر جانا تھا میری ضد کے آگے اماں خاموش ہو گئیں اور مجھے احسان کے ساتھ آکر گھر چھوڑ گئیں وہ گھر جہاں میرا استقبال کرنے کے لیے کوئی بھی نہ تھا۔
فرہاد دکان پر تھا' اس نے مجھے آتے دیکھا ضرور مگر گھر آنے کی زحمت نہ کی۔ البتہ سادیہ میرے ساتھ ہی آگئی' دونوں بچیوں کو کھانا بنا کر دینے کے علاوہ اس نے میرے لیے بھی پرہیزی کھانا تیار کیا' گھر کی صفائی میں میری مدد کی اس کے جانے کے بعد میں رات تک منتظر رہی کب فرہاد دکان بند کرکے آئے اور میں اس کے تاثرات جان سکوں جو مجھے امید تھی کہ اچھے نہ ہوں گے' مگر میرے لیے اس دنیا میں سب سے زیادہ اہم وہ ہی ایک شخص تھا کیونکہ وہ میرے بچوں کا باپ ہونے کا اعزاز رکھتا تھا۔

☼ ☼ ☼

مہندی کے فنکشن میں ہر طرف بکھرا گرین کلر ابشام کو وہ سب کچھ یاد کروا رہا تھا جو وہ یاد کرنا نہ چاہتا تھا۔ اسے رہ رہ کر آج وہ ہرے دوپٹے والی لڑکی یاد آرہی تھی جو جانے کہاں اور کس حال میں تھی۔ اس نے تو اریشہ سے شادی کے بعد سے لے کر آج تک اپنی ماں سے بھی اس کا ذکر نہ کیا۔
وہ جب سے پاکستان آیا تھا پاپا کا رویہ اس سے خاصا ریزرو تھا' اس کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ انہوں نے اسے اور اریشہ کو اپنے گھر رکنے کی اجازت دے دی تھی ورنہ وہ یہ سمجھ رہا تھا کہ پاکستان میں قیام کا تمام عرصہ اسے ماموں کے گھر رہنا ہوگا۔
مگر آج اس تقریب نے جانے کیوں اسے کئی سال پیچھے ماضی میں پہنچا دیا آج اسے احساس ہوا اس نے جو کچھ کیا شاید اس لڑکی کے ساتھ زیادتی تھی اسے ایک دفعہ اس لڑکی سے ملنا ضرور چاہیے' یقیناً وہ لڑکی ابھی تک اس کے نام پر بیٹھی تھی کیونکہ طلاق اس نے دی نہ تھی اور خلع اس لڑکی نے لی نہ تھی۔
"مجھے پاپا سے بات کرنی چاہیے۔ جو بھی ہو اس دفعہ میں اس سے مل کر اسے طلاق دے کر جاؤں گا تاکہ وہ اپنی مرضی کی زندگی گزارنے کے لیے کسی بھی دوسری جگہ شادی کرسکے۔"
یہ سوچ کر اس نے ایک نظر کچھ دور بیٹھی اریشہ پر ڈالی جو زور و شور سے گانے گانے میں مصروف تھی۔
"کبھی کبھی تو مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے میرے یہاں اولاد کا نہ ہونا بھی شاید اسی لڑکی کے دل سے نکلی کسی بددعا کا نتیجہ ہے۔"
اپنے سامنے کھڑے حنظلہ کے چھوٹے سے بیٹے کو دیکھتے بے اختیار اس کے دل میں یہ خیال آیا جس کی اس نے تردید نہ کی' حنظلہ کی شادی اس کی شادی کے صرف دو ماہ بعد ہوئی تھی اور آج وہ دو بچوں کا باپ تھا جبکہ اس کا آنگن ابھی تک سونا تھا۔
"بس تو طے ہے اب میں اس لڑکی سے ضرور ملوں گا تاکہ پاپا کی شرط کے مطابق اسے طلاق دے دوں اور وہ کہیں اور شادی کرسکے شاید اسی طرح میرے گھر کے سونے آنگن میں بہار آجائے۔" پاپا پر نظر ڈالتے ہوئے اس نے دل ہی دل میں فیصلہ کیا۔

☼ ☼ ☼

"مجھے علم تھا تیسری بھی بیٹی ہی پیدا ہوگی۔"

فرہاد کا لہجہ خاصا ہتک آمیز تھا یا شاید مجھے ایسا محسوس ہوا میں نے چونک کر اس کی جانب دیکھا وہ فون کان سے لگائے غالباً اپنی بہن سے مصروف گفتگو تھا جس کی تصدیق اگلے ہی پل ہو گئی۔

"آپا میری ذمہ داری تو صرف دوا لا کر دینا تھی اب مجھے علم نہیں کہ اس نے کھائی یا نہیں۔"

یہ کہہ کر اس نے میرے چہرے پر ایک نظر ڈالی جہاں پھیلی ناگواری صاف محسوس کی جاسکتی تھی وہ اپنی آپا سے میرے بارے میں بات کر رہا تھا جبکہ یہ سب مجھے سخت ناپسند تھا۔

"نہیں آپا طبیعت تو نہیں خراب بس یہ بچی ساری رات روتی ہے اور مجھے بالکل بھی سونے نہیں دیتی اور صبح دکان پر جانا ہوتا ہے۔"

مجھے قطعی نظر انداز کر کے وہ آپا سے مصروف گفتگو تھا مجھے صرف فرہاد کی آواز سنائی دے رہی تھی دوسری طرف آپا کیا کہہ رہی تھیں میں وہ سب سننے سے قاصر تھی۔

"ہاں میں بھی یہ ہی سوچ رہا تھا چلیں ٹھیک ہے اللہ حافظ۔"

آپا نے مجھ سے بات کرنے کی زحمت نہ کی اور فون بند کردیا۔

"تم ذرا فارغ ہو کر ساتھ والا کمرہ صاف کردینا میں آج سے وہاں سونا شروع کروں گا کیونکہ یہ ساری رات بہت روتی ہے اور میری نیند خراب ہونے کے باعث صبح مجھ سے دکان پر صحیح کام نہیں ہوتا۔"

یقیناً یہ وہ ہدایت تھی جو ابھی آپا نے چند پل قبل ہی اسے دی تھی اور اب اس پر عمل درآمد فرہاد کی زندگی کا اولین مقصد تھا۔

"ٹھیک ہے۔"

میرا موڈ اس سے کوئی بحث کرنے کا نہ تھا اور پھر شام تک کمرہ صاف ہو گیا اور اس رات جو فرہاد اس کمرے میں تنہا سویا تو اس نے پھر کبھی رات اٹھ کر یہ بھی دیکھنے کی زحمت نہ کی کہ مجھے اس کی ضرورت ہے یا نہیں دوسرے معنوں میں وہ دیگر تمام باتوں کے ساتھ ساتھ میری ہر ضرورت سے فارغ ہو گیا۔

☆ ☆ ☆

پاپا کا فون کب سے بج رہا تھا ایشال نے دیکھا وہ کمرے میں نہ تھے وہ اپنا فون صوفہ پر ہی بھول گئے تھے جب تک ایشال نے فون اٹھایا وہ بند ہو چکا تھا ایشال ان کا سیل ہاتھ میں لیے مما کی جانب آگیا۔

"پاپا کہاں گئے ان کا فون کتنی دیر سے بج رہا ہے۔"

"حبا کی شادی میں شرکت کے لیے سالار آرہا ہے وہ اسے ریسیو کرنے ایئرپورٹ گئے ہیں اب کال آئے تو ریسیو کرلو کہیں کوئی ضروری فون نہ ہو۔"

مما کی بات ختم ہی ہوئی تھی کہ فون ایک بار پھر سے بج اٹھا سالار نے دیکھا نمبر کسی بھی نام سے محفوظ نہ تھا اس نے یس کا بٹن دبا کر سیل اپنے کان سے لگالیا۔

"السلام علیکم انکل۔"

ایک نہایت خوب صورت آواز اس کے کان سے ٹکرائی۔

"وعلیکم السلام کون بات کر رہی ہیں آپ۔"

اس نے مما کی جانب دیکھتے ہوئے حیرت سے سوال کیا۔

"سوری کیا یہ ملک انکل کا نمبر نہیں ہے؟"

ایشال کی آواز سن کر وہ لڑکی تذبذب کا شکار ہوگئی۔
"جی یہ ان کا ہی نمبر ہے مگر اتفاق کی بات ہے پاپا اپنا فون گھر بھول گئے ہیں۔"
"آپ کون بات کر رہے ہیں؟"
تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد وہ لڑکی قدرے جھجکتے ہوئے بولی۔
"میں ان کا بڑا بیٹا ایشال بات کر رہا ہوں اور آپ؟"
جانے کیوں ایشال کا دل چاہا وہ اس لڑکی سے اس طرح بات کرتا رہے اس کی آواز نہایت ہی مدھر اور رسیلی تھی بالکل دل میں اتر جانے والی۔
"ایشال۔"
لڑکی نے زیر لب دہرایا ایشال اس کے جواب کا منتظر تھا مگر دوسری طرف مکمل خاموشی طاری تھی ایسے جیسے لائن پر کوئی تھا ہی نہیں شاید دوسری طرف سے فون بند کر دیا گیا تھا۔
"ہیلو۔"
ایشال نے اپنے خیال کی تصدیق چاہی اب دوسری طرف کوئی بھی نہ تھا۔ لائن ڈسکنیکٹ تھی۔
"کون تھا؟"
مما نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔
"پتا نہیں۔" وہ کندھے اچکاتے ہوئے بولا۔
"میں نے نام پوچھا تھا مگر اس نے بتایا نہیں۔"
پیڈ کا پیس مما کے حوالے کر کے وہ باہر نکل گیا۔

☆ ☆ ☆

شاہ زین نے ایک نظر مما کے قریب بیٹھی حبیبہ پر ڈالی اسے یہ منظر بالکل مکمل لگا مما کے پاس بیٹھی کسی بات پر مسکراتی حبیبہ اور اس کی جانب شفقت سے دیکھتی مما "کاش یہ منظر یہیں تھم جائے اور حبیبہ کبھی اپنے گھر واپس نہ جائے۔"
بے اختیار ہی اس کے دل سے دعا نکلی گہرے اورنج فراک میں ملبوس حبیبہ آج پہلے سے کئی گنا حسین دکھائی دے رہی تھی۔
شاہ زین محویت کے عالم میں اسے تک رہا تھا جب مما کی آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی۔
"شیزی۔"
"جی مما۔"
وہ یک دم چونک اٹھا۔
"بیٹا دیر ہوگئی ہے اسے ہوسٹل چھوڑ آؤ۔"
مما کی بات سنتے ہی حبیبہ اٹھ کھڑی ہوئی شاہ زین کا دل چاہا وہ اسے روک لے کم از کم آج ایک رات کے لیے وہ یہاں رک جائے ویسے بھی بابا یہاں نہ تھے وہ اور مما گھر میں اکیلے تھے مگر وہ صرف یہ سوچ سکتا تھا کہہ نہیں سکتا تھا کیونکہ جانتا تھا حبیبہ اس کی ایسی بچکانہ خواہش کبھی ماننے پر آمادہ ہونے والی نہ تھی۔
"اچھا آنٹی اللہ حافظ۔"
وہ بڑے پیار سے مما کے گلے لگی۔

"اللہ حافظ بیٹا۔"
اس کے ساتھ ہی مما نے ایک خوب صورت چھوٹا سا پیکٹ اس کی جانب بڑھایا۔
"یہ کیا ہے؟"
حبیبہ ہاتھ بڑھاتے بڑھاتے رک گئی۔
"کچھ بھی نہیں ایک معمولی سا تحفہ ہے' تم آج پہلی بار میرے گھر آئی ہو اسی لیے دے رہی ہوں۔"
مما نے اسے ایک بار پھر خود سے لگاتے ہوئے وضاحت دی۔
"مگر آنٹی یہ تو خاصا قیمتی ہے۔"
حبیبہ نے باکس ہاتھ میں تھامتے ہی کھول کر دیکھا۔
"ہاں مگر تم سے زیادہ نہیں۔"
"لیکن آنٹی۔"
"کوئی لیکن ویکن نہیں تم میری بیٹی ہو اور بیٹیاں کبھی بھی ماں کا دیا ہوا لینے سے انکار نہیں کرتیں۔"
اس کی بات درمیان سے کاٹ کر وہ اسے سمجھاتے ہوئے بولیں۔
جب کہ اس ساری گفتگو کے دوران شاہ زین بالکل خاموش کھڑا تھا۔
"اور ویسے بھی تم میرے گھر آج پہلی بار آئی ہو اور ہماری روایت ہے کہ پہلی بار اپنے گھر آنے والے مہمانوں کو خالی ہاتھ نہیں جانے دیتے۔"
وہ اس کے کندھے پر پیار سے ہاتھ رکھتے ہوئے بولیں۔
"او کے آنٹی اللہ حافظ اینڈ تھینکس یو آپ کا گفٹ بہت خوب صورت ہے۔"
"ہاں اور میں ایک بار پھر کہوں گی تم سے زیادہ نہیں۔"
جواباً" وہ ہلکا سا ہنستے ہوئے بولیں۔
حبیبہ ان سے مل کر شاہ زین کے قریب سے گزرتے ہوئے آگے کی جانب بڑھ گئی اس کے لباس سے اٹھتی کلون کی مہک نے شاہ زین کو مبہوت سا کر دیا اور وہ جانے کتنی دیر اپنی جگہ ساکت کھڑا رہتا اگر مما اسے آواز دے کر نہ پکارتیں۔
"کہاں گم ہو جاؤ اسے چھوڑ کر آؤ آٹھ بجنے والے ہیں۔"
وہ ٹیبل پر رکھی گاڑی کی چابی اٹھا کر خاموشی سے اس کے پیچھے چل دیا۔

☼ ☼ ☼

"السلام علیکم پاپا"
ملک صاحب نے اپنے سامنے پھیلا اخبار سرکاتے ہوئے ایک ہلکی سی نظر ایشال پر ڈالی جو کرسی کھینچ کر عین ان کے سامنے بیٹھ چکا تھا۔
"وعلیکم السلام"
سلام کا جواب دیتے ہی انہوں نے اخبار ایک بار پھر سے اپنے چہرے کے سامنے کرلیا' ایشال کی سمجھ میں نہ آیا وہ آگے بات کیسے شروع کرے۔
"پاپا۔۔۔ آپ مجھ سے ابھی تک ناراض ہیں؟"
اپنی ساری ہمت مجتمع کرتے ہوئے وہ ایک بار پھر سے بول اٹھا۔

''نہیں تو۔''

نہایت ہی مختصر جواب' وہ اخبار میں بری طرح مصروف تھے۔

''پاپا پلیز ہو سکے تو مجھے معاف کر دیں اس نافرمانی پر جو مجھ سے سرزد ہوئی''

وہ لندن واپس جانے سے قبل اپنی ہر غلطی کا ازالہ کرنا چاہتا تھا۔

''کس بات کی معافی ایشال' شاید تم نے سنا نہیں میں نے ابھی کہا تھا کہ میں تم سے ناراض نہیں ہوں۔''

ملک صاحب نے نہایت نرمی سے جواب دیتے ہوئے اخبار لپیٹ کر اپنے سامنے موجود ٹیبل پر رکھ دیا۔

''بلکہ مجھے تو افسوس ہے میرا ایک غلط فیصلہ انجانے میں کسی معصوم کی زندگی برباد کرنے کا سبب بنا' معافی مجھ سے نہیں اس سے مانگو جس کی زندگی تمہارے نام پر خراب ہوئی۔''

''ہاں پاپا کبھی کبھی تو مجھے بھی ایسا فیل ہوتا ہے جیسے یہ سب اسی کی بددعا کا نتیجہ ہے جو میں آج تک اولاد جیسی نعمت سے محروم ہوں۔'' وہ دھیرے سے بولا۔

''شاید اولاد کی کمی نے تمہیں' تمہاری زیادتی کا احساس دلا دیا اسی لیے کہا جاتا ہے اللہ تعالیٰ کے ہر کام میں مصلحت پوشیدہ ہے ورنہ آج اگر تم صاحب اولاد ہوتے تو کبھی مجھ سے معافی مانگنے کی زحمت نہ کرتے صحیح کہہ رہا ہوں نا۔''

اپنی بات ختم کر کے انہوں نے ایشال سے تائید چاہی جو جواب میں بالکل خاموش' سر جھکائے بیٹھا رہا۔

''بہرحال اولاد کا ہونا نہ ہونا اللہ تعالیٰ کا فیصلہ ہے اور یہ سب کچھ کسی کی بددعا کا نتیجہ نہیں ہوتا ہمیں ہر چیز اپنے ٹائم پر اسی وقت ملتی ہے جب وہ ہمارے نصیب میں لکھ دی جاتی ہے' تمہاری اولاد جب تمہارے نصیب میں ہوگی تمہیں ضرور مل جائے گی تم بلاوجہ غلط سوچوں کو اپنے دماغ میں جگہ مت دو۔'' وہ آہستہ آہستہ اسے سمجھاتے ہوئے بولے۔

''پاپا مجھے آپ سے ایک اور بات بھی کرنی ہے۔''

ملک صاحب کی بات ختم ہوتے ہی وہ جلدی سے بول اٹھا۔

''پاپا میں آپ کی عائد کردہ شرط کے مطابق اس لڑکی سے ملنے کو تیار ہوں تاکہ اس سے مل کر اسے طلاق دے سکوں میں چاہتا ہوں پاپا آپ اس کی شادی کسی اور اچھی جگہ کر دیں تاکہ وہ بھی اپنی زندگی سکھ کے ساتھ گزار سکے مجھ سے انجانے میں جو حق تلفی ہوئی اس کا ازالہ اس طرح ہی ممکن ہے کہ ہم اسے ایک خوشگوار زندگی دینے کی کوشش کریں۔''

وہ جب تک بولتا رہا ملک صاحب اس کا چہرہ تکتے رہے۔

''فی الحال یہ ناممکن ہے۔''

ایشال کی بات ختم ہوتے انہوں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔

''کیونکہ وہ آج کل یہاں نہیں ہے' اس کی ماں کی برسی ہے اور ہر سال وہ ان دنوں اپ سیٹ ہو جاتی ہے یہ دو دن ہیں جو اسے خاصا ڈپریسڈ کر دیتے ہیں لہٰذا ان دنوں اس سے اس قسم کی کوئی بات نہیں ہو سکتی' بہرحال وہ جیسے ہی واپس آتی ہے میں کوشش کروں گا تمہاری اس سے ملاقات کروا سکوں۔''

ملک صاحب نے ہر بات تفصیل سے بتائی۔

''ایک بات پوچھوں پاپا۔''

ایشال آج ان سے ہر بات کر لینا چاہتا تھا۔

''ہاں پوچھو۔''

"ماں تو وہ مریم آپا اور جاذبیہ کی بھی ہیں تو پھر بری وہ آئیلی کیوں مناتی ہے یہ دونوں اپنی بہن سے کیوں نہیں ملتیں۔"

"بہت سارے سوال ایسے ہوتے ہیں جن کا کوئی جواب نہیں ہوتا یا شاید کچھ فیصلے ہم اپنی عدالت میں خود ہی کر کے دوسرے فریق کو سزا بھی سنا دیتے ہیں تمہاری ماں کی طرح شاید ان دونوں کو بھی ایسا لگتا ہے جیسے وہ ان کی بہن نہیں ہے میری بات سمجھ رہے ہو تاتم۔"

"جی میں سمجھ گیا آپ کیا کہنا چاہتے ہیں مگر پاپا اگر یہ سب سچ نہیں ہے تو آپ نے کیوں ان دونوں کو سب کچھ سچ سچ نہیں بتایا۔"

"کیا بتاتا بیٹا تم تو جانتے ہی ہو کہ ایک کی ساس فضا بھابھی ہیں اور دوسری کی تمہاری والدہ محترمہ اور ان دو خواتین کے ہوتے ہوئے تم امید کرسکتے ہو کہ ان دونوں بچیوں کو صحیح بات بتانے کا موقع مل سکے تمہاری طرح ان کے برین بھی واش کردیے گئے ہیں، تمہیں تو شاید اریشہ کی محبت نے کچھ صحیح سننے نہ دیا اور ان دونوں کو دنیا کی باتوں نے بہرحال وقت نے ان دونوں کے ساتھ بھی کافی زیادتی کی پھر بھی میں داد دوں گا۔

تمہاری ماں اور تائی کو جنہوں نے مریم اور جاذبیہ کو نہ صرف ماں بن کر پالا بلکہ بہو کا رشتہ جوڑ کر ساری زندگی اپنی آنکھوں کے سامنے بھی رکھا تمہاری ماں نے مریم اور جاذبیہ کو ہمیشہ اپنی سگی اولاد سے بڑھ کر چاہا یہ ہی سبب تھا جو تمہارا نکاح کرتے ہوئے میں نے یہ نہ سوچا کہ معاملہ اس قدر خراب ہو جائے گا مجھے امید تھی کہ تھوڑا غصہ کرنے کے بعد تمہاری ماں اس بچی کو قبول کرنے گی مگر ایسا نہ ہوا جس پر مجھے افسوس ضرور ہے غصہ نہیں بہت ساری باتیں ایسی ہوتی ہیں جو ہمیں درست فیصلہ نہیں کرنے دیتیں یا شاید قسمت میں جو جیسے لکھا ہو ویسا ہی ہو کر رہتا ہے اور اس سلسلے میں ہم سب بے اختیار ہیں۔"

ملک صاحب نے اپنی بات ختم کرکے ٹیبل پر رکھا اخبار ایک بار پھر سے اٹھا لیا جس کا مطلب تھا وہ کسی ٹاپک پر مزید بات کرنا نہیں چاہتے۔

"اوکے پاپا۔"

ایشان اٹھ کھڑا ہوا۔

"پلیز آپ میری بات یاد رکھیے گا اور کوشش کیجئے گا کہ اگر وہ میرے واپس جانے سے قبل آجائے تو میری اس سے ملاقات ضرور کروا دیجئے گا۔"

"ٹھیک ہے۔"

ملک صاحب نے ایشان کی جانب دیکھے بنا جواب دیا اور اخبار کے مطالعہ میں کھو گئے۔

☆ ☆ ☆

پتا نہیں میرے اور فرہاد کے درمیان اتنا فاصلہ کیسے آیا کہ میں صرف اس کی ضرورت بن کر رہ گئی، محبت تو جانے کہاں گئی وہ محبت جو میاں بیوی کے رشتہ کا لازمی جزو ہے، ہم دونوں کے درمیان سے بھاپ بن کر اڑ گئی، وہ محبت جو ایک شوہر اپنی بیوی سے کرتا ہے میرے لیے صرف ایک خواب تھی، میں مانتی ہوں کہ فرہاد کی بے رخی اور سرد رویہ نے مجھے اس سے دور کردیا۔

اس عرصہ میں فرہاد میں صرف ایک اچھی تبدیلی یہ آئی کہ وہ نماز پنجگانہ کے ساتھ تہجد بھی پڑھنے لگا، وہ رات باوضو سوتا، صبح چار بجے کے لگ بھگ اٹھ جاتا نماز اور قرآن کی باقاعدہ تلاوت کرتا۔ اپنے سارے دن کی اپنی سرگرمیاں رات وہ یاسمین آپا سے ضرور شیئر کرتا، جو اسے دل کھول کر خراج تحسین پیش کرتے سمے کبھی یہ سوال

نہ کرتیں کہ تم حقوق اللہ پورا کرنے کی کوشش میں ہلکان ہوتے ہوئے حقوق العباد تو نہیں بھول گئے؟ کہیں وہ حق تو نہیں فراموش کر دیا جو اللہ نے تمہارے ذمہ بیوی کا لگایا تھا۔
کاش وہ یہ سب سوال کرتیں فرہاد کو احساس دلاتیں تو شاید آج وہ سب نہ ہوتا جو ہوا لیکن نہیں سچ تو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمارے نصیب میں جو لکھ دیتا ہے وہ ہر حال میں پورا ہو کر رہتا ہے یقیناً "اگر میرا رب مجھے اس بری گھڑی سے بچانا چاہتا تو وہ حادثہ نہ ہوتا جو اس دن ہوا جس نے مجھے اور فرہاد کو ایک دوسرے کے لیے قطعی اجنبی کر دیا۔

☼ ☼ ☼

"حبیبہ"
"ہاں بولو۔"
وہ لیپ ٹاپ پر مسلسل انگلیاں چلاتے ہوئے ذرا کی ذرا رکی۔
"تمہیں میری مما کیسی لگیں؟"
اس نے حبیبہ کے چہرے پر ایک گہری نظر ڈالتے ہوئے سوال کیا۔
"بہت اچھی اور نائس میری ان کے بارے میں جو ابتدائی آبزرویشن تھی وہ انتہائی غلط تھی۔"
حبیبہ نے اسکرین سے نظر ہٹا کر اس نے شاہ زین کی جانب دیکھتے ہوئے نہایت صاف گوئی سے جواب دیا۔
"تھینک گاڈ ورنہ میں تو ڈر رہا تھا جانے تمہاری رائے ان کے بارے میں کیا ہو۔ شاہ زین ایک گہرا سانس خارج کرتے ہوئے ہنس دیا۔
"دراصل حبیبہ مما تمہارے گھر والوں سے ملنا چاہتی ہیں۔"
وہ فوراً ہی بیشتر اپنے اصل مدعا کی جانب آیا۔
"میرے گھر والے۔"
حبیبہ کا کی بورڈ پر تیزی سے چلتا ہاتھ یک دم ساکت ہو گیا۔
"ہاں تمہاری امی یا پھر وہ آنٹی جس سے اس دن میں ملا تھا یعنی کوئی بھی تمہارا ایسا فیملی ممبر جس سے مما مل سکیں۔"
وہ سمجھ نہیں پا رہا تھا کہ حبیبہ کو اپنی بات کس طرح سمجھائے۔
"میرے والدین حیات نہیں ہیں اور یہ بات شاید میں پہلے بھی آپ کو بتا چکی ہوں۔" وہ ایک بار پھر سے اپنے کام میں مصروف ہو گئی۔
"حبیبہ تم ایک سیکنڈ کے لیے اپنا یہ کام چھوڑ کر میری بات نہیں سن سکتیں۔" اب وہ پوری طرح جھنجلا گیا۔
"ہاں بولو میں سن رہی ہوں۔"
حبیبہ شٹ ڈاؤن کرتے ہوئے پوری طرح اس کی طرف متوجہ ہوئی۔
"میں تم سے شادی کرنا چاہتا ہوں اور ظاہر ہے رشتہ طے کرنے کے لیے میری مما کا تمہارے کسی فیملی ممبر سے ملنا ازحد ضروری ہے۔"
اس نے جلدی جلدی اپنی بات مکمل کی۔
"واٹ۔"
شاہ زین کی بات سنتے ہی حبیبہ کو ایک جھٹکا سا لگا۔
"تم سے شادی۔"

وہ بے ساختہ ہنس دی' اس کو اس طرح ہنستے دیکھ کر شاہ زین کچھ شرمندہ سا ہو گیا' ہنستے ہنستے حبیبہ کی آنکھیں پانی سے بھر گئیں۔

"آپ میرے بارے میں کیا جانتے ہیں؟"

اس نے سیدھا شاہ زین کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"میں کون ہوں؟ کس خاندان سے تعلق رکھتی ہوں؟ میرا فیملی بیک گراؤنڈ کیا ہے؟ کیا آپ یہ سب جانتے ہیں حیرت ہے شاہ زین اتنا بڑا فیصلہ کرنے سے قبل آپ نے مجھ سے کچھ پوچھا ہی نہیں۔"

وہ اب مکمل طور پر سنجیدہ تھی۔

"تم کون ہو؟ کس خاندان سے تعلق رکھتی ہو؟ یہ سب جاننا میرے لیے انتہائی غیر ضروری ہے' میرے لیے ضروری صرف اتنا ہے کہ میں تم سے محبت کرتا ہوں اور تم سے شادی کرنا چاہتا ہوں' بس اس سے زیادہ میرے لیے کوئی بات اہمیت نہیں رکھتی۔"

اس کا لہجہ قطعی اور حتمی تھا۔

"حیرت تو اس بات کی ہے کہ میرے بارے میں اتنا بڑا فیصلہ کرنے سے قبل آپ نے یہ جاننا بھی ضروری نہیں سمجھا کہ آیا میں بھی آپ سے شادی کرنا چاہتی ہوں یا کہ نہیں۔"

وہ کرسی پیچھے کھسکاتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"تو سچ یہ ہے کہ میں آپ سے شادی کر ہی نہیں سکتی کیونکہ آئی ایم آل ریڈی میرڈ۔"

وہ شاہ زین کے اس قدر قریب تھی کہ اس کے بالوں سے اٹھتی مہک شاہ زین کے نتھنوں میں گھس کر اسے بے چین کر گئی۔

"واٹ۔"

اب جھٹکا لگنے کی باری شاہ زین کی تھی' حبیبہ کی قربت کی مدہوشی سے وہ ایک دم ہی باہر نکل آیا۔

"کیا بکواس ہے یہ۔"

اس کی آواز بے اختیار ہی بلند ہوئی۔

"یہ بکواس نہیں سچ ہے' سو فیصد سچ' میرے ہزبینڈ پاکستان سے باہر ہیں جس کے باعث میں ہاسٹل میں تمہارا رہائش اختیار کرنے پر مجبور ہوں اور ایسے میں آپ جیسے لوگ جانے کب کیا اندازے لگاتے رہتے ہیں۔"

وہ اس کے قریب سے گزر کر باہر جاتے ہوئے بولی' شاہ زین کچھ بول نہ سکا' حبیبہ کے اس انکشاف نے اسے سن کر دیا' اور وہ اپنی جگہ ساکت کھڑا رہ گیا۔



"میں مریم اور جاذبیہ کو اسکول سے لے کر گھر واپس آ رہی تھی جب وہ خوفناک حادثہ رونما ہوا جس نے میرے ہوش و حواس کو کچھ دیر کے لیے مفلوج کر دیا' ایک منٹ پوری بات بتانے سے قبل میں آپ کو واضح کر دوں جاذبیہ کون تھی!

جاذبیہ دراصل جگنو کا وہ نام تھا جو اس کے برتھ سرٹیفکیٹ پر درج تھا جبکہ جگنو تو میں اسے صرف پیار سے پکارتی تھی۔ ہاں تو میں آپ کو اس حادثہ کے بارے میں بتا رہی تھی' جب روڈ کراس کرتے ہوئے بالکل اچانک ہی ایک تیز رفتار گاڑی مریم کو ٹکر مارتی گزر گئی۔ اس کا سر فٹ پاتھ سے ٹکرایا اور وہ وہیں بے ہوش ہو کر گر گئی' اسے اس طرح خون میں لت پت دیکھ کر میں اپنے حواس کھو بیٹھی' مریم کے گرد ایک جم غفیر اکٹھا ہو گیا' بھانت بھانت کی

آوازیں میرے کانوں سے ٹکرا رہی تھیں مجھ کو سمجھ ہی نہیں آرہا تھا کہ کیا کرتا ہے۔ جب یک دم مجمع کو چیرتا ہوا ایک شخص آگے بڑھا۔

"ہٹیں سب لوگ یہاں سے۔ بجائے بچی کو اسپتال لے جانے کے آپ سب لوگ یہاں کھڑے باتیں بنا رہے ہیں۔"

لوگوں کے لتاڑنے کے بعد اس نے میری جانب دیکھا۔

"گھبرائیں مت کچھ نہیں ہوا اسے معمولی زخمی ہے اسپتال جاکر مرہم پٹی ہوگی تو ٹھیک ہو جائے گی۔"

مجھے تسلی دینے کے بعد اس نے مریم کو گود میں اٹھالیا یہ دیکھے بنا کہ مریم کا خون اس کے سفید کلف شدہ لباس کو خراب کررہا ہے۔

"پلیز آپ میرے ساتھ آئیں۔"

اور میں خاموشی سے روتی ہوئی جگنو کو گود میں لیے اس اجنبی شخص کی گاڑی میں جا بیٹھی کیونکہ اس وقت میرے پاس اس کے علاوہ کوئی دوسرا راستہ بھی نہیں تھا وہ شخص کون ہے؟ یہ جاننے سے زیادہ ضروری میرے نزدیک میری بچی کی زندگی تھی اس کی بے ہوشی میرے دل کو ہولا رہی تھی مگر میں خدا پر مکمل بھروسا کیے اس کی گاڑی میں سوار اسپتال کی جانب رواں دواں تھی۔

☼ ☼ ☼

"دیکھو بیٹا کوئی بھی مسئلہ اس طرح رونے دھونے سے حل نہیں ہوتا۔"

سالار نے اپنے سامنے بیٹھی بری طرح روتی اس لڑکی کے سر پر ہاتھ رکھ کر سمجھایا۔

"میرا مشورہ مانو ایک دفعہ ایشال سے مل لو اور ختم کرو اس کہانی کو جس نے تمہاری ساری زندگی کو ایک اذیت بنادیا' میں نے صمد کو پہلے ہی سمجھایا تھا کہ تمہیں ایشال سے طلاق دلوا دے تاکہ ہم تمہاری بھی کہیں اور شادی کرسکیں اور تم ایک خوش گوار زندگی میں داخل ہو کر ماضی کی تمام تلخیوں کو بھلا سکو مگر جانے کیوں اس وقت تم دونوں نے ہی میری بات نہ مانی۔ بہرحال اب بھی کچھ نہیں بگڑا صمد کی شرط کے مطابق ایشال تم سے ملاقات کرنے کو تیار ہے دوسرے لفظوں میں وہ تم سے مل کر تمہیں طلاق دینا چاہتا ہے۔"

اس نے روتے روتے اپنا سر اٹھایا۔

"ظاہر ہے بیٹا اگر وہ تمہارے ساتھ رہنا چاہتا تو اریشہ سے شادی بھی کیوں کرتا۔" سالار کی دلیل معقول تھی۔

"مگر انکل ...."

طلاق کا خوف اس کے دل میں کسی ناگ کی طرح پھن پھیلائے بیٹھا تھا اور یہ بات سالار سے زیادہ بہتر کون جان سکتا تھا۔

"کوئی اگر مگر نہیں۔ حقیقت کا سامنا کرو بچے زندگی ریت میں سر دے کر نہیں گزرتی اسے فیس کرنا پڑتا ہے ویسے بھی جب تک ایک مشکل ختم نہ ہو ہم آسانیوں کی راہ پر قدم نہیں رکھ سکتے میری بات سمجھ رہی ہو نا؟"

سالار آج اسے ہر بات کھل کر سمجھانے کا فیصلہ کرچکا تھا۔

"تمہارے لیے بہتر یہ ہے کہ تم ایشال سے طلاق لو تاکہ تمہاری کہیں اور شادی کی جاسکے ساری جوانی اس طرح تنہائی کا عذاب سہتے ہوئے نہیں گزر سکتی یہ ایک بہترین وقت ہے ٹھیک فیصلہ کرنے کا اپنی مری ہوئی ماں کی روح کو سکون دینے کا اس کے علاوہ کوئی اور راستہ نہیں ہے۔ ہمت کرو اور اپنے حق میں فیصلہ کی خاطر ایشال کا سامنا کرو۔"

سالار انکل ٹھیک کہہ رہے تھے یہ ہی تو وہ وقت تھا جس کا انتظار جانے اسے کب سے تھا۔
"ٹھیک ہے انکل میں ایشال سے ملنے کے لیے تیار ہوں۔"
اپنے آنسو پونچھتے ہوئے اس نے سالار کی جانب دیکھا۔
"مجھے تم سے یہ ہی امید تھی یاور کھنا بیٹا مجھے اپنے رب پر پورا بھروسا ہے اس نے ضرور تمہارے لیے ایک ایسا متبادل رکھا ہوگا' جو پہلے سے کئی گنا بہتر ہوگا اور ان شاء اللہ وہ تمہیں ضرور مل کر رہے گا' جو تمہارے نصیب میں لکھا جاچکا ہے۔" وہ اسے تسلی دیتے ہوئے بولے۔



"تم نے حبیبہ سے بات کی تھی۔"
مما نے صوفے سے سر ٹکائے آنکھیں موندے شاہ زین کا لندھا بلایا۔
"جی مما۔"
وہ جلدی سے سیدھا ہو بیٹھا اس کی آنکھیں بالکل سرخ تھیں شاید اس کی نیند پوری نہیں ہوئی تھی۔
"پھر کب طوار ہے ہو مجھے اس کی آنٹی سے۔"
"شاید کبھی نہیں۔"
وہ نظریں چراتے ہوئے دھیرے سے بولا۔
"کیوں۔"
مما کو حیرت ہوئی۔
"حبیبہ نے انکار کردیا ہے کیا؟"
اس کے علاوہ کوئی وجہ ان کی سمجھ میں نہ آئی۔
"جی مما۔"
اس کی آواز رندھ گئی۔
"مما! شادی شدہ ہے اور مجھے دیکھیں میں اتنا بے خبر تھا کہ مجھے اس بات کا آج تک علم ہی نہ ہوا یہاں تک کہ کرن بھی اس کی شادی کے بارے میں قطعی کچھ نہیں جانتی' پتا نہیں مما مجھے تو یقین ہی نہیں آرہا کہ حبیبہ نے اپنی شادی کے حوالے سے جو کچھ مجھ سے کہا آیا وہ سچ بھی ہے یا جھوٹ۔"
ایک بے بسی سے اس کے لہجہ میں در آئی۔
"شوہر کہاں ہے اس کا؟"
مما اس کی کسی بھی بات پر توجہ دیے بنا تیزی سے بولیں۔
"شاید میں باہر رہتا ہے کسی اور ملک میں میں نے پوچھا نہیں۔"
"او میرے خدایا! اس کا مطلب میں جو کچھ سمجھ رہی تھی وہ سچ تھا۔"
ان کی آواز کپکپا رہی تھی یا شاید شاہ زین کو ایسا محسوس ہوا۔
"میرے ساتھ آؤ۔"
وہ تیزی سے اوپر جانے والی سیڑھیوں کی جانب بڑھیں شاہ زین عالم حیرت میں گھر ان کے ساتھ ہولیا۔ جب وہ اسٹڈی کا دروازہ کھول کر پاپا کے عین سامنے جا کھڑی ہوئیں۔
"سالار۔"

انہوں نے پاپا کو پکارا' شاہ زین کو ان کی آواز رندھی ہوئی محسوس ہوئی ان کی آنکھیں سرخ تھیں یقیناً" وہ رو رہی تھیں۔

"حبیبہ کون ہے؟"

پاپا کے پوچھ لینے سے قبل ہی انہوں نے وہ سوال کردیا جسے سنتے ہی پاپا حیرت کے عالم میں منہ کھولے ان کی جانب دیکھنے لگے۔

"مجھے بتائیں سالار حبیبہ کون ہے؟"

اب وہ باقاعدہ رو رہی تھیں' شاہ زین کی کچھ سمجھ میں نہیں آیا یہ سب کیا ہو رہا ہے وہ ہکا بکا ان دونوں کی جانب تک رہا تھا۔

"تم جو سمجھ رہی ہو وہ بالکل درست ہے نازیہ۔"

پاپا اپنا قلم ٹیبل پر رکھ کر اٹھ کھڑے ہوئے' آہستہ آہستہ چلتے وہ مما کے قریب آن کھڑے ہوئے۔

"حبیبہ زینب کی بیٹی ہے۔"

"اوہ میرے خدایا! آپ نے آج تک مجھ سے یہ بات چھپائی اس لیے میں جب اسے دیکھتی تھی مجھے زینب کی یاد آجاتی تھی۔" پاپا خاموشی سے سر جھکائے کھڑے تھے۔

"وہ تمہاری بھابھی ہے شاہ زین' تمہارے بھائی ایشال کی منکوحہ جسے طلاق دیے بنا اس نے اریشہ سے شادی کرلی۔"

مما نے پلٹ کر شاہ زین کی جانب دیکھا جو اپنی جگہ بالکل ساکت کھڑا تھا یہ ایک ایسا انکشاف تھا جس نے اسے بالکل سن کردیا تھا اور وہ کچھ بھی بولنے کے قابل بھی نہ رہا تھا ایک کے بعد ایک انکشاف نے اسے دنگ کر کے رکھ دیا تھا۔



"پلیز آپ روئیں مت آپ کی بچی اب بالکل ٹھیک ہے صرف خوف کے باعث بے ہوش ہوگئی تھی اب اچھے سے پٹی چوٹ کی ڈریسنگ ہوگئی ہے' بچی بھی ہوش میں ہے' آپ چاہیں تو میرے فون سے اپنے گھر اس حادثہ کی اطلاع دے سکتی ہیں۔"

سامنے کھڑے شخص نے موبائل میری جانب بڑھایا۔

میں جیسے یکدم ہوش میں آئی مجھے یاد آیا حبیبہ صبح سے اوپر فائزہ کے پاس تھی' فرہاد جب دوپہر میں گھر آیا ہوگا تو ہمیں نہ پاکر یقیناً" پریشان ہوا ہوگا سوچ رہا ہوگا میں جانے کہاں گئی' یہ بھی سب سوچتے ہوئے میں نے اپنے پرس سے وہ پرچی نکالی جس پر فرہاد کا موبائل نمبر درج تھا اور خاموشی سے سامنے کھڑے شخص کی جانب بڑھادی' اس نے نمبر ملایا اور فون میری سمت بڑھادیا۔

"ہیلو فرہاد میں زینب بات کررہی ہوں۔"

فرہاد کے فون ریسیو کرتے ہی میں بے قراری سے بولی۔

"کہاں ہو تم فائزہ کئی بار پوچھ چکی ہے بچی نے رو رو کر اپنا برا حشر کرلیا ہے' اور یہ کس کے نمبر سے بات کررہی ہو تم۔"

اسے جیسے اچانک ہی یاد آیا کہ میرے پاس تو موبائل فون ہی نہیں ہے۔ جواباً" میں نے اسے ساری بات بتادی۔

"اوہ کہاں ہو تم اس وقت' میرا مطلب کس اسپتال میں ہو اور مریم کیسی ہے؟"

اس کے لہجے کی بے قراری مجھے اچھی لگی۔

"اب تو اللہ کا شکر ہے کہ وہ ٹھیک ہے۔"

جواب کے ساتھ ہی میں نے اسپتال کا نام بھی بتادیا۔

"کیا ضرورت تھی اتنے مہنگے پرائیویٹ اسپتال جانے کی۔"

اسپتال کا نام سنتے ہی فرہاد کا موڈ آف ہو گیا۔

"قریب ہی ایک سرکاری ڈسپنسری تھی وہاں لے جاتیں مگر اب تمہیں کون سمجھائے تمہیں تو صرف ایک ہی شوق ہے کسی بہانے فرہاد کا روپیہ برباد کرنے کا۔"

وہ وقت ان باتوں کا نہیں تھا' میری کچھ دیر قبل والی خوشی کافور ہوگئی۔

"بہرحال میں آرہا ہوں۔"

میرا جواب سنے بنا اس نے فون بند کر دیا۔

"میرے ہزبینڈ آرہے ہیں۔"

میں نے فون اپنے سامنے کھڑے شخص کی جانب بڑھادیا جو میری طرف ہی متوجہ تھا۔

"میرا خیال ہے آپ مسز فرہاد ہیں۔"

فون تھامتے ہی اس نے اپنا خیال ظاہر کیا جو سو فیصد درست تھا۔

میں حیران ہوگئی وہ مجھے کیسے جانتا تھا۔

"آپ شاید مجھے نہیں جانتیں میں فائزہ کا بھائی ہوں آپ کے گھر اس دن چابی کے لیے آیا تھا۔"

"اوہ۔"

تو یہ ہی سبب تھا وہ شخص مجھے کہیں دیکھا ہوا لگ رہا تھا۔

"آپ کی بچیاں تو اکثر مجھے فائزہ کے گھر دکھائی دیتی ہیں بہرحال آپ کی بیٹی ڈسچارج ہو چکی ہے' میں فائزہ ہی کی طرف جا رہا ہوں آپ اگر چاہیں تو آپ کو بھی ڈراپ کر دوں گا۔" وہ سوالیہ انداز میں مجھے دیکھتے ہوئے بولا۔

"نہیں شکریہ آپ کا بس فرہاد ابھی آتے ہی ہوں گے۔"

جانتی تھی اگر اس وقت میں فرہاد کو اسپتال میں نہ ملی تو کئی دنوں تک اس کا موڈ آف رہتا تھا نہ صرف یہ بلکہ اس نے مجھے بہت باتیں بھی سنانی تھیں اس لیے بہتر تھا سامنے کھڑے شخص کو صاف منع کر دیا جائے۔

"جیسے آپ کی مرضی۔"

مریم کو نرس نے میرے قریب ہی رکھی کرسی پر لا بٹھایا' ساتھ ہی ایک چھوٹا سا پلاسٹک کا بیگ جس میں اس کی دوائیاں تھیں۔

"میں نے بل پے کر دیا ہے کچھ زیادہ نہیں تھا۔"

مجھے الجھن میں مبتلا دیکھ کر وہ فوراً ہی سمجھ گیا۔

"ویسے اگر آپ برا نہ مانیں تو ایک بات پوچھوں۔"

وہ شخص گہری نظروں سے میری جانب دیکھتے ہوئے بولا۔

"جی پوچھیں۔"

میں نے چادر کو اپنے گرد اچھی طرح لپیٹ لیا۔

"آپ استانی فضیلت کی بیٹی تو نہیں ہیں وہ جو مغل پورہ میں بچوں کو قرآن شریف پڑھاتی ہیں غالباً" اس کا نام بھی زینب ہی تھا۔"

مجھے حیرت ہوئی فائزہ نے تو کبھی مجھ سے اس حوالے سے بات نہیں کی تھی۔
"پلیز آپ کچھ غلط مت سمجھیں میں بھی وہیں کا رہائشی ہوں' ہمارا گھر آپ کی دوسری گلی میں تھا آپ نے یقیناً مجھے نہیں دیکھا ہوگا مگر میں نے اکثر آپ کو اسکول سے گھر آتے جاتے دیکھا تھا۔"
"آپ نے ٹھیک پہچانا استانی فضیلت میری والدہ ہیں۔"
کسی شخص کی یادداشت اتنی اچھی بھی ہو سکتی ہے میں حیران تھی۔
"اچھا اللہ حافظ میں اب چلتا ہوں۔"
شاید وہ میری بے چینی بھانپ گیا تھا اس لیے اٹھ کھڑا ہوا۔
میں نے دل ہی دل میں اللہ کا شکر ادا کیا کیوں کہ میں نہیں چاہتی تھی کہ فرہاد کے آنے تک وہ یہاں موجود رہے۔
"آپ کا بہت بہت شکریہ آپ نے آج میری بہت مدد کی۔"
مجھے بروقت یاد آیا کہ اس شخص کی مہربانی کے باعث ہی آج مریم اسپتال پہنچ پائی تھی۔
"کوئی بات نہیں۔"
مجھے جواب دے کر وہ شخص باہر نکل گیا۔



"بی بی جی آپ سے کوئی ملنے آیا ہے۔"
"کون ہے؟"
حبیبہ نے الماری کے پٹ بند کر کے رابعہ کی جانب دیکھا جو اس ہاسٹل کی ملازمہ تھی۔
"یہ نہیں جی کوئی بیگم صاحبہ ہیں۔"
"بیگم صاحبہ۔" حبیبہ نے حیرت سے دہرایا۔
"یہ مجھ سے ملنے کون آگیا؟"
اس نے دل ہی دل میں سوچا ضرور مگر بولی نہیں۔
"اچھا انہیں بٹھاؤ میں آرہی ہوں۔"
بالوں کو اچھی طرح سنوار کر گلے میں دوپٹا ڈالے جیسے ہی وہ ویٹنگ روم میں داخل ہوئی خلاف توقع اپنے سامنے موجود نازیہ کو دیکھ کر حیران رہ گئی۔
"آنٹی آپ۔"
وہ اتنی ایکسائیٹڈ ہوئی کہ سلام کرنا بھی بھول گئی۔
"ہاں بیٹا میں..." وہ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئیں۔
"پلیز آنٹی بیٹھیں آپ۔"
"مجھے معاف کر دینا حبیبہ میں نہیں جانتی تھی کہ تم کون ہو۔"
حبیبہ کے قریب آکر اسے سینے سے لگاتے ہوئے وہ اتنا بے اختیار بولیں کہ حبیبہ ہکا بکا رہ گئی۔
"اس کا مطلب یہ ہوا کہ آپ کو سالار انکل نے سب کچھ بتا دیا ہے۔"
نازیہ آنٹی کے رویہ نے اس پر ہر بات واضح کر دی۔
"ہاں بیٹا وہ سب کچھ جس کا تعلق تمہاری ماں کی ذات سے تھا آج ہم وہ سب جان گئے جو نہ جانتے تھے اور اللہ

تعالیٰ ہمیں معاف فرمائے ہم اس کے لیے بہت کچھ غلط سمجھتے رہے ہمیشہ اس غلط فہمی کا شکار رہے کہ تم شاید فرہاد کی بیٹی ہی نہیں ہو یہ سب وہ غلط باتیں ہیں جو فضہ بھابھی نے شروع دن سے ہی ہمارے دنوں میں ڈال دی تھیں ایسی باتیں جو میں اور صباحت چاہ کر بھی دل سے نہ نکال سکے۔ بہرحال بیٹا اب ہو سکے تو ہمیں معاف کر دو بے شک گزرا وقت واپس نہیں آسکتا پھر بھی ہم یہ چاہیں گے کہ تمہارے ساتھ جو بھی زیادتی آج تک ہوئی ہے اس کا کسی حد تک ازالہ کیا جا سکے۔"

وہ رو رہی تھیں جواباً "حبیبہ کے منہ سے ایک لفظ نہ نکلا۔

"رات میری مریم اور جازبہ دونوں سے بات ہوئی ہے وہ دونوں بھی بے حد شرمندہ ہیں اور تم سے ملنا چاہتی ہیں بس بیٹا تم ہم سب کو معاف کر دو۔"

انہوں نے روتی ہوئی حبیبہ کے سامنے ہاتھ جوڑ دیے۔

"پلیز آنٹی آپ مجھے شرمندہ مت کریں۔"

اتنی محبت کا تو حبیبہ نے کبھی تصور بھی نہ کیا تھا' اس نے جلدی سے آگے بڑھ کر نازیہ کے بندھے ہاتھ کھول دیے۔

"آنٹی میری اماں آپ سے بہت محبت کرتی تھیں انہوں نے ہمیشہ آپ کو اچھے الفاظ میں یاد کیا۔"

"ہاں بیٹا میں جانتی ہوں وہ مجھ سے اپنی سگی بہن سے بھی بڑھ کر محبت کرتی تھی بس میں ہی اپنی نا سمجھی کے باعث دوسروں کی باتوں میں آگئی میں تمہیں یہاں سے لینے آئی ہوں اپنا سامان پیک کرو تمہیں آج اور اسی وقت یہاں سے جانا ہے تم یہ ہاسٹل چھوڑ رہی ہو اور یہ ہم سب کا متفقہ فیصلہ ہے۔"

وہ شاید سب کچھ طے کر کے آئی تھیں۔

"مگر آنٹی۔"

"اگر مگر کچھ نہیں جلدی جلدی سامان پیک کرو اور ہمارے ساتھ گھر چلو۔"

پشت کی جانب سے آئی یہ آواز یقیناً "سالار انکل کی تھی حبیبہ حیرت سے پلٹی۔

"ہاں بیٹا ہماری کوتاہیوں کے باعث تم نے بہت قید تنہائی کاٹ لی اب ہم میں سے کوئی بھی یہ نہیں چاہتا کہ تم مزید ایک پل بھی یہاں رہو۔"

سارے فیصلے ہو چکے تھے حبیبہ کے پاس انکار کی کوئی گنجائش نہیں تھی وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"میں تمہارا ویٹ کر رہی ہوں تم اپنا سامان لے آؤ۔"

"اوکے آنٹی۔"

جواب دے کر وہ باہر نکل آئی۔

☆ ☆ ☆

"کیا ضرورت تھی اتنے مہنگے اسپتال جانے کی' قریبی کسی کلینک سے پٹی کروا لیتیں بلاوجہ اتنا پیسہ برباد کیا۔"

یہ وہ جملہ تھا جو جانے دن میں کتنی بار مجھے فرہاد سے سننا پڑتا جبکہ پٹی کی مد میں خرچ ہونے والی رقم وجاہت نے ہم سے نہیں لی تھی۔ فرہاد کی اس گفتگو نے مجھے جی بھر کر بدظن کر دیا' مریم اب بالکل ٹھیک تھی ماتھے پر زخم کا نشان بھی خاصا مندمل ہو چکا تھا۔۔۔ مریم کے ساتھ پیش آنے والے اس اتفاقی حادثہ نے مجھے فائزہ کے خاصا قریب کر دیا شاید اس کی ایک وجہ وجاہت بھی تھا عموماً "جب بھی میں اوپر جاتی وہ پہلے سے ہی موجود ہوتا ورنہ فائزہ مجھے نیچے سے بلا کر لے جاتی' ان دونوں بہن بھائیوں کی سنگت میں میرا وقت اتنا اچھا گزرنے لگا کہ میں آہستہ آہستہ اپنے ہر

کی تمنیاں جھولنے لگی۔

وجاہت اپنی بہن کے لیے جب بھی کچھ لاتا میرا حصہ ضرور ہوتا اور پھر جانے کیسے ایسا ہوا کہ ہم دونوں کے درمیان سے فائزہ نکل گئی اب صرف میں اور وجاہت ہی رہ گئے یہ سب کیسے ہوا مجھے پتا ہی نہیں چلا۔ وہ میری اتنی تعریفیں کرتا کہ میرا دل چاہتا وہ اسی طرح بولتا رہے اور میں اس کے سامنے بیٹھی سنتی رہوں اور اس دن تو میں بہت ہی حیران ہوئی جب وجاہت نے بتایا کہ وہ مجھے شادی سے پہلے پسند کرتا ہے اس نے اعتراف کیا کہ وہ مجھ سے محبت کرتا تھا اور وجاہت کی یہ بات سن کر جانے کتنے دنوں تک میں ایک صدمے کی سی کیفیت میں مبتلا رہی۔

"کاش وجاہت مجھے شادی سے پہلے مل جاتا تو یقیناً" آج فرہاد کی جگہ وہ ہوتا اور پھر صورت حال قدرے مختلف ہوتی۔"

رفتہ رفتہ اس سوچ نے میرے دماغ کو بالکل مفلوج کردیا۔ فرہاد سے مجھے بالکل انسیت نہ رہی وہ میرے لیے قطعی اجنبی بن گیا پہلے وہ مجھے اگنور کرتا تھا اب میں نے اسے اگنور کرنا شروع کردیا وقت نے مجھے ضرورت اور محبت کے درمیان فرق سمجھا دیا۔ وجاہت کی محبت نے مجھے اپنی نظروں میں دنیا کی حسین ترین عورت قرار دے دیا' میں بھول گئی کہ ایک شادی شدہ عورت ہونے کے ناطے میرے فرائض کیا ہیں؟ میں اپنی تینوں بچیوں کو یکسر فراموش کرکے وجاہت کی محبت میں غرق ہوگئی۔

اس کا تعریفیں کرنا' میری ہر ضرورت کا خیال رکھنا' یہاں تک کہ محبت سے میری جانب تکنا' یہ سب وہ کچھ تھا جو مجھے آٹھ سالہ ازدواجی زندگی میں کبھی نہ ملا وجاہت نے میری ترسی روح کو سیراب کردیا۔ کیا گناہ کیا تو اب اپنے نفس کی تسکین کے لیے میں سب کچھ بھلا بیٹھی۔ کسی نے صحیح کہا ہے "عورت اور مرد کی تنہائی میں تیسرا خود شیطان کا ہوتا ہے۔" وہ شیطان ہم دونوں کے درمیان داخل ہوچکا تھا اپنے آپ کو تباہی کے دہانے کی طرف دھکیل کر شاید میں فرہاد سے انتقام لے رہی تھی۔ میں سارا دن نک سک سے تیار رہتی میری یہ تیاری وجاہت کے لیے ہوتی فرہاد میری طرف متوجہ ہے یا نہیں اس بات کی اہمیت میرے نزدیک بالکل ختم ہوگئی تھی۔



آج منگ انکل کے ساتھ آنٹی اور ایشال بھی آرہے تھے' شاید اریشہ بھی ان کے ساتھ تھی مگر اسے کسی سے بھی کوئی دلچسپی نہ تھی اس کے لیے پریشانی کی بات تو صرف یہ تھی کہ شاہ زین اسے مسلسل اگنور کررہا تھا وہ جب سے یہاں آئی تھی اس کا سامنا بہت کم ہی شاہ زین سے ہوتا مگر جب بھی کبھی اتفاق سے وہ اس کے سامنے آتا ایک دم ہی اجنبی سا بن جاتا اور یہ بھی بات حبیبہ کے لیے باعث تکلیف تھی ابھی کچھ دیر قبل ہی اسے نازیہ آنٹی نے بتایا تھا کہ انکل اور آنٹی صباحت کے ساتھ ایشال اور اریشہ اس سے ملنے آرہے ہیں للذا وہ اچھی طرح تیار ہوکر نیچے آجائے مگر وہ نہایت بددلی سے بیڈ پر بیٹھی جانے کیا سوچ رہی تھی جب کمرے کا دروازہ کھول کر کوئی اندر داخل ہوا۔

"تم ابھی تک تیار نہیں ہوئیں نیچے مما تمہارا انتظار کررہی ہیں۔"

یہ آواز یقیناً" شاہ زین کی تھی اس نے چونک کر سر اٹھایا وہ اس کے عین سامنے سینے پر دونوں ہاتھ باندھے کھڑا اس کی ہی جانب متوجہ تھا۔ شاہ زین کو آج اتنے دنوں بعد خود سے مخاطب دیکھ کر وہ یک دم ہڑبڑا کر اٹھ کھڑی ہوئی آنسو خود بخود اس کی آنکھوں سے بہہ نکلے۔

"تم آج حبیبہ خود کو مضبوط کرو' ایشال کو احساس دلاؤ کہ وہ تمہارے لیے اتنا ہی غیر اہم ہے جتنی تم اس کے لیے' اس کا سامنا خود اعتمادی سے کرو' جتنے آنسو بہانا ہے ابھی بہالو اور رولو جتنا رونا ہے مگر خدا کے لیے اس کے سامنے

اس طرح مت رونا اس کے سامنے بہنے والا ایک آنسو کا قطرہ بھی تمہاری اہمیت ختم کردینے کے مترادف ہے' میری بات سمجھ رہی ہو نا۔"

حبیبہ کے آنسو اسے بے چین کر گئے۔

"میں اس کے لیے نہیں رو رہی۔"

حبیبہ نے تیزی سے اپنے آنسو صاف کرتے ہوئے وضاحت دی۔

"میں تو صرف اس لیے رو رہی ہوں کہ آج اتنے دنوں بعد تم نے مجھے مخاطب کیا' مجھ سے بات کی' تمہیں اس طرح اچانک اپنے سامنے دیکھ کر مجھے اتنی خوشی ہوئی ہے کہ بے اختیار ہی آنسو آنکھوں سے بہہ نکلے ورنہ ایشال میرے لیے اتنا اہم نہیں کہ اس کے لیے اپنے قیمتی آنسو ضائع کروں۔"

اس کی فطری خود اعتمادی لوٹ آئی۔

"گڈ مجھے ایسی ہی حبیبہ چاہیے خود اعتماد اور حاضر جواب' اب وہ کچھ ہی دیر میں پہنچنے والے ہیں جلدی سے تیار ہو کر نیچے آجاؤ۔"

شاہ زین کا دل بہت کچھ کہنے کو چاہا' مگر وہ اتنا ہی کہتا ہوا کمرے سے باہر نکل گیا۔ گیٹ کے دوسری طرف تیز ہارن کی آواز سنائی دی' اس نے کھڑکی کا پردہ ذرا سا سرکا کر نیچے جھانکا گاڑی ملک انکل کی تھی' خان چاچا نے گیٹ کھول دیا تھا' وہ پردہ چھوڑ کر تیزی سے الماری کی جانب بڑھی اپنا ڈریس نکالا اور باتھ روم میں گھس گئی۔

☆ ☆ ☆

آج فضہ بھابھی کے گھر میلاد تھا' میں فرہاد کے ساتھ جب وہاں پہنچی تقریباً" میلاد ختم ہونے والا تھا۔ میلاد کے بعد کھانے کا اہتمام خواتین کے لیے چھت پر ہی تھا' سب سے فارغ ہو کر میں نیچے آئی جہاں لاؤنج میں فرہاد' اسفند بھائی کے ساتھ موجود تھا' مجھے جلدی واپس گھر جانا تھا کیوں کہ صبح مریم اور جاذبیہ (یہ جگنو کا اصل نام تھا اور وہ جب سے اسکول داخل ہوئی تھی میں اسے اسی نام سے پکارنے کی عادی ہو چکی تھی) کا اسکول تھا اور جاذبیہ اگر کسی وجہ سے سونے میں لیٹ ہو جاتی تو صبح اٹھنے سے بہت تنگ کیا کرتی۔

"فرہاد کھانا کھا لیا ہے تو آجائیں گھر چلیں۔"

تیزی سے بولتے ہوئے میرا جملہ درمیان میں ہی رہ گیا' لاؤنج میں فرہاد اور اسفند بھائی کے ساتھ ایک تیسری شخصیت بھی موجود تھی' جس پر پڑنے والی پہلی نظر نے ہی مجھے ساکت کر دیا' میرے عین سامنے والے صوفے پر سالار موجود تھا۔

"السلام علیکم زینب کیسی ہیں آپ۔۔؟" مجھے دیکھتے ہی وہ اٹھ کھڑا ہوا۔

"شکر الحمدللہ بالکل ٹھیک ہوں" آجائیں فرہاد دیر ہو رہی ہے۔"

اسے جواب دے کر میں نے فرہاد کو مخاطب کیا اور خود لاؤنج سے باہر نکل آئی۔ سالار اور نازیہ نے پچھلے کچھ عرصہ میں مجھے اگنور کیا تھا' جس کا احساس ابھی بھی میرے دل میں پوری طرح موجود تھا' یہ ہی وجہ تھی جو میرا دل سالار سے زیادہ بات کرنے کو بالکل نہیں چاہا۔

☆ ☆ ☆

"تم نے ایک بات نوٹ کی؟"

فضہ بھابھی نے حسب عادت سسپنس پھیلاتے ہوئے سوال کیا۔

"کون سی بات؟" صباحت جانتی تھیں ان کی پٹاری میں ضرور کوئی نئی بات موجود ہو گی۔

"زینب خاصی بدل گئی ہے۔"

جانے کیوں زینب ہمیشہ ان کی خصوصی توجہ کا مرکز رہی اور یہ بات صباحت سے زیادہ بھلا کون جان سکتا تھا۔

"میں آپ کی بات سمجھی نہیں بھابھی آپ کس تبدیلی کی بات کر رہی ہیں؟"

"زینب کے رویہ کی جو پہلے سے بالکل بدل چکا ہے پہلے والی اپنائیت اور لگاوٹ تو اب اس میں سرے سے غائب ہو چکی ہے اس کی جگہ عجیب سی سرد مہری اس کے مزاج کا حصہ بن گئی ہے۔"

جانے ان کا پیش کردہ تجزیہ درست تھا یا غلط صباحت سمجھ نہ پائیں۔

"میری تو ایک ماہ قبل فون پر اس سے بات ہوئی تھی مجھے تو ایسا کچھ محسوس نہیں ہوا۔"

"اچھا۔"

نفیسہ بھابھی کچھ مایوس سی ہو گئیں۔

"ہو سکتا ہے مگر جانے کیوں مجھے زینب کچھ عجیب سی لگنے لگی ہے۔" وہ اپنی بات سمجھا نہیں پا رہی تھیں۔

"چلو خیر ہمیں کیا۔"

وہ سمجھ چکی تھیں کہ صباحت ان کی گفتگو میں دلچسپی نہیں لے رہیں اس لیے ہی انہوں نے بات کو ختم کرتے ہوئے کہا۔

"لگتا ہے مسلسل بچیوں کی پیدائش نے اسے تھوڑا سا بددل کر دیا ہے۔"

"ہو سکتا ہے ایسا ہی ہو۔"

صباحت نے ان کی بات سے مکمل طور پر اتفاق کیا۔

☼ ☼ ☼

فرہاد کافی دیر سے فون پر بزی تھا اس کی گفتگو سے میں اندازہ لگا چکی تھی کہ یقیناً" دوسری جانب یاسمین آپا ہیں' مگر اب میں نے ان فون کالز سے پریشان ہونا چھوڑ دیا تھا' وہ دونوں بہن بھائی کیا بات کر رہے تھے مجھے اب یہ سب جاننے میں کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ فرہاد کو مکمل طور پر نظر انداز کر کے میں ٹی وی دیکھنے میں مصروف تھی جب اچانک اوپر جانے والی سیڑھیوں سے فائزہ نے مجھے آواز دی۔

"زینب آپی' زینب آپی۔"

"ہاں کیا ہوا؟" ٹی وی آف کر کے میں فوراً" صحن میں نکل آئی۔

"پھپھی' تمائیں کی وجاہت بھائی سے کر آئے ہیں۔"

وہ سیڑھیوں کے اوپر منڈیر پر جھکی مجھ سے پوچھ رہی تھی وجاہت پچھلے دوں سے اپنے چھوٹے بھائی کے پاس حیدر آباد گیا ہوا تھا اب فائزہ کی بات سنتے ہی میں سمجھ گئی کہ وہ واپس آچکا ہے میرا دل یکدم ہی خوشی سے بھر گیا۔

"میں اوپر ہی آرہی ہوں۔"

اسے جواب دے کر میں نے جلدی جلدی اپنا حلیہ درست کیا اور اوپر جانے والی سیڑھیوں کی طرف بڑھ گئی۔ مجھے پیچھے کی کوئی فکر نہیں تھی کیوں کہ جانتی تھی کہ میں کتنی ہی دیر بعد گھر واپس آؤں فرہاد نے کوئی پروا نہیں کرنی یہاں تک کہ بستر میں جانے سے قبل اس نے آواز دے کر مجھے پیچھے بھی نہیں بلانا اس کے اس قسم کے رویہ نے ہی مجھے شاید اس قدر آزاد اور خود سر بنا دیا تھا' شاید میں بھی دوسروں کی طرح اپنی غلطیوں کا الزام خود سے منسلک دوسرے افراد پر ڈالنے کی عادی ہوتی جا رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

بے چینی ایشال کے چہرے سے چھلک رہی تھی' ارشہ نے ایک نظر بغور اس کے چہرے کی جانب تکا اور دوسری نظر اپنے بالکل سامنے بیٹھی صباحت آنٹی پر ڈالی جو نہایت اطمینان سے نازیہ آنٹی سے محو گفتگو تھیں وہ نفرت جو حبیبہ کا نام سنتے ہی ان کے چہرے پر چھا جایا کرتی تھی آج سرے سے غائب ہو چکی تھی یعنی کافی کچھ بدل چکا تھا اور جو رہ گیا تھا وہ کچھ ہی دیر میں تبدیل ہونے والا تھا۔ وہ کہانی جو آج کئی سال قبل شروع ہوئی تھی بہت سارے لوگوں کو کتنی عرصہ تک تکلیف میں مبتلا رکھ کر آج ختم ہونے والی تھی۔

اس نے بے چینی سے پہلو بدلا جانے حبیبہ اب تک کیوں نہیں آئی تھی وہ بڑی شدت کے ساتھ اس کی آمد کی منتظر تھی وہ اسے دیکھنا چاہتی تھی اس سے ملنا چاہتی تھی حبیبہ نامی وہ تلوار 'جو کئی سالوں سے ان دونوں میاں بیوی کے سر پر لٹک رہی تھی آج اس سے نجات کا دن تھا' وہ چاہ رہی تھی کہ ہر عمل بخوبی انجام پا جائے اور جتنی جلد ہو سکے ایشال حبیبہ کو طلاق دے دے۔

وہ ان ہی سوچوں میں غرق تھی جب دروازہ کھلنے کی آواز سنائی دی اس نے فوراً" گردن گھما کر دیکھا اندر داخل ہونے والا شاہ زین تھا اس کے ساتھ ساتھ ایشال کے چہرے پر بھی ایک مایوسی سی چھا گئی۔

☼ ☼ ☼

"ایک بات کہوں زینب۔"

وجاہت نے میرا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں تھامتے ہوئے پوچھا۔

"ہاں کہو کیا کہنا چاہتے ہو؟" میں نے سر اس کے کندھے سے ٹکاتے ہوئے آنکھیں موند لیں۔

"مجھ سے شادی کرو گی۔"

"کیا۔۔۔"

میں نے جھٹکے سے آنکھیں کھولتے ہوئے سیدھی ہو گئی' کچھ سال قبل یہ جملہ اسی طرح میرے کانوں نے سنا تھا' مگر کہنے والا شخص کوئی اور تھا' آج پھر میں اسی جگہ کھڑی تھی وہی جملہ اور ویسی ہی محبت' مگر کہنے والا کوئی اور۔۔۔

"میری بات کا جواب دو زینب۔"

میری خاموشی نے شاید اسے پریشان کر دیا۔

"مگر یہ کیسے ممکن ہے میں تو پہلے ہی شادی شدہ ہوں۔"

اس دفعہ میرا لہجہ پہلے سے خاصا کمزور تھا وہ مضبوطی جو سالار کو جواب دیتے ہوئے میرے انداز میں تھی آج وہ کہیں نہ تھی شاید فرہاد کے رویہ نے مجھے اندر سے توڑ دیا تھا۔

"ہمارے مذہب میں طلاق رکھی ہی اس لیے گئی ہے کہ ہم اپنی ناپسندیدہ زندگی سے نجات حاصل کر سکیں ہمیں کہیں پابند نہیں کیا گیا کہ ایک مسلسل اذیت میں رہتے ہوئے جیسے تیسے اپنی زندگی پوری کرو اور مر جاؤ۔ قرآن میں کہیں عورت کے لیے یہ حکم نہیں ہے کہ وہ دوسری شادی نہیں کر سکتی۔" وہ مجھے سمجھاتے ہوئے بولا۔

"مگر وجاہت میری بچیاں۔۔۔"

ایک اور کمزور دلیل۔

"مجھے تمہاری بچیاں پالنے پر کوئی اعتراض نہیں ہے' لیکن یہ تم پر منحصر ہے اگر تم چاہو تو۔۔۔"

"دنیا کیا کہے گی اگر میں فرہاد کو چھوڑ کر تم سے شادی کروں پورا خاندان مجھ پر تھو تھو کرے گا۔" میری آواز خاصی دھیمی تھی۔

"ایک ناجائز تعلق دنیا کے سامنے آنے سے بہتر ہے کہ اسے جائز کرلو۔ دنیا سے زیادہ اللہ کا خوف دل میں رکھو سب آسان ہوجائے گا۔" وجاہت کی ہربات درست تھی میں سوچنے پر مجبور ہوگئی۔

"تقدیر بدلنے کا ایک موقع ہر انسان کو ضرور ملتا ہے۔"

سالار کے الفاظ ایک بار پھر میرے کان سے ٹکرائے' مجھے تو قدرت نے ایک کے بعد دوسرا موقع فراہم کردیا تھا اب مجھ پر منحصر تھا میں اس موقع سے فائدہ اٹھاؤں یا ایک بار پھر سے رد کرکے پرانی زندگی میں لوٹ جاؤں' مگر اب کی بار میرا ایسا کوئی ارادہ نہ تھا۔

"پھر کیا سوچا زینب؟" وہ منتظر انداز میں مجھے دیکھ رہا تھا۔

"مجھے کچھ ٹائم دو' میں اچھی طرح سوچ لوں۔" یہ میری طرف سے نیم رضامندی تھی۔

"جتنا چاہو ٹائم لے لو مگر میں یہ چاہوں گا کہ تمہارا فیصلہ میرے حق میں ہو کیوں کہ میں اب تمہارے بنا زندگی گزارنے کا تصور بھی نہیں کرسکتا۔"

اس نے ایک محبت بھری نگاہ میرے چہرے پر ڈالی ایسی نگاہ جس نے مجھے ساری دنیا بھلا کر صرف اسی کا ہی کردیا تھا۔ ویسے بھی وہ شادی شدہ نہ تھا۔ سالار کے ساتھ نازیہ کی موجودگی مجھے اس سے دور کرنے کا باعث بنی تھی اور یہاں ایسا کچھ نہ تھا اسی لیے میں مطمئن تھی۔

(آئندہ ماہ آخری قسط ملاحظہ فرمائیں)

☼ ☼

نفیسہ سعید

# ایسا کب ہے زندگی

**ملک** صاحب اپنے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنے کم سن بیٹے ایشال کا نکاح کر دیتے ہیں جبکہ ایشال اپنی کزن عریشہ میں دلچسپی رکھتا ہے اور سن بلوغت تک پہنچتے ہی وہ اس نکاح کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیتا ہے' ملک صاحب ہار مانتے ہوئے اس کی دوسری شادی عریشہ سے کر دیتے ہیں جس کی شرط صرف اتنی ہے کہ وہ اپنی پہلی منکوحہ کو طلاق نہیں دے گا۔

حبیبہ تعلیم حاصل کرنے کراچی آئی ہے جہاں وہ شاہ زین کے والد کے آفس میں جاب کرنے لگتی ہے جس دوران شاہ زین حبیبہ میں دلچسپی لینے لگتا ہے' مگر حبیبہ کا رد عمل اس معاملے میں خاصا عجیب و غریب ہے وہ شاہ زین کو اپنا دوست تو مانتی ہے' مگر اس کی محبت کا مثبت جواب نہیں دے پاتی۔

فرہاد تین بھائی ہیں اس کے دونوں بڑے بھائی معاشی طور پر مستحکم ہونے کے ساتھ ساتھ اپنی بیوی' بچوں کی ضروریات بھی کھلے دل سے پوری کرتے ہیں جبکہ فرہاد اس معاملے میں خاصا کنجوس ہے یہ ہی سبب اس کی بیوی زینب کو فرہاد سے بدظن کرنے کا باعث بن جاتا ہے۔

فضا' زینب کی جٹھانی ہے جو اس کی خوب صورتی سے حسد کرتی ہے اور اپنی اس حسد کا اظہار وہ اکثر و بیشتر اپنے رویہ سے کرتی رہتی ہے۔ سالار' صباحت کا کزن ہے جو شادی شدہ ہونے کے باوجود زینب کو پسند کرنے لگتا ہے' اسی لیے وہ بہانے بہانے اسے قیمتی تحائف سے بھی نوازتا ہے۔

(اب آگے پڑھیے)

## ۱۲ بارہویں قسط



"یہ حبیبہ کہاں رہ گئی۔"
نازیہ نے شاہ زین کو مخاطب کیا جو ابھی ابھی ایشال سے گلے مل کر فارغ ہوا تھا۔
"پتا نہیں مما میں دیکھ کر آتا ہوں۔"
اماں کے اشارہ کرتے ہی وہ پھر سے اٹھ کھڑا ہوا۔ تب یک دم بیرونی دروازہ پر پڑا پردہ ہٹا کر وہ اندر داخل ہو گئی۔ جس کا انتظار کمرے میں موجود ہر فرد بڑی بے چینی سے کر رہا تھا۔
"السلام علیکم!"
سلام کرتے ہی وہ دروازے کے بالکل قریب رک گئی' ایسے جیسے اس کے قدموں نے مزید آگے بڑھنے سے انکار کر دیا ہو' باوجود کوشش کے وہ کچھ نروس ہو گئی تھی۔
"وعلیکم السلام۔" جواب کے ساتھ ہی صباحت اٹھ کھڑی ہوئیں۔
"آگے آجاؤ بیٹا وہاں کیوں رک گئیں۔"
اسے کنفیوژ کھڑا دیکھ کر نازیہ آنٹی نے حوصلہ دیا' سبج سبج قدم اٹھاتی وہ آگے بڑھ آئی۔
"تم تو ہو بہو اپنی ماں جیسی ہو۔" اسے گلے لگاتے ہی پہلا جملہ صباحت کے منہ سے یہ ہی نکلا۔
ایشال نے ہمیشہ یہ سنا کہ زینب چاچی ایک مکمل حسن کا نمونہ تھیں۔ اس وقت اپنی ماں کے منہ سے نکلنے والے یہ ستائشی الفاظ سن کر اس نے جو نظریں اٹھائیں تو وہ جھکنا ہی بھول گئیں' اسے یقین ہی نہ آیا کہ یہ سامنے کھڑی لڑکی حبیبہ ہے وہ حبیبہ جسے اس کی منکوحہ ہونے کا اعزاز حاصل ہے خوب صورت تو جاذبہ اور مریم بھی تھیں مگر حبیبہ کا حسن ایسا تھا جس نے ایشال جیسے خود پسند شخص کو مبہوت کر دیا۔
"ایک پل تو تمہیں دیکھ کر مجھے ایسا لگا جیسے میرے سامنے زینب کھڑی ہو۔"
صباحت نے اس کے ماتھے پر بوسہ دیتے ہوئے کہا جواباً" حبیبہ کے منہ سے ایک لفظ نہ نکلا' شاید اس وقت وہ بول ہی نہیں سکتی تھی اسے محسوس ہوا جیسے اس کا گلہ رندھ گیا ہے اس کی نگاہوں میں بے اختیار اپنی ماں کا بیمار اور لاغر وجود لہرا گیا' جو زمانے کی ستم ظریفی کے ہاتھوں یکسر برباد ہو گئی تھی۔
"السلام علیکم حبیبہ کیسی ہیں آپ!" اسے مخاطب کرنے سے ایشال خود کو باز نہ رکھ سکا۔
"شکر الحمد للہ بالکل ٹھیک۔"
مختصر جواب دے کر اسے قطعی نظر انداز کرتی وہ سامنے رکھے صوفے پر شاہ زین کے برابر جا بیٹھی۔ "حبیبہ اتنی حسین ہو گی" یہ تو شاید اس کے تصور میں بھی نہ تھا اسے دیکھتے ہی نگاہ بے اختیار قریب بیٹھی اریشہ کے چہرے پر جا پڑی' جو بغور اسے ہی تک رہی تھی جانے اس کی نگاہوں میں ایسا کیا تھا وہ کچھ شرمندہ سا ہو گیا۔ وہ اتنا دل پھینک تو کبھی نہ تھا کہ کسی لڑکی کے حسن کو دیکھ کر ایسے بے خود ہو جاتا' یہاں شاید اس کی اس بے خودی کی وجہ حبیبہ سے جڑا رشتہ تھا وہ رشتہ' جسے اتنے سال اس نے کبھی کوئی اہمیت ہی نہ دی' حبیبہ سامنے بیٹھی مما سے بات کر رہی تھی۔ ایشال نے ترچھی نگاہوں سے اس کا بغور جائزہ لیا سبز شلوار قمیص میں ملبوس حبیبہ کا ملکوتی حسن اسے اپنے سحر میں جکڑ رہا تھا۔
"گرین کلر کس قدر خوب صورت ہوتا ہے' میں بلاوجہ ہی آج تک اس رنگ سے چڑتا رہا۔" حبیبہ کے جسم پر موجود گرین کلر دیکھتے ہی اس کے دل میں پہلا خیال یہ ہی آیا۔
"میرا خیال ہے کہ ہمیں اب چلنا چاہیے۔"
جانے اریشہ کو کیا ہوا وہ یک دم ہی اٹھ کھڑی ہوئی شاید وہ ایشال کی بے خودی محسوس کر چکی تھی' بے چینی اس کے چہرے سے عیاں تھی جو بھی تھا اس وقت سامنے بیٹھی لڑکی اس کی سوتن کے عہدے پر فائز تھی رشتہ پسند کا ہو

یا مجبوری کا اپنی نزاکتوں کا احساس ہر دم دلاتا ہے۔
"اتنی جلدی۔۔۔" ایشال کے کچھ کہنے سے قبل ہی نازیہ آنٹی بول اٹھیں۔
"میں نے سب کے لیے ڈنر تیار کروایا ہے۔"
"سوری آنٹی ہمیں پاپا کی طرف جانا ہے ہمارا ڈنر وہاں ہے اور وہ ویٹ کررہے ہوں گے چلو ایشال۔"
اس نے اطمینان سے بیٹھے ایشال کو پکارا' حبیبہ نے دیکھا وہ کچھ گھبرائی ہوئی تھی اسے حیرت ہوئی شاید اریشہ کو ایشال کی محبت پر بھروسا نہ تھا کیوں کہ جو بھروسا رکھتے ہیں وہ ایسے نہیں گھبراتے۔
"اوکے آنٹی ہم چلتے ہیں مما پاپا آپ کے ساتھ ڈنر کریں گے۔"
کھڑے ہوتے ہوئے ایشال نے نازیہ کو مخاطب کیا' پھر ایک نظر حبیبہ کے چہرے پر ڈالی جو شاہ زین سے مسکرا مسکرا کر محو گفتگو تھی اسے ایشال کے ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہ پڑتا تھا ایشال یہ محسوس کرچکا تھا اسے حبیبہ کا اس طرح خود کو نظرانداز کرکے شاہ زین سے باتیں کرنا قطعی پسند نہ آیا جو بھی تھا حبیبہ اس کی منکوحہ تھی۔۔۔ ابھی تک اس نے طلاق نہ دی تھی وہ ایک مرد تھا اور مرد کی انا کی تسکین ہمیشہ ایک عورت کو اپنے سامنے گڑگڑاتے دیکھ کر ہوتی ہے چاہے وہ مرد کتنا تعلیم یافتہ کیوں نہ ہو۔
لیکن یہاں تو وہ جس حبیبہ کا تصور لے کر آیا تھا صورت حال اس سے قطعی مختلف تھی' حبیبہ کا اسے اگنور کرنا' اسے ذرا نہ بھایا۔ وہ جو اس غلط فہمی میں تھا کہ حبیبہ اس کے انتظار میں نگاہیں فرش راہ کیے بیٹھی ہوگی اس کی یہ غلط فہمی ایک پل میں ہی دور ہوگئی۔ اپنی غلط فہمی کے دور ہوتے ہی وہ ایک دکھ اور تکلیف کے احساس میں گھر گیا بھول گیا یہ ابتدا اس کی طرف سے ہوئی تھی' وہ ہی تو تھا جس نے اتنے سال حبیبہ کو انتظار کی سولی پر لٹکا رکھا تھا اور خود اپنی بھرپور زندگی جی رہا تھا۔ بالآخر وہ حبیبہ کا اس طرح نظرانداز کرنا برداشت نہ کرسکا اور یک دم بول اٹھا۔
"اللہ حافظ حبیبہ۔"
اس کی زبان سے ادا ہونے والے ان بے اختیار الفاظ نے حبیبہ کو حیران کردیا' جواباً وہ کچھ بول ہی نہ پائی اور نہ ہی ایشال نے اس کے جواب کا انتظار کیا اور اریشہ کی سنگت میں لاؤنج کا دروازہ عبور کرگیا۔



"یہ زینب اور وجاہت بھائی کے درمیان کیا چل رہا ہے؟"
آج کئی دنوں بعد رابعہ' فائزہ سے ملنے آئی تھی اور آتے ہی اس کی طرف سے کیے جانے والے اس سوال نے فائزہ کو تھوڑا سا بوکھلا دیا۔
"کچھ بھی نہیں۔" اس کی زبان تھوڑا سا لڑکھڑا گئی۔
"وہ دراصل ہمارے پرانے محلے میں رہنے والی فضیلت آنٹی کی بیٹی ہے جو محلے کے بچوں کو سپارہ پڑھایا کرتی تھیں۔"
"یہ میرے سوال کا جواب نہیں ہے۔" رابعہ نے کڑے انداز میں تفتیش کی۔
"میں نے یہ پوچھا ہے کہ اس کا وجاہت بھائی سے کیا سلسلہ ہے' کیوں وجاہت بھائی سارا دن تمہارے گھر پائے جاتے ہیں اور میں نے یہ بھی سنا ہے کہ زینب بھی اوپر تمہارے گھر ہی ہوتی ہے خاص طور پر اس وقت جب وجاہت بھائی یہاں آتے ہیں۔"
"تمہیں یہ سب کس نے بتایا۔" فائزہ قدرے حیران ہوئی۔
"میں نے جب بھی بھائی کو فون کیا وہ تمہارے گھر ہی ہوتے ہیں اور اکثر ان کی باتوں میں زینب کا تذکرہ ہوتا ہے

جو ہر گزرتے دن کے ساتھ بڑھتا جا رہا ہے' میں جانتی ہوں کہ وہ کئی سالوں سے زینب کو پسند کرتے ہیں اور ان کی یہ پسند اب محبت میں ڈھل چکی ہے جس کا اندازہ ان سے بات کرنے والا ہر شخص با آسانی لگا سکتا ہے۔"

رابعہ نے ہر بات تفصیل سے بتائی جسے سن کر فائزہ نے دل ہی دل میں اللہ کا شکر ادا کیا ورنہ وہ جانے کیا سمجھی تھی۔

"جو آپ سوچ رہی ہیں ویسا کچھ بھی نہیں ہے زینب ایک شادی شدہ عورت ہے جس کی تین بیٹیاں ہیں۔" فائزہ اب قدرے مطمئن ہو چکی تھی۔

"شادی شدہ یا بچیاں ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا یہ سب کچھ کسی بھی انسان کو بھٹکنے سے روکنے کے لیے کافی نہیں ہے اس لیے بہتر ہے کہ تم ان دونوں پر نظر رکھو اور کوشش کیا کرو جب وجاہت بھائی آئیں زینب اوپر نہ آئے۔" رابعہ کے دل میں کچھ ایسا تھا جو اسے پریشان کر رہا تھا۔

"اچھا ٹھیک ہے بابا کر لوں گی کوشش' اب یہ بتاؤ تم نے کھانے میں کیا کھانا ہے؟" فائزہ قدرے اکتائی۔

"جو دل چاہے بنا لو....."

رابعہ کے جواب دیتے ہی فائزہ وہاں سے اٹھ کر باہر کچن کی طرف آ گئی کیوں کہ' وہ رابعہ کے پاس بیٹھ کر اس کے مزید سوالوں کے جواب نہیں دے سکتی تھی۔



"یہ رکھ لو....." وجاہت نے ایک پھولا ہوا براؤن لفافہ میری جانب بڑھایا۔

"یہ کیا ہے؟"

لفافہ تھامتے ہی میں نے کھول کر اندر جھانکا' ہرے اور نیلے نیلے نوٹ جنہیں دیکھتے ہی میں حیران رہ گئی۔

"یہ کس لیے ہیں؟" میں نے لفافہ وجاہت کی سمت واپس بڑھایا۔

"تمہارے لیے۔" اس نے لفافہ کو ہاتھ لگائے بنا جواب دیا۔

"میرے لیے کیوں؟" وجاہت کا اس طرح پیسے دینا مجھے بہت عجیب لگا۔

"کیوں اتنے سوال جواب کر رہی ہو زینب' رکھ لو میں اپنی خوشی سے دے رہا ہوں گرمیوں کی شاپنگ کر لینا۔"

"سوری وجاہت میں اتنی رقم ایسے نہیں رکھ سکتی۔"

میں نے فوراً" سے بیشتر ہاتھ میں پکڑا لفافہ بیڈ پر رکھ دیا وجاہت کا اس طرح پیسے دینا مجھے ذرا اچھا نہ لگا' ایسا محسوس ہوا جیسے وہ میری قیمت ادا کر رہا ہو۔

"میں چلتی ہوں فرہاد گھر آنے والا ہو گا۔" گھڑی میں ٹائم دیکھتے ہی میں سیڑھیوں کی جانب لپکی۔

"ایک منٹ زینب! میری بات تو سنو۔" وہ جلدی سے میرے سامنے آن کھڑا ہوا۔

"ناراض ہو گئی ہو؟" میری دلی کیفیت کا اندازہ اسے ہمیشہ بنا کہے ہی ہو جایا کرتا تھا۔

"نہیں....." میں نے خود پر بمشکل قابو پایا۔

"سوری زینب میرا مقصد تمہیں تکلیف دینا نہ تھا میں تو صرف....."

"ٹھیک ہے وجاہت ہم اس موضوع پر پھر کبھی بات کریں گے ابھی مجھے جانا ہے کیوں کہ کچھ ہی دیر میں فرہاد گھر آنے والا ہے اور مجھے نیچے جا کر روٹی پکانی ہے ورنہ وہ ناراض ہو جائے گا۔"

میں اس کے قریب سے گزر کر باہر نکل آئی۔



☆ ☆ ☆

"ایک بات پوچھوں۔"
وہ ٹیرس پر تنہا کھڑی جانے کن سوچوں میں گم تھی جب اس کے پیچھے شاہ زین آن کھڑا ہوا۔
"ہاں پوچھو۔" وہ مسکراتے ہوئے اس کی جانب پلٹی۔
"تمہیں دکھ نہیں ہوا ایشال اور اریشہ کو ایک ساتھ دیکھ کے..."
"کس بات کا دکھ۔"
حبیبہ کا لہجہ بالکل سادہ سا تھا جس میں کوئی دکھ یا پریشانی کہیں نہیں جھلک رہی تھی شاہ زین کے دل کو اطمینان سا حاصل ہوا۔
"یہ دکھ کہ جس جگہ تمہیں ہونا چاہیے تھا' وہاں ایشال کے برابر اریشہ کھڑی تھی دیکھو حبیبہ یہ سننا کہ 'ایشال نے تمہیں چھوڑ کر اریشہ کو اپنا لیا اتنا تکلیف دہ شاید نہ ہو جتنا ان دونوں کو اس طرح ایک ساتھ دیکھنا میری بات سمجھ رہی ہو نا۔"
حبیبہ کے چہرے پر چھائی مسکراہٹ دیکھ کر وہ کچھ کنفیوژ ہو گیا۔
"بہت اچھی طرح۔" وہ بدستور مسکراتے بولی۔
"ایک بات بتاؤں شاہ زین میں نے اپنی ماں کی زندگی سے ایک سبق بہت اچھے سے سیکھا ہے وہ یہ کہ 'زندگی کبھی بھی کسی ایسے شخص کے ساتھ نہ گزارو جو تمہاری قدر و قیمت نہ جانتا ہو ورنہ تمہاری زندگی خود تمہارے لیے عمر بھر کا روگ بن جائے گی' جانے لوگ صبر و شکر جیسے الفاظ صرف عورت ہی کے ساتھ کیوں منسوب کر دیتے ہیں اور مرد ان دو لفظوں سے مبرا کیوں ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے کہیں قرآن میں یہ ارشاد نہیں فرمایا کہ 'صبر و شکر کرنے والی صرف خواتین ہونی چاہئیں وہاں تو لفظ مومنین استعمال کیا گیا ہے' مگر افسوس ہم ہمیشہ عورت ہی کو یہ درس دیتے ہیں کہ ہمیشہ صبر کرے 'اللہ کا شکر ادا کرو' ایسے میں کوئی نہیں جانتا کہ وہ اپنے دل کو کہاں کہاں مارتی ہے' صرف ایک اچھے بننے کا جوش اسے اندر سے مار دیتا ہے ختم کر دیتا ہے' مرد کا ہر گناہ جائز اور عورت کی ایک ذرا سی غلطی پر پکڑ' صرف عورت ہی کھوٹ سے پاک کیوں ہونی چاہیے؟ کیوں ہر مرد چاہتا ہے کہ اس کی بیوی نیک اور پاکباز ہو؟ کیوں مرد کوشش نہیں کرتا خود سے منسوب عورتوں کو نیک اور پاکباز بنانے کی؟ کیوں ان کی دلی خواہشات کو اس قدر بے مول کر دیتا ہے کہ وہ سانس لیتے ہوئے بھی ڈرنے لگتی ہے کہ کہیں ٹوٹ کر بکھر نہ جائے؟ کیوں کرتے ہو تم سب مرد ایسا' کیوں عورت کی قدر نہیں کرتے؟"
اس کی آواز بھرا گئی وہ رو رہی تھی۔
"سب مرد ایک جیسے نہیں ہوتے حبیبہ بالکل اس طرح جس طرح سب عورتیں ایک جیسی نہیں ہوتیں۔" اس نے حبیبہ کے کندھے پر آہستہ سے اپنا ہاتھ رکھا۔
"تم' اریشہ' فضا تائی اور زینب چاچی کیا یہ سب عورتیں ایک جیسی ہیں' نہیں نا تو بس سب مرد بھی ایک جیسے نہیں ہوتے بالکل ایسے جیسے میں اور ایشال ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہیں' ایک نے تمہیں کھو دیا اور دوسرا تمہیں پانے کے لیے سرگرداں۔"
وہ نہایت ہلکے پھلکے انداز میں بول رہا تھا اور حبیبہ بڑے دھیان سے سن رہی تھی اس کا آخری جملہ سنتے ہی حبیبہ کے چہرے پر مسکراہٹ آگئی۔
"گڈ ہنستی رہا کرو تم مجھے ایسے ہی اچھی لگتی ہو۔" اس کی ہلکی ہلکی سرخ آنکھیں اور بکھرے گولڈن بال شاہ زین کو ایسا محسوس ہوا جیسے اگر وہ کچھ دیر اور یہاں کھڑا رہا تو شاید خود پر اپنا ضبط کھو دے۔
"بہت رات ہو گئی ہے سو جاؤ اب تم بھی۔"

اسے ہدایت دے کر وہ وہاں رکا نہیں بلکہ لمبے لمبے ڈگ بھرتا چند ہی پل میں اس کی نگاہوں سے اوجھل ہو گیا۔



"یہ میرے کپڑے ہیں پیک کر دو جمعرات کی شام میں عمرے پر جا رہا ہوں۔"

کچن کے دروازے کو کھڑے فرہاد نے مجھے ایسے اطلاع دی جیسے وہ دو دن کے لیے کسی دوسرے شہر جا رہا ہو' حالانکہ یہ مجھے دو دن قبل فضہ بھابھی بتا چکی تھیں کہ یاسمین فرہاد کے ساتھ عمرے پر جا رہی ہے پھوپھو بھی وہاں سے دونوں صباحت کی طرف دبئی جائیں گے مگر میں نے کوئی خاص توجہ نہ دی کیونکہ وہ ہمیشہ سے ہی ایسی بے پر کی اڑانے کی عادی تھیں لیکن اب فرہاد کے بتانے کے بعد کسی غلط فہمی کی گنجائش باقی نہ رہی۔

"کم از کم مجھے بتانا تو چاہیے تھا کہ میں عمرے پر جا رہا ہوں یہ کیا چھپ چھپا کر ساری تیاری کر لی اور جانے سے پہلے ایسے اطلاع دی جیسے کسی غیر کو بتایا جائے۔"

اس کے ہاتھوں میں موجود کپڑے کا تھیلا تھامتے ہوئے شکوہ خود بخود میری زبان سے پھسل گیا اور نہ چاہتے ہوئے بھی میری تیوری پر چند بل ابھر آئے۔

"یہ تو اللہ تعالیٰ کا کرم ہے وہ جب اپنے بندوں کو بلا لے اس میں اتنا ناراض ہونے والی کیا بات ہے نصیب والے اس کے در پر جاتے ہیں۔" تفخریہ لہجہ۔

میں جو کہنا چاہتی تھی وہ فرہاد کی سمجھ میں بھی نہیں آ سکتا تھا اسی لیے مزید بحث کرنے سے اچھا تھا خاموشی اختیار کر لی جائے۔

"جانا تو یاسمین آپا نے تھا لیکن ان کی بدولت میرا بھی سبب بن گیا' انہیں محرم کا مسئلہ تھا اسفند اور صمد بھائی دونوں نے ہی منع کر دیا جانتی ہو نا وہ تو اپنی اپنی بیویوں کے بغیر جاتے ہی نہیں ہیں اب ایسی بھی کیا عورت کی غلامی کہ بندہ کسی کام کا ہی نہ رہے کتنے عرصے سے صمد ٹال رہا تھا کہ صباحت بھابھی فارغ ہوں تو سب چلیں گے مگر نہ وہ فارغ ہوئیں اور نہ ہی صمد نے ہاں کی' بے چاری ان کے انتظار میں بیٹھی تھیں تو میں نے سوچا کیوں نہ میں ہی چلا جاؤں حالانکہ انہوں نے مجھ سے کہا بھی نہیں تھا یہ تو ثواب کا کام ہے جس کے بھی حصہ میں آ جائے۔"

جانے وہ کیا کیا بول رہا تھا مجھ میں اب مزید سننے کی تاب نہیں تھی اس لیے میں نے اسے درمیان میں ہی ٹوک دیا۔

"مجھے اپنے سارے کپڑے نکال دو میں پیک کر دوں۔" مجھے اس کی کسی بات میں کوئی دلچسپی نہیں تھی وہ کیا' کیوں اور کب جا رہا تھا مجھے اس سے کوئی سروکار نہ تھا۔

"ایک تو میں جب بھی کہیں جانے لگوں تمہارا موڈ پہلے ہی آف ہو جاتا ہے شکر نہیں کرتیں کہ 'اللہ تعالیٰ نے مجھے عمرے کی سعادت کے قابل سمجھا الحمدللہ بنا لیا تمہاری جگہ کوئی اور عورت ہوتی تو یہ سب سن کر خوش ہو جاتی۔"

میں اس کی تمام باتوں کو نظر انداز کر کے اندر کمرے میں آ گئی کیونکہ میرا موڈ اس وقت کسی بات پر بھی فرہاد سے الجھنے کا نہ تھا۔



"تمہاری طبیعت ٹھیک ہے ایشال۔"

وہ جب سے نازیہ آنٹی کے گھر سے آیا تھا ایسا ہی کھویا کھویا سا تھا کہ اریشہ سے برداشت نہ ہوا اور اس نے ٹوک ہی دیا۔

"نہیں سر میں بہت شدید درد ہے۔"
اس نے کروٹ بدل کر آنکھیں موند لیں' وہ جھوٹ بول رہا تھا اس بات کا اندازہ اریشہ کو ہو چکا تھا۔
"ایشال۔"
اس نے ایک بار پھر اسے پکارا۔
"ہاں بولو کیا بات ہے؟"
اب وہ مکمل طور پر اس کی جانب متوجہ تھا۔
"مما نے کسی لیڈی ڈاکٹر سے اپائنٹمنٹ لیا ہے۔"
"اچھا تو تم چلی جانا۔"
جواب دے کر اس نے ایک بار پھر سے کروٹ بدل لی۔
"مجھے اکیلے نہیں جانا تمہیں بھی میرے ساتھ جانا ہے وہ تمہارا چیک اپ بھی کریں گی۔"
اریشہ نے ہاتھوں پر لوشن لگاتے ہوئے ڈریسنگ کے شیشہ سے اس کی جانب دیکھا جو بدستور آنکھیں موندے لیٹا تھا۔
"مجھے کسی چیک اپ کی ضرورت نہیں ہے۔"
"لیکن ایشال تمہیں ایک دفعہ تو ڈاکٹرز کے دیے ہوئے سارے ٹیسٹ کروانے چاہئیں اس میں آخر برائی کیا ہے جو تم ہر بار منع کر دیتے ہو۔"
اسے ایشال کا انکار کرنا ہمیشہ سے زیادہ برا لگا۔
"مجھے نیند آرہی ہے لائٹ بند کر دو۔"
یہ اس کی بات کا جواب نہیں تھا' مگر اس وقت وہ مزید کوئی بات کر کے اس سے الجھنا نہ چاہتی تھی اس لیے خاموشی سے اٹھ کر لائٹ بند کر دی۔



"ہمیں معاف کر دو حبیبہ ہم تمہارے گناہ گار ہیں ساری زندگی ہم نے عیش و عشرت میں گزار دی اور کبھی پلٹ کر نہیں دیکھا ہماری ماں اور بہن کن حالوں میں زندہ ہیں۔"
جاذبیہ نے اس کے سامنے ہاتھ جوڑتے ہوئے معافی مانگی۔
"مجھے آپ لوگوں سے کوئی شکوہ نہیں اور جہاں تک میں سمجھتی ہوں ان حالات میں ہر شخص اپنی جگہ درست تھا۔" اس کا سپاٹ لہجہ بالکل پرسکون تھا۔
"میں تو سمجھ دار تھی جانتی تھی کہ میری ماں کن حالات میں زندگی بسر کر رہی ہے پھر بھی وقت پڑنے پر دوسروں کے ساتھ شامل ہو گئی ان سنگسار کرنے والوں کے ساتھ جن کے ہاتھوں میں نوکیلے پتھر تھے۔"
مریم آپا کے لہجہ میں تاسف چھلک رہا تھا۔
"اب ان باتوں کا کوئی فائدہ نہیں ہے مریم آپا وقت سب کچھ روند کر گزر گیا۔" اس کی آواز میں آنسوؤں کی نمی گھل گئی۔
"میری ماں آپ سب کی ایک جھلک دیکھنے کے لیے ترستی اس دنیا سے چلی گئی ان کے کان آپ کی آواز سننے کے خواہش مند تھے مجھے تو خیر آپ لوگوں نے کبھی اپنی سگی بہن نہ سمجھا مگر معاف کیجیے گا' وہ تو آپ کی سگی ماں تھیں نا کتنا سمجھایا تھا آپ لوگوں کو سالار انکل نے مگر آپ دونوں نے وہ کیا جو فضہ تائی نے چاہا اور ان کے کہنے پر

عمل کرتے ہوئے اپنی سگی ماں سے ہر ناطہ توڑ لیا۔"

"ناطہ ہم نے نہیں توڑا تھا حبیبہ۔"

جاذبیہ کے لہجہ میں شکوہ ابھرا۔

"وہ ہمیں چھوڑ کر گئی تھیں بالکل بے یارومددگار اور بے آسرا' جانتی تھیں کہ 'ہمارے باپ کو ہم سے کوئی سروکار نہ تھا ہمارے لیے تو سب کچھ ہماری ماں ہی تھی ہمارے ہر دکھ درد کی ساتھی پھر کیوں اس نے ہمارے ساتھ یہ سب کیا' صرف ہمارے باپ سے انتقام لینے کی خاطر' اسے نیچا دکھانے کے لیے ہم سب کو برباد کردیا تم فضہ تائی کو کتنا بھی برا سمجھو مگر سچ تو یہ ہے کہ 'ہمارے لیے سب کچھ وہ ہی ہیں انہوں نے ماں نہ ہوتے ہوئے بھی ہمیں ماں بن کر پالا۔"

"سچ تو یہ ہے کہ جاذبیہ باجی کہ کئی دفعہ ہماری زندگی میں وہ سب کچھ ہو جاتا ہے جس کے لیے ہم کوئی پلاننگ نہیں کرتے جہاں تک میں سمجھتی ہوں زندگی پلاننگ سے نہیں گزرتی' اس کا تو کام گزرنا ہے اور یہ گزرتی چلی جاتی ہے کئی دفعہ تو بنا سوچے سمجھے وہ سب ہو جاتا ہے جو ہماری قوت فیصلہ کو ختم کر دیتا ہے اور ہم ایک مشین کی مانند وہ سب کرتے چلے جاتے ہیں جو کرنا نہیں چاہتے اور شاید اسی کو نصیب کہتے ہیں۔"

وہ ذرا سی ذرا سانس لینے کے لیے رکی۔

"یہ سب کچھ کہنے کا میرا مقصد یہ نہیں ہے کہ میں اماں کی وکالت کر رہی ہوں یا یہ کہ اماں نے جو کیا صحیح کیا' میں تو آپ کو صرف یہ بتانا چاہتی ہوں کہ آپ دونوں کی طرح میں بھی فرہاد ہی کی بیٹی ہوں آپ کی سگی بہن اور میرا مقصد صرف یہ ہی ثابت کرنا ہے آپ لوگوں نے جو کچھ میرے لیے دوسروں سے سنا وہ محض من گھڑت تھا سچ وہ ہے جو میں آپ دونوں کو بتا رہی ہوں۔"

بولتے بولتے اس کی آواز رندھ گئی۔

اس کے الفاظ دونوں کو شرمندہ کر گئے' سچ تو یہ تھا کہ 'اب ان تمام باتوں کا کوئی فائدہ نہ تھا یہ سب تو زینب کی موت کے ساتھ ہی شاید ختم ہو گیا تھا۔



"ایشال اس دن کے بعد آپ سے نہیں ملا۔" نازیہ نے سالار کی جانب دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"نہیں اور مجھے حیرت ہے صمد نے بھی اس سلسلے میں مجھ سے کوئی بات نہیں کی۔" نازیہ کی بات بنا کہے ہی وہ سمجھ چکا تھا۔

"تو پھر آپ کو خود انہیں فون کر کے پوچھنا چاہیے تاکہ معاملہ ایک طرف ہو اور ہم کسی نتیجہ پر پہنچ سکیں۔"

"ٹھیک ہے میں کل ہی دونوں کو فون کرتا ہوں۔" سالار اس کی بات سے متفق ہوتا ہوا بولا۔

"یہ حبیبہ کہاں ہے شام سے دکھائی نہیں دے رہی۔"

"گھر ہی میں ہے' آج مریم اور جاذبیہ اس سے مل کر گئی ہیں تب سے ہی ڈسٹرب ہے اب تو میرا خیال ہے سو گئی ہے۔"

اللہ تعالیٰ اب اس کی تمام مشکلات جلد از جلد آسان کرے اور اس سلسلے میں کی جانے والی ہماری کوششوں کو کامیاب فرمائے۔"

سالار نے اٹھتے ہوئے دل کی گہرائیوں سے اس کے حق میں دعا کی۔

"آمین۔"

جواباً" تازیہ نے صدق دل سے آمین کہا۔



رات کا جانے کون سا پہر تھا جب ایشال کی آنکھ کھل گئی۔ اسے کچھ بے چینی سی محسوس ہوئی کروٹ بدل کر اپنے قریب لیٹی اریشہ پر ایک نظر ڈالی ایک دم اسے ایسا محسوس ہوا جیسے اریشہ کا وجود حبیبہ کی صورت میں ڈھل گیا ہو وہ چونک اٹھا جلدی سے قریب رکھا موبائل اٹھا کر آن کیا' اس کی روشنی میں ایک بار پھر اریشہ کا جائزہ لیا تاکہ' اس کے نقوش واضح ہو سکیں جو حبیبہ کے تصور میں کہیں کھو گئے تھے وہ اٹھ بیٹھا۔

"پتا نہیں یہ مائیں اولاد کی اس قدر برین واشنگ کیوں کرتی ہیں' جب پاپا نے میرا نکاح حبیبہ سے کیا تھا تو کیا ضرورت تھی مما کو' بلاوجہ بہکانے کی انہیں پاپا کا ساتھ دینا چاہیے تھا نہ کہ مجھے غلط راستے پر ڈال کر بلاوجہ حبیبہ بے چاری کی زندگی برباد کی۔"

اپنی غلطی کا الزام دوسروں پر ڈالنا اس کی پرانی عادت تھی جس میں اسے کمال حاصل تھا۔

"بری بات ہے ایشال اپنی کسی بھی غلطی کا ذمہ دار دوسروں کو مت ٹھہراؤ مان جاؤ دونوں بار قصور تمہارے دل کا ہی تھا۔"

اس کے دماغ نے اسے سرزنش کی' وہ اٹھ بیٹھا' جانتا تھا کہ اب نیند نہیں آنی' اپنے پاس رکھا سگریٹ کا پیکٹ لیے وہ باہر ٹیرس میں آگیا کمرے کی گھٹن سے باہر نکلتے ہی اسے قدرے سکون ملا۔

"اب پتا نہیں یہ سالار انکل مجھ سے کیوں ملنا چاہتے ہیں۔ سب کچھ جانتے ہوئے بھی اس نے خود سے سوال کیا۔"

"مجھے یہاں اب مزید نہیں رکنا چاہیے لندن واپس چلے جانا چاہیے تاکہ' وہاں کوئی مجھ سے وہ ڈیمانڈ نہ کرے جو میرے لیے پورا کرنا ابھی فی الحال ممکن نہیں رہا۔"

اس نے ریت میں سر ڈال کر زندگی گزارنے کا فیصلہ کیا۔

"لیکن کب تک' آخر تو مجھے کوئی ایک فیصلہ کرنا ہی ہوگا پھر اس قدر گھبرانے یا ڈرنے والی کیا بات ہے' میری زندگی ہے اور مجھے جو بہتر لگے وہ سب سے کہہ دینا چاہیے۔"

اس سوچ کے دماغ میں آتے ہی اس کا دل قدرے مطمئن ہو گیا اور وہ وہیں ٹیرس پر موجود کرسی پر بیٹھ گیا۔



میں جیسے ہی سیڑھیوں سے نیچے اتری صحن میں رکھی چارپائی پر موجود رنگ برنگے کپڑے دیکھ کر وہیں رک گئی۔

"یہ سب کس کے ہیں؟"

میں نے چارپائی کے قریب کھڑے فرہاد کو دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"یہ یاسمین آپا کے ہیں میرے بیگ میں ہی رکھ دو۔"

اس نے تمام کپڑے قریب موجود شاپر میں ایک ایک کر کے ڈال دیے اور پھر وہ پلاسٹک کا تھیلا میری جانب بڑھایا۔

"سعودیہ میں بہت گرمی ہے' صمد نے بتایا ہے کہ دبئی بھی خاصا گرم ہے اس لیے ہلکے کپڑے لے کر آنا سو' آپا نے مجھے فون کیا کہ ان کے لیے کچھ کپڑے لے کر سلوالوں ان کے شوہر کا تو تمہیں پتا ہی ہے عجیب ڈھیٹ سا آدمی ہے بیوی پر ایک روپیہ خرچ کرنا گناہ سمجھتا ہے مجھے تو حیرت ہے کہ اس نے عمرے کی مد میں خرچ ہونے والی رقم جانے کیسے دے دی' اسی لیے میں نے آپا کو منع کر دیا تھا کہ اب مزید اس سے کچھ نہ مانگے ایسا نہ ہو کہ بلاوجہ کا فساد

کھڑا کردے۔"

میرے سوال کا جواب خاصا تفصیلی تھا جسے سنتے ہی نہ چاہتے ہوئے بھی مجھے غصہ آگیا۔

"گرمیاں صرف سعودیہ یا دبئی میں نہیں آتیں' یہاں بھی آتی ہیں مجھے اور بچیوں کو بھی اتنی ہی گرمی لگتی ہے جتنی یاسمین آپا کو' تمہارا فرض تھا فرہاد ان کی شاپنگ کرتے وقت ہمیں بھی یاد رکھتے۔"

"ارے اس میں اتنا غصہ ہونے والی کیا بات ہے۔" وہ حیران ہوا۔

"اس گھر میں جو کچھ ہے سب تمہارا ہے میں نے تو تم سے کبھی کسی بات کا حساب نہیں مانگا تمہارا جو دل چاہے کھاؤ' جیسے دل چاہے استعمال کرو' تمہارے گھر سے کوئی آئے کوئی جائے میں نے کبھی سوال نہیں کیا اور جہاں میں اپنی بہن پر ایک روپیہ خرچ کردوں وہاں تم لڑنے جھگڑنے لگتی ہو کم از کم اتنا تو احساس کیا کرو کہ میری ایک ہی بہن ہے۔"

حسب معمول اسے بہت برا لگا' خفگی سے اس کے چہرے کے تاثرات بگڑ گئے۔

"اس گھر میں ہے ہی کیا جو میں استعمال کرتی ہوں یا اپنے گھر والوں پر لٹادیتی ہوں اور یہ بات تم بہت اچھی طرح جانتے ہو میرے گھر والے یہاں آکر ایک وقت کا کھانا بھی نہیں کھاتے۔"

"دراصل تم ایک ناشکری عورت ہو۔"

دھیما لہجہ اور سخت الفاظ ہمیشہ سے اس کا وطیرہ رہے۔

"اور تم جیسی عورت کبھی کسی کا احسان نہیں مان سکتی تمہارے لیے کچھ بھی کرلوں تم ساری زندگی ایسی ہی رہو گی۔"

کپڑے کا تھیلا اٹھائے وہ اندر چل دیا۔

"ایسا کون سا احسان ہے تمہارا مجھ پر جو کوئی شوہر اپنی بیوی پر نہیں کرتا سوائے تمہارے۔" لاکھ کوشش کے میرا غصہ کم نہ ہوا۔

"دراصل زینب تمہارا مسئلہ یہ ہے کہ تم دوسروں سے جیلس ہوجاتی ہو' چاہے وہ فضہ بھابھی ہوں یا یاسمین آپا' تمہیں تکلیف صرف یہ ہے کہ میں اپنی بہن کے ساتھ عمرہ کرنے کیوں جارہا ہوں۔" اس کا سلگتا لہجہ جو مجھے سرتاپا آگ کر گیا۔

"ایک مسلمان ہونے کے ناطے صرف پانچ وقت کی نماز' تہجد' عمرے' حج تم پر فرض نہیں ہے فرہاد میرے بھی کچھ حقوق ہیں جن کے تم ذمہ دار ہو۔"

میں حلق کے بل چلائی اور بھول گئی کہ مریم سامنے کمرے کے دروازے منہ کھولے کھڑی مجھے ہی تک رہی ہے۔

"اپنی آپا کا تمہیں ساری زندگی خیال رہا میرا کوئی احساس ہے تمہیں میرے کسی بھی گناہ ثواب کا ذمہ دار کون ہے؟ کوئی بھی ایسا گناہ جو تمہاری غفلت کے باعث مجھ سے سرزد ہوا اس کا حساب کون دے گا کبھی سوچا ہے تم نے یہ۔" میں رونے لگی۔

"میں جب بھی کوئی نیکی کا ارادہ کرتا ہوں تم اسے ہمیشہ اسی طرح ہی رو دھو کر برباد کرنے کی کوشش کرتی ہو۔"

کپڑوں کا تھیلا اندر کمرے میں پھینک کر وہ باہر نکل گیا۔

"لعنت ہے مجھ پر جو سب کچھ ہوتے ہوئے ایسے بے فیض مرد کے ساتھ اپنی زندگی برباد کررہی ہوں' سالار تو مجھ سے دور ہوگیا لیکن وجاہت کو اب میں کبھی نہیں چھوڑوں گی چاہے اس کے لیے مجھے سب کچھ چھوڑنا پڑے میں دکھاؤں گی اس شخص کو کہ دنیا میں ایسے لوگ بھی ہیں جو میری قدر کرتے ہیں' مجھ سے محبت کرتے ہیں۔"

میں آنسو پونچھتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی' کپڑوں کا تھیلا وہیں فرش پر پڑا تھا جسے میں نے ہاتھ بھی نہ لگایا' الماری میں کپڑوں کے نیچے ایک موبائل موجود تھا جو مجھے وجاہت نے دیا تھا جس کا نمبر صرف اس کے پاس تھا لیکن' آج تک میں نے خود اسے فون نہیں کیا تھا اب فرہاد کے رویہ نے مجھے اتنا تاؤ دلایا کہ' میں نے باہر دروازے کی کنڈی لگائی موبائل نکالا اور وجاہت کا نمبر ملانے لگی تاکہ اس سے بات کر کے اپنی فرسٹریشن دور کر سکوں فرہاد کا رویہ میرے اندر سرکشی کو ابھار رہا تھا جس کی کوئی پروا اب مجھے بھی نہ رہی تھی۔



"میں نے اپنا ارادہ بدل دیا ہے پاپا۔" وہ سینے پر ہاتھ باندھے صمد کے سامنے کھڑا تھا۔

"کون سا ارادہ۔"

اس نے بات اتنی اچانک شروع کی تھی کہ صمد کو سمجھ ہی نہ آیا کہ وہ کیا کہنا چاہ رہا ہے۔

"میں حبیبہ کو طلاق نہیں دوں گا۔"

اس کے لہجہ کی سختی چہرے پر بھی در آئی۔

"واٹ۔"

اس کی بات سنتے ہی صمد کو ایک جھٹکا سا لگا۔

"تمہارا دماغ تو ٹھیک ہے' ہوش میں ہو تم جانتے ہو..... تم کیا کہہ رہے ہو؟"

"شکر الحمدللہ میں باقائمی ہوش و حواس آپ سے یہ بات کہہ رہا ہوں کہ' مجھے حبیبہ کو طلاق نہیں دینی وہ میری منکوحہ ہے اور زبردستی کوئی بھی مجھے اس بات کے لیے مجبور نہیں کر سکتا کہ میں حبیبہ کو طلاق دوں یہاں تک کہ آپ بھی نہیں میں عاقل و بالغ ہوں اور اپنے ہر فیصلے کا اختیار قرآن و سنت کی رو سے میرے پاس ہے۔"

"بھاڑ میں گئے تم اور تمہارے فیصلے' تم نے تو زندگی کو ایک مذاق بنا لیا ہے۔ تمہارا ہر فیصلہ صرف تمہاری اپنی ذاتی انا کے لیے ہے۔ دوسروں کا احساس تو تم میں قطعی ختم ہو گیا ہے شرم آنی چاہیے تمہیں' دو لڑکیوں کی زندگی اپنے ہاتھوں برباد کرتے ہوئے۔" غصہ سے ان کا سانس تیز ہوا۔

"آپ بھول گئے شاید....."

اس پر صمد کے غصہ کا قطعی کوئی اثر نہ ہوا۔

"ہمارا مذہب ہمیں چار شادیوں کی اجازت دیتا ہے اور حبیبہ سے اپنی شادی برقرار رکھنے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ میں خدانخواستہ اریشہ کو چھوڑ رہا ہوں میں اتنا کماتا ہوں کہ دو بیویوں کی کفالت کر سکتا رہا۔"

اپنے دونوں ہاتھ سینے پر باندھے وہ صمد کی جانب تکتے ہوئے بولا۔

"تم جانتے ہو کہ چار شادیوں کی اجازت کن شرائط کے تحت ہمارے مذہب نے دی ہے۔"

صمد اس کے مقابل آن کھڑے ہوئے۔

"ہاں میں نے اپنے دین کا مکمل طور پر مطالعہ کیا' پھر ایک عالم دین سے ملاقات کی اور اس کے بعد آپ تک آیا۔" وہ بالکل مطمئن لہجہ میں بولا ایسے جیسے سارے فیصلے کر کے آیا ہو۔

"اگر آپ کو خدشہ ہو کہ آپ کی نسل آگے نہیں بڑھ سکتی' اور آپ کی بیوی اولاد پیدا کرنے کے قابل نہیں ہے تو اس صورت میں آپ دوسری شادی کر سکتے ہیں' بشرطیکہ آپ دونوں کے برابری کے حقوق ادا کرنے کے قابل ہوں۔ میں اپنی نسل آگے بڑھانا چاہتا ہوں اس لیے حبیبہ کے ساتھ ازدواجی زندگی گزارنا میری ضرورت ہے اور مجھے امید ہے کہ آپ ساری بات اچھی طرح سمجھ گئے ہوں گے۔"

یہ کہہ کر وہ وہاں رکا نہیں اور تیزی سے چلتا باہر نکل گیا اس کے کیے گئے فیصلے نے صمد کو اپنی جگہ ساکت کر دیا انہیں ایسا محسوس ہوا کہ اب شاید وہ ہلنے جلنے کے قابل بھی نہیں رہے۔ انہیں افسوس ہوا کیوں بلاوجہ ایک ایسی شرط رکھی جس نے زندگی کے اس مقام پر آ کر انہیں ایک ایسے دوراہے پر لا کھڑا کیا جس کے دونوں طرف سوائے موت کے کچھ بھی نہ تھا۔



"کیا مصیبت ہے زینب تھوڑا ذرا پیچھے ہو کر لیٹو ایک تو گرمی اس قدر ہے نیند ہی مشکل سے آتی ہے اور جو آئی وہ تم نے ہاتھ مار کر خراب کر دی۔"

میں گہری نیند میں تھی جب فرہاد نے مجھے کندھا پکڑ کر ہلایا اس کا موڈ سخت خراب تھا شاید میرا ہاتھ لگنے سے اس کی نیند خراب ہو گئی تھی' میں یکدم ہی شرمندہ سی ہو گئی ایک پل میں ایسا لگا جیسے بیڈ کے دوسرے سرے پر کوئی اجنبی لیٹا ہو' میں فوراً "بیڈ کے کنارے پر ہو گئی' فرہاد کروٹ لے کر مزید دور ہو گیا اپنی نیند خراب ہونے پر وہ ابھی بھی بڑبڑا رہا تھا۔

مجھے بہت ہی عجیب لگا اس کے اس رویہ نے مجھے ایک بار پھر دل برداشتہ کر دیا میں نے ایک جھٹکے سے تکیہ اٹھایا اور نیچے فرش پر آ لیٹی' اس کے بعد ساری رات مجھے نیند ہی نہ آئی' اپنی توہین کے احساس نے مجھے سونے ہی نہ دیا اور اس کے بعد آنے والی ہر رات میرا اس بستر سے دل اچاٹ ہو گیا' بے شک مجھے فرش پر نیند نہیں آتی تھی مگر میں نیچے تکیہ رکھ کر سونے کی عادی ہونے لگی۔

حسب روایت مجھ میں آنے والی اس تبدیلی کا فرہاد پر کوئی اثر نہ ہوا شاید کچھ لوگ پتھر کی مانند ہوتے ہیں جن پر زمانے کے سرد و گرم اثرانداز نہیں ہوتے۔



"آ جائیں آنٹی میں بالکل ریڈی ہوں۔"

حبیبہ کی آواز سن کر شاہ زین نے جو پلٹ کر دیکھا تو پلکیں جھپکنا بھی بھول گیا۔ رائل بلیو ڈریس میں وہ نظر لگ جانے کی حد تک خوب صورت دکھائی دے رہی تھی۔

"ہاں بس تمہارے انکل کا ویٹ کر رہی ہوں جانے کہاں رہ گئے۔"

نازیہ نے اپنی ساڑھی کا پلو درست کرتے ہوئے حبیبہ کا مکمل جائزہ لیا آج حنظلہ کے بیٹے کی سالگرہ تھی جس میں مریم نے اسے بڑے دل سے مدعو کیا تھا' ویسے بھی وہ جب سے آئی تھی اس کی فضہ تائی سے ملاقات نہیں ہوئی تھی۔ حالیہ ہونے والے فالج کے باعث وہ کہیں بھی آنے جانے سے قاصر تھیں اور اب وہ بھی حبیبہ سے ملنے کو بے تاب تھیں' جس کی اطلاع اسے مریم اور صباحت آنٹی دونوں دے چکی تھیں جبکہ' وہ خود بھی فضہ تائی کو دیکھنا چاہتی تھی ان سے ملنا چاہتی' یہ ہی وجہ تھی کہ اس نے مریم کو ایک بار بھی منع نہیں کیا اور ٹائم پر تیار ہو کر نیچے آ گئی۔

"آپ نے فون نہیں کیا؟ انہیں یاد تو کروائیں ہو سکتا ہے بھول گئے ہوں۔"

بمشکل اس سے نظریں ہٹا کر شاہ زین ماں کی طرف متوجہ ہوا۔

نازیہ نے بنا کوئی جواب دیے ہینڈ بیگ کے پاس رکھا اپنا سیل اٹھایا اور سالار کا نمبر ملانے لگی۔

"مجھے یقین ہے آج اس محفل میں تم سے زیادہ حسین کوئی نہ ہو گا۔" شاہ زین نے سر تاپا جائزہ لیتے ہوئے اسے سراہا۔

"میں نے سنا ہے اماں بھی جب کسی خاندانی تقریب میں جاتی تھیں تو وہاں ان سے زیادہ حسین کوئی اور نہ دکھتا تھا یا شاید سب حسین ان کے سامنے ماند پڑ جاتے تھے۔"
وہ ایک بار پھر سے ماضی کی یادوں میں گم ہو گئی۔
"گاڑی نکالو شاہ زین ہمیں دیر ہو رہی ہے۔"
نازیہ آنٹی کی آواز اسے پل بھر میں ماضی سے حال کی طرف کھینچ لائی۔
"کیوں انکل ہمارے ساتھ نہیں جا رہے؟" اس نے حیران ہوتے ہوئے نازیہ کی جانب دیکھا۔
"وہ کسی میٹنگ میں ہیں فارغ ہو کر سیدھے وہیں آجائیں گے۔"
نازیہ نے شیشے کا دروازہ دھکیلتے ہوئے اسے اطلاع دی اور وہ ان کی تقلید میں باہر آگئی جہاں شاہ زین گاڑی اسٹارٹ کیے ان کا منتظر کھڑا تھا۔



"تم کہاں سے آرہی ہو؟"
مجھے تیار بنی سنوری دیکھ کر فرہاد کو اچنبھا ہوا اس لیے وہ پوچھے بنا نہیں رہ سکا۔
"فائزہ کے ساتھ اس کی بہن کے گھر گئی تھی۔"
اسے قطعی نظرانداز کرتی میں اندر کمرے میں آگئی وہ بھی میرے پیچھے چلا آیا۔
"جانے سے پہلے روٹی تو پکا جاتیں کب سے بھوکا بیٹھا تمہارا انتظار کر رہا ہوں۔"
"ہوٹل سے لے آتے۔" مختصر جواب دے کر میں نے الماری کھولی تاکہ کپڑے تبدیل کر سکوں۔
"تم نے یہ سوٹ کب بنوایا؟"
شاید اسے خیال آگیا تھا کہ میرے تن پر موجود لباس اس کا خریدا ہوا نہیں ہے' اس کے تجزیہ نے مجھے حیران کیا میں جو ہمیشہ سمجھتی رہی کہ فرہاد نے مجھ پر کبھی توجہ نہ دی' آج مجھے اپنے اس خیال کی تردید کرنا پڑی۔
"پچھلی بار جب میں گھر گئی تھی اماں نے کچھ رقم دی تھی اس میں سے ہی فائزہ کے ساتھ شاپنگ پر جا کر یہ سوٹ خریدا تھا۔"
"خیریت ہے تمہاری اماں بھی تمہیں کپڑوں کے لیے کچھ دیتی ہیں آج سے پہلے تو ایسا کبھی نہیں ہوا۔" وہ تھوڑا سا مشکوک ہوا۔
"اپنے پیسے گن لو ان میں سے کچھ نہیں لیا۔"
فرہاد کا شک محسوس کرتے ہی میں تلخ ہوئی اور بنا اس کا جواب سنے ہینگر سے کپڑے نکال کر باتھ روم میں گھس گئی' ویسے بھی اب میں نے اس کی باتوں کا اثر لینا چھوڑ دیا تھا۔



وہ جیسے ہی اندر داخل ہوئی وہاں کی سج دھج دیکھ کر حیران رہ گئی ایک پل کو اسے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ حبیبہ نہیں بلکہ معمولی لباس میں ملبوس زینب ہو جیسے وہاں موجود ہر شخص پر غرور نگاہوں سے گھور رہا ہے اس کا دل دکھ سے بھر گیا کاش ہمارے پاس کوئی ایسا آلہ ہوتا' جس سے ہم ہر عورت کے اندر چھپے احساسات کو جانچ سکتے تو' ہمیں پتا چلتا کہ اپنی فیلنگز کے اعتبار سے دنیا کی ہر عورت دوسری سے مختلف ہے تو شاید ہم کسی ایک عورت کو دوسری عورت کی مثال دینے سے گریز کرا کرتے۔
"ارے وہاں کیوں کھڑی ہو آگے آؤ تمہیں فضہ تائی سے ملواؤں۔"

اسے اپنی جگہ ساکت کھڑا دیکھ کر مریم تیزی سے اس کی جانب آئی اور حبیبہ اس کی ہمراہی میں قدم گھسیٹتی اس جانب چل دی جہاں وہیل چیئر پر موجود تائی اس عمر اور بیماری میں بھی ایک شان بے نیازی کے ساتھ موجود تھیں۔ وہیل چیئر کے پیچھے کھڑی خاتون غالباً"ان کی ملازمہ تھی جس کی نشاندہی اس کا لباس کر رہا تھا۔ اس کے ہاتھ میں تائی کے لیے اورنج جوس اور ٹشو پیپر تھا جس سے وہ بار بار تائی کا منہ صاف کر رہی تھی۔ حبیبہ کے ذہنی رو بھٹک کر پھر وہاں چلی گئی۔

جہاں اس کی ماں بے یارومددگار بستر پر پڑی ایڑیاں رگڑ رہی تھی تو کیا اس کی ماں دنیا کی واحد گناہ گار عورت تھی' جسے اتنی سخت سزا کے عمل سے گزرنا پڑا یا شاید آخرت کے عذاب سے وہ پکڑ بہتر ہے' جو دنیا میں ہی ہو جائے کم از کم یہ احساس تو رہتا ہے کہ ہم اپنے اللہ کو یاد ہیں وہ ہمیں بھولا نہیں ورنہ ہماری رسی دراز کر دیتا۔

"تائی یہ حبیبہ ہے میری چھوٹی بہن۔"

اس کے کندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے مریم آپا نے اسے تائی کے سامنے لا کھڑا کیا۔

"ہاں میں پہچان گئی یہ ہو بہو زینب جیسی ہے سوائے ایک چیز کے۔" حبیبہ چونک گئی وہ جانے کیا کہنے والی تھیں۔

"اس کی آنکھیں بالکل اپنے باپ جیسی ہیں اللہ بخشے فرہاد کی آنکھیں بھی اتنی ہی خوب صورت تھیں۔ وہ مرد تھا اس لیے اس کی آنکھوں کا بھورا رنگ اتنا نمایاں نہ ہوتا تھا جتنا حبیبہ کا ہو رہا ہے۔"

تائی نے رک رک کر بمشکل اپنے الفاظ مکمل کیے فالج کے باعث ان کی بولنے کی صلاحیت خاصی متاثر ہوئی تھی جس کا اندازہ حبیبہ کو ابھی ابھی ہوا اس نے اپنا سر تائی کے سامنے جھکا دیا کیونکہ وہ اس وقت اس ماحول میں کچھ بھی کہنے کی صلاحیت شاید کھو چکی تھی اس کا ماضی اس پل اس کے بالکل ساتھ آن کھڑا ہوا تھا۔

"جیتی رہو اللہ نصیب اچھا کرے۔" تائی نے اپنا لرزتا ہاتھ اس کے سر پر رکھ کر دعا دی۔

"آمین۔"

آہستہ آواز میں کہتی وہ وہاں سے ہٹ گئی اس فنکشن میں اسے ایشال اور اریشہ نظر نہ آئے۔ مریم نے بتایا ان دونوں نے اپنے کسی دوست کے گھر انوائیٹ ہونے کے باعث یہاں آنے سے معذرت کر لی تھی' سالار انکل بھی خاصے لیٹ پہنچے۔ حبیبہ نے دیکھا وہ اور انکل صمد ایک دوسرے کے برابر بیٹھے آہستہ آہستہ جانے کیا گفتگو کر رہے تھے اسے محسوس ہوا جیسے اس گفتگو کا محور اس کی ذات ہو اس نے ایک دوبار جب بھی نگاہ اٹھا کر دیکھا انکل سالار کو اپنی طرف بھی متوجہ پایا۔

وہ کچھ الجھ گئی اسے سالار انکل کچھ پریشان دکھائی دیے کیوں وہ جان نہ پائی۔ گھر واپسی میں بھی سالار انکل سارے راستے خاموش سے تھے ایک دوبار نازیہ آنٹی نے پوچھا مگر کوئی جواب نہ پا کر چپ کر گئیں۔

"کیا بکواس ہے یہ دماغ تو نہیں خراب ہو گیا اس کا۔"

شاہ زین کی تیز آواز سن کر وہ وہیں سیڑھیوں کے سرے پر رک گئی۔ نیچے لاؤنج میں نازیہ آنٹی اور سالار انکل کے ساتھ مریم اور شاہ زین بھی موجود تھے' اسے سمجھ نہیں آیا کہ نیچے ایسی کیا بات ہوئی ہے جس نے شاہ زین کو اتنا چراغ پا کر دیا ہے کہ وہ اپنے بڑوں کا لحاظ بھی بھول بیٹھا۔

"پلیز شاہ زین آہستہ بولو وہ سن لے گی۔"

مریم آپا کی دھیمی آواز کان سے ٹکراتے ہی وہ سمجھ گئی کہ محور گفتگو اس کی اپنی ذات ہے وہ بے اختیار ہی تھوڑا سا پیچھے کی جانب ہو گئی تاکہ اس وقت کسی کی نگاہ اس پر نہ پڑے۔

"واشد۔"

شاہ زین کی تھرزدہ آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی۔

"وہ ہستی جس کی ذات کو ایک شخص نے محض اپنی انا کی تسکین کے لیے تماشا بنا دیا ہم یہ چاہتے ہیں کہ اسے بھی کچھ پتا نہ چلے حد ہے مریم آپا کیا آپ سمجھتی ہیں کہ یہ ممکن ہو سکتا ہے کہ اسے اعتماد میں لیے بغیر ہی ہم سارے مسئلے کو حل کر دیں۔" وہ مریم آپا سے مخاطب تھا۔

"میرا کہنے کا مطلب صرف یہ ہے کہ ہمیں پہلے ایشال کو سمجھانا چاہیے اسے قائل کرنا چاہیے تاکہ وہ ہماری بات مان سکے اگر ایسا نہ ہو تو پھر اگلے قدم کے طور پر حبیبہ کو سب کچھ بتانا پڑے گا تاکہ پتا چلے کہ وہ کیا چاہتی ہے۔"

"مجھے سب پتا ہے وہ کیا چاہتی ہے اسے ایشال سے خلع لینا ہے اور بس وہ وقت گزر گیا مریم آپا جب وہ "طلاق" جیسے لفظ کے خوف میں صرف اس لیے جکڑی ہوئی تھی کہ اس کی ماں کی تربیت پر حرف نہ آئے اب میری محبت نے اسے وہ اعتماد بخش دیا ہے کہ وہ برے حالات کا بخوبی مقابلہ کر سکتی ہے اس لیے میں نے سوچا ہے کہ کل کورٹ میں خلع کے کاغذ جمع کروا دیئے جائیں مجھے امید ہے کہ میرے اس فیصلے پر آپ سب کو کوئی اعتراض نہ ہو گا۔"

سب کے سامنے شاہ زین کا اعتراف محبت اسے اعتماد بخش گیا۔

"تم جو کہہ رہے ہو بے شک وہ سب ٹھیک ہے بیٹا مگر خلع کی درخواست جمع کروا دینا ہمارے مسئلے کا حل نہیں ہے۔"

سالار انکل کو بولنا پڑا۔

"اگر ایشال نے کورٹ میں آکر حبیبہ سے صلح پر آمادگی ظاہر کی تو ہمیں اس کی بات سننا پڑے گی کوئی بھی عدالت ایک دم اپنا فیصلہ نہیں سناتی اور پھر عدالت میں جا کر ذلیل ہونے سے اچھا ہے کہ گھر کی بات گھر میں ہی ہو جائے۔"

"لیکن انکل جب میں اس سے صلح نہیں کرنا چاہتی جب میں اس سے طلاق چاہتی ہوں تو پھر زبردستی کیسی۔"

حبیبہ سے اب مزید برداشت نہ ہوا اور وہ سیڑھیاں اتر کر سب کے درمیان آگئی۔

"تم لوگ ابھی بچے ہو شرعی نزاکتوں کو نہیں سمجھتے۔"

سالار انکل دھیمی آواز میں بولے جبکہ نازیہ آنٹی بالکل خاموش بیٹھی کسی گہری سوچ میں گم تھیں۔

"مجھے ایک دفعہ ایشال سے بات کرنے دو اگر وہ آمادہ نہ ہوا تو پھر ہم کوئی اگلا قدم اٹھائیں گے۔"



آج دس دن ہو گئے تھے فرہاد کو گئے ہوئے خرچے کے نام پر جو معمولی رقم وہ مجھے دے کر گیا تھا اس میں سے چند سو میرے پاس باقی بچے تھے حالانکہ میں بہت سوچ سمجھ کر پیسہ خرچ کر رہی تھی پھر بھی اس کے جاتے ہی جازیہ کو بخار ہوا دو دن وہ ڈاکٹر کے پاس گئی اب حبیبہ کی طبیعت خراب تھی وہ دانت نکالنے کے عمل سے گزر رہی تھی میں نے دل ہی دل میں حساب لگایا ابھی شاید اس کے آنے میں مزید دس دن باقی تھے۔

"میرا خیال ہے کہ اماں کو فون کروں کہ وہ احسان کے ہاتھ کچھ رقم بھیج دیں۔"

دوسرے ہی پل میں نے دل میں آئے اسی خیال کو رد کر دیا مجھے عجیب سا لگا اگر احسان کی بیوی کو پتا چلا تو وہ کیا سوچے گی جو بھی ہے، مجھے ان ہی پیسوں میں گزارا کرنا ہے سادیہ بھی اپنی نند کے پاس گاؤں گئی ہوئی تھی ورنہ اتنا مسئلہ نہ ہوتا وہ تو اکثر ہی میرے کام آجایا کرتی تھی باوجود کوشش کے حبیبہ کا بخار رات میں تیز ہو گیا۔

اماں نے صبح فون کیا تھا کہ میں کچھ دن ان کی طرف رہ لوں مگر چونکہ مریم کے اسکول ٹیسٹ چل رہے تھے اس لیے میں نے معذرت کر لی مگر اس پل حبیبہ کی بگڑتی حالت دیکھ کر مجھے افسوس ہوا۔

کاش میں صبح ہی رکشہ کر کے اماں کی طرف چلی جاتی تو یہ مسئلہ نہ ہوتا اب رات کے اس پہر میں کس کے ساتھ

ڈاکٹر کے پاس جاؤں وہ بری طرح الٹیاں کر رہی تھی اگر اس کی یہ حالت کچھ دیر اور رہتی تو یقیناً "ڈی ہائیڈریشن" کا شکار ہو جاتی میں تیزی سے اندر کمرے میں آئی مریم بیڈ پر بیٹھی اپنے ٹیسٹ کی تیاری کر رہی تھی جبکہ جاذبہ سو گئی تھی۔

"کیا بات ہے اماں رو کیوں رہی ہیں۔"

شاید پریشانی کے سبب میری آنکھوں میں پانی آگیا تھا جو میری معصوم بچی کی نگاہوں سے چھپا نہ رہ سکا۔

"کچھ نہیں بیٹا تم اپنی پڑھائی کرو حبیبہ کی طبیعت بہت خراب ہے اور میں اسے لے کر ڈاکٹر کے پاس جا رہی ہوں۔"

اسے تسلی دے کر میں نے کپڑوں تلے دبا موبائل نکالا اور باہر صحن میں آگئی وجاہت کا نمبر ملایا دوسری بیل پر ہی اس نے فون ریسیو کر لیا۔

"خیریت ہے زینب اس وقت میں کیسے یاد آگیا۔"

میں کبھی بھی اتنی رات گئے وجاہت سے بات نہ کرتی تھی اس لیے میرا نمبر دیکھ کر اسے حیرت ہوئی جس کا اظہار کیے بنا وہ نہ رہ سکا۔

"حبیبہ کی طبیعت بہت خراب ہے اسے لے کر اسپتال جانا ہے۔"

"تم اسے لے کر مین روڈ کی طرف آؤ میں پانچ منٹ میں وہاں پہنچ جاؤں گا مریم اور جاذبہ اوپر فائزہ کے پاس چھوڑ دو۔"

میں کیا چاہتی تھی وہ ایک پل میں سمجھ گیا۔

"نہیں آج کل اس کا شوہر پاکستان آیا ہوا ہے اس لیے اچھا نہیں لگتا کہ اتنی رات گئے بچیاں اس کے گھر چھوڑوں میں باہر سے لاک کر کے اوپر فائزہ کو اطلاع کر دیتی ہوں کہ وہ دونوں گھر پر اکیلی ہیں۔"

جلدی جلدی یہ سب کہہ کر میں نے فون بند کیا مریم کو ساری ضروری ہدایات دیں' حبیبہ کو اچھی طرح کپڑے میں لپٹا اس کے فالتو کپڑے ایک شاپر میں ڈالے اور گھر کے دروازے کے باہر سے تالا لگا کر میں اپنی گلی پار کر کے مین روڈ پر آگئی مجھے علم تھا وجاہت گاڑی لے کر کہاں کھڑا ہو گا جب تک میں وہاں پہنچی وجاہت کی سفید گاڑی دور سے ہی نظر آگئی دروازہ کھولے وہ باہر ہی کھڑا تھا میرے بیٹھتے ہی اس نے بنا کوئی بات پوچھے گاڑی اسٹارٹ کر دی اور پھر چند ہی منٹوں میں' ہم شہر کے ایک بہترین اسپتال میں تھے جہاں ایمرجنسی میں حبیبہ کو ایڈمٹ کر لیا گیا اس کی حالت بہت خراب تھی اگر مجھے آنے کچھ دیر ہو جاتی تو جانے کیا ہوتا' پانی کی کمی کو پورا کرنے کے لیے اسے ڈرپ لگا دی گئی۔

میں نے ٹائم دیکھا رات کے دو بج گئے تھے مریم اور جاذبہ گھر میں بالکل تنہا تھیں میرا دل ہول گیا' مگر کیا کرتی مجبوری تھی حبیبہ کو ایسے طرح چھوڑ کر میں گھر واپس نہیں جا سکتی تھی بمشکل میں نے دو گھنٹے اور گزارے اور پھر اماں کو فون کیا جانتی تھی کہ اس وقت وہ تہجد کے لیے اٹھی ہوں گی انہیں ساری بات بتائی سوائے اس کے کہ میں وجاہت کے ساتھ اسپتال آئی ہوں انہیں بتایا کہ مجھے فائزہ کا شوہر چھوڑ کر گیا ہے۔

"پلیز اماں آپ گھر چلی جائیں دونوں بچیاں رات سے تنہا ہیں۔"

ان کے پاس میرے گھر کی دوسری چابی موجود تھی اس لیے میں نے ان سے درخواست کی۔

"تمہیں مجھے رات ہی اطلاع دینی چاہیے تھی۔" وہ خفگی سے بولیں۔

"بہرحال ابھی میں احسان کے ساتھ جا رہی ہوں تم فکر مت کرو۔" ان کے اس جملے نے مجھے مطمئن کر دیا۔

"شکریہ اماں۔"

میں فون بند کر کے وجاہت کی سمت پلٹی جو نرس کی ہدایت کے مطابق میڈیکل اسٹور سے کچھ دوائیاں خرید کر

لایا تھا وہ راستے سے میرے ساتھ تھا ورنہ میں تنہا عورت کچھ نہیں کر سکتی تھی۔
"نہیں تمہارا شکریہ کس طرح ادا کروں وجاہت میرے پاس الفاظ نہیں ہیں تم ہمیشہ اس وقت میرے کام آتے ہو جب مجھے کچھ سمجھ نہیں آرہا ہوتا کہ میں کیا کروں۔"
میں نے تہہ دل سے اسے خراج تحسین پیش کیا حالانکہ جانتی تھی کہ 'میرے الفاظ کم ہیں اس نے بنا کچھ کہے میرے سر پر ہاتھ رکھ کر مجھے تسلی دی اور پھر نو بجے تک حبیبہ کی طبیعت کافی بہتر ہو گئی اور ہم اسے ڈسچارج کروا کر گھر لے آئے جہاں ایک نیا امتحان میرا منتظر کھڑا تھا۔



"تم نے کبھی ایسی مچھلی دیکھی ہے جسے زندہ پانی سے نکال کر کنارے پر ڈال دیا جائے اور اس کے پاس کھڑے لوگ اس کے تڑپنے کا منظر بڑی بے حسی سے دیکھ رہے ہوں۔"
اریشہ کے الفاظ حبیبہ کے حساس دل کو زخمی کر گئے اس نے نظر اٹھا کر سامنے کھڑی اس لڑکی کو دیکھا جس کی وجہ سے اس نے جانے کتنی راتیں رو رو کر گزاری تھیں جس کے ہونے سے اس کی زندگی کے کئی سال ویران کیے پھر بھی اسے اس لڑکی سے کوئی شکوہ نہ تھا۔ وہ تو پچھتائی تھی اس وقت کو جب اس نے ایشال کے اپنے سامنے آنے کی دعا کی تھی کبھی وہ چاہتی تھی کہ ایشال صرف ایک بار اسے دیکھے اور پھر تا عمر اپنے فیصلے پر پچھتائے مگر آج نہیں آج تو وقت بہت بدل گیا تھا۔
"سوتن تو پتھر کی بھی بہت اذیت دیتی ہے اور تم تو ایک جیتا جاگتا وجود ہو' حبیبہ تم شاید اندازہ نہیں لگا سکتیں کہ تمہارا ہونا میرے لیے کتنی تکلیف کا باعث بن رہا ہے۔"
حبیبہ نے دیکھا یہ اریشہ اس لڑکی سے بہت مختلف تھی جسے پہلی بار اس نے نازیہ آنٹی کے گھر دیکھا تھا یہ تو کوئی اور ہی لڑکی تھی پیلی رنگت' روکھے بال' میک اپ سے عاری چہرہ' بنا کسی وجہ کے وہ شرمندہ سی ہو گئی۔
"تمہاری تکلیف کا اندازہ مجھ سے زیادہ بہتر شاید کوئی نہیں لگا سکتا اریشہ وہ اذیت جو تم پچھلے چھ دنوں سے بھگت رہی ہو' میں نے پورے دس سال جھیلی ہے۔ سو جو تم چھ دنوں میں تھک گئیں' ہار گئیں اور میں تن تنہا دس سالوں میں بھی تھک کر چور نہ ہوئی شاید اس لیے کہ تمہیں ایشال سے محبت تھی اور اس کے بدلنے نے تمہیں تکلیف دی ورنہ حق ملکیت تو اس پر میرا بھی اتنا ہی تھا جتنا آج تمہارا ہے۔ اگر وہ تمہارا شوہر ہے تو نکاح میں تو میں بھی اس کے تھی پھر تم نے کس طرح اس سے شادی کر لی' کیوں نہ سوچا کہ اگر کبھی زندگی میں وہ میرے سامنے آگیا تو کیا ہو گا۔"
اس کے سوال کا اریشہ کے پاس کوئی جواب نہ تھا وہ خاموش کھڑی اپنی انگلیاں مروڑتی رہی۔
"تم نے اپنی زندگی کی شروعات ریت کے محل سے کی تھی جو تیز چلتی ہوا کے سامنے کبھی نہیں ٹھہرپاتا۔ تمہیں چاہیے تھا اس کا نام اپنے ساتھ لگانے سے پہلے قانونی اور شرعی طور پر مجھے اس سے الگ کرتیں مگر تم نے ایسا نہ کیا۔ تمہیں شاید خود پر بہت اعتماد تھا' ایشال کی محبت پر بھروسا تھا تم بہت بیوقوف تھیں اریشہ ایسے مرد کی محبت کبھی قابل اعتبار نہیں ہوتی جو رشتوں کی نزاکتوں کو نہیں سمجھتا تم اس کے لیے صرف اس لیے اہم تھیں کہ تم اس کے قریب تھیں۔ مجھ سے فرار کے لیے اس نے تمہارا سہارا لیا اور آج تم سے فرار کے لیے وہ بے اولادی کا سہارا لے رہا ہے ٹھیک کہہ رہی ہوں نا میں۔"
سینے پر دونوں ہاتھ باندھے وہ بڑے پر اعتماد انداز میں کھڑی اریشہ سے جواب طلب کر رہی تھی اور اریشہ جو اسے جانے کیا کیا سنانے کا سوچ کر گھر سے نکلی تھی اب بالکل گونگی ہو گئی حبیبہ کی باتوں نے اسے آئینہ دکھا دیا اس کے

تمام الفاظ کہیں گم ہو گئے۔
"بہر حال تم فکر نہ کرو مجھے ایشال کے ساتھ نہیں رہنا وہ کچھ بھی کر لے طلاق میرا قانونی حق ہے، جو میں اس سے لے کر رہوں گی اس لیے تمہیں مجھ سے گھبرانے یا پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔"
"مجھے تمہارا پتا ہے حبیبہ تمہاری زندگی میں اب ایشال کی کوئی اہمیت نہیں رہی مسئلہ تو صرف ایشال کا ہے، جو اپنے ضدی طبیعت کے باعث ہمیشہ وہ کرنا چاہتا ہے، جس سے اسے روکا جائے۔"
وہ بیوی تھی اس لیے ایشال کی فطرت سے واقف تھی۔ "صمد انکل سے میری بات ہو گئی ہے ان کے کہنے کے مطابق میں نے آج ہی کورٹ میں خلع کی درخواست جمع کروائی ہے مجھے امید ہے ان شاء اللہ فیصلہ بہت جلد میرے حق میں ہوگا۔"
حبیبہ نے نہ چاہتے ہوئے بھی اریشہ کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اسے سمجھایا وہ شکوہ جو کبھی اسے اریشہ سے تھا آج خود بخود دور ہو گیا اور اس نے دل ہی دل میں شکر ادا کیا کہ وہ ایشال کی پہلی بیوی نہیں تھی ورنہ وہ اسے اریشہ کی خاطر بہت پہلے ہی چھوڑ چکا ہوتا چھوڑا تو اس نے اب بھی تھا، مگر اس چھوڑنے کے بعد جو تکلیف وہ اٹھا رہا تھا دوسری صورت میں یہ زندگی بھر کا روگ حبیبہ کا نصیب بن جاتا۔



"جانے تم کیسے بھائی ہو جو صرف مجھے نیچا دکھانے کے لیے حبیبہ کو بہکا رہے ہو۔"
وہ ابھی ابھی آفس آکر بیٹھا ہی تھا جب زوردار آواز کے ساتھ دروازہ کھول کر ایشال اندر داخل ہوا اس کے ہاتھ میں دبا کاغذ دیکھ کر شاہ زین ساری صورت حال سمجھ گیا 'یقیناً' اسے آج ہی کورٹ کی طرف سے خلع کا نوٹس ملا تھا جس نے اسے آپے سے باہر کر دیا۔
"اسلام و علیکم بھائی آپ بیٹھیں تو سہی۔"
شاہ زین اس کے غصہ کو قطعی نظرانداز کرتے ہوئے بولا۔
"میں یہاں بیٹھنے نہیں آیا مجھے بتاؤ یہ سب کیا ہے؟" ہاتھ میں پکڑا کاغذ کا ٹکڑا اس نے شاہ زین کی ٹیبل پر پٹخا۔
"آپ نے پڑھا نہیں......"
اس نے خاصا ریلیکس ہوتے ہوئے اپنی ٹائی کی ناٹ ڈھیلی کی۔
"پڑھا ہے اس لیے ہی تم سے پوچھ رہا ہوں اگر حبیبہ نے مجھ سے خلع لینا تھا تو اس وقت کیوں نہ لیا جب میں نے اسے تنہا چھوڑ کر اریشہ سے شادی کی۔ اتنے سال اس نے میرے نام پر بیٹھ کر گزار دیے جب بھی پاپا یا انکل نے اسے طلاق لے کر شادی کے لیے کہا اس نے منع کر دیا' پھر اب ایسا کیا ہوا کہ جب میں نے اسے اپنانا چاہا اور وہ مجھے چھوڑنے پر تیار ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہو رہا ہے شاہ زین اس کے پیچھے تم کھڑے ہو تم اس کی محبت میں گرفتار ہو کر یہ بھی بھول گئے ہو کہ اس کا تم سے رشتہ کیا ہے؟"
حبیبہ اس کی ملکیت تھی یہ احساس ایشال کے لہجہ میں کوٹ کوٹ کر بھرا تھا جس کا اندازہ اس کے الفاظ سن کر بخوبی لگایا جا سکتا تھا۔
"ایک منٹ بھائی مجھ پر اتنے الزام لگانے سے پہلے آپ صرف اپنے ہی کہے ہوئے الفاظ پر غور کریں تو شاید آپ کی سمجھ میں سب کچھ آجائے۔"
شاہ زین نے ہاتھ اٹھا کر اسے مزید بولنے سے روکا۔
"آپ نے ابھی کچھ دیر پہلے خود ہی کہا کہ جب وہ تنہا تھی تب اس نے آپ کو نہیں چھوڑا تو بات صرف اتنی ہے

کہ اب وہ تنہا نہیں ہے۔ تنہا عورت مرد کو چھوڑتے ہوئے شاید ڈرتی ہے کہ دنیا کیا کہے گی‘ مگر وہ عورت جس کے آس پاس سارے رشتہ موجود ہوں۔ جو اسے سپورٹ کر رہے ہوں وہ عورت کسی ایسے مرد کے نام پر اپنی زندگی برباد نہیں کر سکتی جو کبھی اس کا تھا ہی نہیں‘ آپ شاید بھول گئے وہ آپ کی بیوی نہیں صرف منکوحہ ہے بہت فرق ہوتا ہے ایک بیوی اور منکوحہ میں اور منکوحہ بھی ایسی جس کی دس سالوں میں آپ نے کوئی ذمہ داری پوری نہیں کی جبکہ‘ آپ کے نکاح میں آنے کے بعد آپ اس کے نان نفقہ کے ذمہ دار تھے‘ پھر آپ نے یہ کیوں نہ سوچا کہ آپ کے چھوڑنے کے بعد وہ کہاں جائے گی۔ کبھی اتنے سالوں میں آپ نے یہ سوچا کہ وہ کن حالوں میں اپنی زندگی گزار رہی ہے۔ نہیں نا۔"

شاہ زین سانس لینے کے لیے رکا‘ اتنی گفتگو میں بھی اسے ایشال کے چہرے پر کوئی شرمندگی نظر نہیں آئی جس سے یہ احساس ہوتا کہ اس پر شاہ زین کی باتوں کا کوئی اثر ہوا ہے۔

"جب آپ نے اس کے بارے میں یہ سب نہیں سوچا تو اب آپ یہ کیوں چاہ رہے ہیں کہ وہ آپ کی فکر کرے۔"

"مجھے پتا تھا کہ پاپا اس کی کفالت کر رہے ہیں اب چاہے نان نفقہ میں پورا کرتا یا میرا باپ بات ایک ہی تھی۔" اس نے ڈھٹائی سے ٹانگ پر ٹانگ دھرتے ہوئے جواب دیا۔

"معاف کیجیے گا آپ کو شاید علم نہیں فرہاد انکل کے گھر کی جگہ آج جو بلڈنگ تعمیر ہے اس کا کرایہ ان تینوں بہنوں کا قانونی حق ہے اس میں جتنا حصہ مریم اور جاذبیہ آپا کا تھا اتنا ہی حبیبہ کا ہی تھا اور وہ ہی پیسہ حبیبہ کی ذات پر خرچ ہوا ہم میں سے کسی نے اس پر کوئی احسان نہیں کیا۔"

شاہ زین نے اس کی ساری غلط فہمی دور کرنا چاہی۔

"مجھے ان تمام باتوں سے کوئی سروکار نہیں ہے میرا مقصد صرف اتنا ہے کہ میں حبیبہ کو طلاق نہیں دے رہا اور تم بجائے اپنے مفاد کی خاطر ہمیں جدا کروانے کے‘ بہتر ہے کہ اس سے صلح میں میری مدد کرو کیوں کہ سننے میں آیا ہے وہ تمہاری بات بہت مانتی ہے۔"

"وہ عاقل و بالغ لڑکی ہے اور اپنی زندگی کے لیے وہ ہی فیصلہ کرے گی جو اس کا دماغ اسے اجازت دے گا۔"

شاہ زین نے حتمی لہجہ میں بات ختم کرنا چاہی۔

"بہرحال کوئی بھی شرعی قانون مجھے دو شادیوں سے نہیں روک سکتا وہ بھی اس صورت میں جب میں اولاد کا خواہش مند ہوں اس لیے بہتر ہے کہ تم اس مسئلے سے دور رہو۔"

وہ اٹھ کھڑا ہوا لیکن جاتے جاتے شاہ زین کو تنبیہہ کرنا نہ بھولا۔ اس کے باہر نکلتے ہی شاہ زین مسکرا دیا وہ بے شک اس کا سگا بھائی تھا دونوں کا خون ایک ہی تھا مگر شاید تربیت میں فرق تھا اس کی تربیت نازیہ جیسی عورت کی گود میں ہوئی جو ایک حساس دل کی مالک تھی جب کہ صباحت کے لہجہ میں ایک خاندانی فخر و غرور اسے ہمیشہ جھلکتا نظر آیا وہ ہی فخر و غرور اسے ابھی ابھی ایشال کے اندر بھی دکھائی دیا۔



"فرہاد کا فون آیا تھا۔"

میں نے حبیبہ کو دوا کھلا کر فارغ ہوئی تھی کہ اماں نے اطلاع دی۔

"اچھا۔"

میں مختصر جواب دے کر واش روم گئی تاکہ ہاتھ منہ دھو کر اماں کو ناشتا دے سکوں کیوں کہ گیارہ بج گئے تھے اور

انہوں نے ابھی تک کچھ نہیں کھایا تھا۔
"کیا کہہ رہا تھا فرہاد۔"
میں تولیے سے منہ پونچھ کر ان کی طرف متوجہ ہوئی۔
"اعتراض کر رہا تھا کہ تم نے اسے حبیبہ کی طبیعت کی خرابی کا نہیں بتایا اور یہ کہ تم نغمہ بھابھی کو فون کرتیں اور ان کے ساتھ اسپتال جاتیں! بیٹا وہ تو بہت ناراض ہو رہا تھا کہ اس طرح کسی غیر کے ساتھ اسپتال جاتے کی کیا ضرورت تھی۔"
"آپ نے ناشتا کیا ہے؟"
میں نے ان کی بات درمیان سے ہی کاٹ کر سوال کیا۔
"ہاں چائے بنا کر پی تھی اب تم کھانا ہی بنالو مجھے ناشتے کی حاجت نہیں ہے۔"
اماں کا بجھا ہوا لہجہ اس بات کا گواہ تھا کہ فرہاد نے میرے اسپتال جانے کا سن کر اماں کو بہت کچھ سنا دیا ہے۔
"اچھا ہے ان کو بھی پتا چلے کہ ان کا داماد کس قابل ہے۔" یہ سوچتی ہوئی میں کچن میں آگئی تاکہ مریم اور جاذبیہ کے لیے کچھ بنا سکوں۔

☆ ☆ ☆

"میرا تم سے ملنا بہت ضروری ہے حبیبہ۔"
فون کے دوسری طرف موجود ایشال کا لہجہ ملتجی تھا۔
"آپ کو مجھ سے جو بھی بات کرنی ہو پلیز کورٹ میں کریں اور ویسے بھی میں آپ سے کوئی بات نہیں کرنا چاہتی۔" حبیبہ نے دوٹوک لہجہ میں جواب دیا۔
"دیکھو حبیبہ جو کچھ ہوا اسے بھول جاؤ اور اب بھول کر مجھ سے صلح کر لو یقین جانو تمہیں اب مجھ سے کبھی کوئی شکایت نہیں ہوگی۔"
"مجھے سمجھ نہیں آتا ایشال آپ کس قسم کے مرد ہیں۔" نہ چاہتے ہوئے بھی وہ تلخ ہوگئی۔
"وہ اریشہ جس کی خاطر آپ ساری دنیا چھوڑنے کو تیار تھے آج اس اریشہ کے بہتے آنسو آپ کو دکھائی نہیں دے رہے آپ اس سب کو نظر انداز کر کے مجھ سے دس سالہ پرانا ٹوٹا ہوا رشتہ جوڑنے پر بضد ہیں' لیکن جو رشتہ ٹوٹ رہا ہے وہ آپ کو دکھائی نہیں دے رہا۔"
"میں اریشہ سے کوئی رشتہ نہیں توڑ رہا وہ میرے لیے آج بھی وہی اریشہ ہے جو دس سال قبل تھی اور سوچو ذرا اگر اس سے شادی کرتے سے تم سے میرا رشتہ ختم نہ ہوا تھا تو اب اس سے کوئی رشتہ کیسے ختم ہو سکتا ہے۔"
شاہ زین نے صحیح اندازہ لگایا تھا ایشال اس معاملے میں خاصا ڈھیٹ ثابت ہوا تھا اس سے بات کر کے حبیبہ کو جلد ہی یہ علم ہو گیا کہ اسے شاید شاہ زین سے ضد ہو گئی ہے اور وہ صرف یہ چاہ رہا ہے کہ کسی طرح اسے شاہ زین سے جدا کر دیا جائے وہ ایسا کیوں چاہ رہا تھا حبیبہ سمجھ نہ پائی۔
"جو بھی ہے ایشال یہ طے ہے کہ میرا تم سے کوئی بھی رشتہ اس دن ہی ختم ہو گیا تھا جب تم نے اریشہ کی محبت میں مجھے ٹھکرایا تھا اور ختم ہونے والے رشتے دوبارہ اس وقت تک استوار نہیں ہوتے جب تک دونوں فریقین رضامند نہ ہوں اور مجھے کبھی بھی کسی بھی حال میں اب تمہارا ساتھ نہیں چاہیے یہ میرا آخری اور حتمی فیصلہ ہے اور اس سلسلے میں کوئی بھی مجھے مجبور نہیں کر سکتا نہ تم' نہ عدالت' نہ ہی انکل' کوئی اور خدا حافظ۔ تمہارے لیے بہتر ہوگا کہ آئندہ مجھ سے اس طرح بات کرنے کی کوشش نہ کرنا اب تمہیں جو بھی کہنا ہو وہ عدالت میں ہی کہنا۔"

"ایک منٹ حبیبہ فون بند مت کرنا۔"

اس سے قبل کہ وہ فون بند کرتی ایشال بول اٹھا۔

"دیکھو حبیبہ میں تمہیں طلاق دے دوں گا، لیکن میری ایک شرط ہے تم مجھ سے ایک دفعہ مل لو صرف ایک دفعہ میں تم سے ملنا چاہتا ہوں۔" وہ یہ سب کیوں چاہ رہا تھا حبیبہ سمجھ نہ پائی۔

"بہت مشکل ہے ایشال میں آپ سے نہیں مل سکتی۔" اس کے ساتھ ہی اس نے فون بند کر دیا۔

زندگی غم کا ساگر بھی ہے
ڈوب کے اس پار جانا پڑے گا

ایشال کئی دیر تک ہاتھ میں سیل لے کر اسے گھورتا رہا اسے یقین ہی نہیں آ رہا تھا کہ فون کے دوسری طرف وہ حبیبہ تھی جس نے اس کے نام پر اپنی پوری زندگی گزار دینے کا فیصلہ کیا تھا اور یہ بات وہ کئی بار اپنی ماں سے سن چکا تھا اب حبیبہ وہ نہیں تھی یہ حبیبہ اس کے ساتھ ایک پل بھی نہیں رہ سکتی تھی وقت شاید بہت بدل گیا تھا۔

"عزت اسی میں ہے کہ میں خود اسے طلاق دے دوں۔"

یہ فیصلہ کرتے ہی وہ مطمئن ہو گیا۔

(آئندہ ماہ آخری قسط ملاحظہ فرمائیں)

☼ ☼

نفیسہ سعید

# اک ساگر ہے زندگی

**ملک** صاحب اپنے گھر والوں کو بے خبر رکھ کر اپنے کم سن بیٹے ایشال کا نکاح کردیتے ہیں جبکہ ایشال اپنی کزن عریشہ میں دلچسپی رکھتا ہے اور سن بلوغت تک پہنچتے ہی وہ اس نکاح کو تسلیم کرنے سے انکار کردیتا ہے' ملک صاحب ہار مانتے ہوئے اس کی دوسری شادی عریشہ سے کردیتے ہیں جس کی شرط صرف اتنی ہے کہ وہ اپنی پہلی منکوحہ کو طلاق نہیں دے گا۔

حبیبہ تعلیم حاصل کرنے کراچی آئی ہے جہاں وہ شاہ زین کے والد کے آفس میں جاب کرنے لگتی ہے جس دوران شاہ زین حبیبہ میں دلچسپی لینے لگتا ہے' مگر حبیبہ کا ردعمل اس معاملے میں خاصا عجیب وغریب ہے وہ شاہ زین کو اپنا دوست تو مانتی ہے' مگر اس کی محبت کا مثبت جواب نہیں دے پاتی۔

فرہاد تین بھائی ہیں اس کے دونوں بڑے بھائی معاشی طور پر مستحکم ہونے کے ساتھ ساتھ اپنی بیوی' بچوں کی ضروریات بھی کھلے دل سے پوری کرتے ہیں جبکہ فرہاد اس معاملے میں خاصا کنجوس ہے یہ ہی سبب اس کی بیوی زینب کو فرہاد سے بدظن کرنے کا باعث بن جاتا ہے۔

فضا' زینب کی جٹھانی ہے جو اس کی خوب صورتی سے حسد کرتی ہے اور اپنی اس حسد کا اظہار وہ اکثر و بیشتر اپنے رویہ سے کرتی رہتی ہے۔ سالار' صباحت کا کزن ہے جو شادی شدہ ہونے کے باوجود زینب کو پسند کرنے لگتا ہے' اسی لیے وہ بہانے بہانے اسے قیمتی تحائف سے بھی نوازتا ہے۔

(اب آگے پڑھیے)

## تیرھویں اور آخری قسط





صحن میں یہاں وہاں سامان بکھرا پڑا تھا' آب زم زم کے کین' کھجور' جانمازیں اور بھی بہت سارا سامان جس کے یاسمین آپا پیکٹ بنا رہی تھیں اور فرہاد ان پر سب رشتہ داروں کے نام لکھ رہا تھا۔ میری حیثیت تیسرے فریق جیسی تھی جس کے وہاں ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اس سارے عمل کی کرتا دھرتا یاسمین آپا تھیں' کس کو جا نماز دینی ہے' کسے صرف کھجور اور پانی اور کس کو وہاں سے لایا ہوا کوئی اور تحفہ' اس سب کا فیصلہ وہ ہی کر رہی تھیں اور فرہاد ان کے کیے گئے ہر فیصلہ پر کسی روبوٹ کی مانند عمل درآمد کر رہا تھا۔

صبح سے آنے والے مہمانوں کی خاطر مدارات نے مجھے تھکا دیا تھا' ابھی فضہ بھابھی نے ملنے آنا تھا اسی سبب میں کچن میں کھانا بنا رہی تھی جب باہر سے آتی یاسمین آپا کی آواز نے میرے کام کرنے کے عمل کو سست کر دیا۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے موضوع گفتگو' میری ذات۔ یا میرے گھر والے ہیں' میں کچن کے دروازے سے مزید قریب ہو گئی' یاسمین آپا کی میرے کانوں تک آتی آواز نے مجھ پر ہر چیز واضح کر دی۔

"میرا خیال ہے کھجور اور پانی کے ساتھ ایک جانماز اور تسبیح کافی ہے۔"

"لیکن آپا۔۔۔" فرہاد آہستہ آواز میں منمنایا۔

"میں جو سفید دوپٹا لایا ہوں وہ بھی اماں جی کا ہے حسن اور احسان کے لیے ٹوپیاں بھی رکھ دیں اور دو عطر کی بوتلیں بھی ان کی ہیں۔"

"حد ہے فرہاد کیا ضرورت ہے اتنا سامان دینے کی اب دیکھو ہمیں چھ گھنٹے ہو گئے آئے ہوئے' مگر مجال ہے ابھی تک کسی نے ایک فون کر کے مبارک دی ہو۔"

"وہ تو صحیح ہے آپا پھر بھی برا لگتا ہے غیروں کی طرح دو چیزیں دینا۔"

مجھے حیرت ہوئی فرہاد اور میرے گھر والوں کی وکالت' مجھے کسی طور یقین نہ آرہا تھا کہ یہ الفاظ فرہاد کے ہیں۔

"تو بھائی پھر جو تمہارا دل چاہے تم کرو' مجھے میری کھجور اور پانی الگ کر دو۔" صاف محسوس ہوا کہ آپا ناراض ہو گئی ہیں۔

"اف آپا اتنی چھوٹی سی بات پر آپ اپنا دل کیوں برا کر رہی ہیں' ٹھیک ہے' جو آپ بہتر سمجھیں وہ کریں۔"

اب مجھ سے برداشت نہ ہوا اور میں کچن سے باہر نکل آئی شروع سے ہی سب مجھ سے یہ کہتے تھے کہ میں بہت جذباتی ہوں اور غصے میں بنا سوچے سمجھے جو منہ میں آتا ہے بول دیتی ہوں بنا کسی لحاظ و مروت کے' میری یہ خوبی شاید کافی عرصہ سے میرے حالات نے دبا دی تھی' اب مجھے محسوس ہوا کہ وہ ابھر کر سامنے آرہی ہے اور شاید یہ میری جذباتیت ہی تھی جو بنا سوچے سمجھے کچن سے باہر آکر یاسمین آپا سے الجھ پڑی۔

"یاسمین آپا آپ پلیز میرے گھر والوں کے لیے کھجور اور پانی بھی مت دیں۔ اماں سے سپارہ پڑھنے والے بچوں کے گھر سے یہ سب سوغات اتنی آتی ہیں کہ ہم خود محلے میں تقسیم کرتے ہیں۔"

"تم کچن میں جاؤ زینب تم سے بات نہیں ہو رہی۔" ان کے جواب دینے سے قبل ہی فرہاد بول اٹھا۔

"مجھ سے بات نہیں ہو رہی' لیکن میری بات ہو رہی ہے۔ آپ محلے بھر کے لیے تحفہ تحائف لائے' میں نے تو کچھ نہیں پوچھا جہاں میرے گھر والوں کی بات ہوئی وہاں انہیں پریشانی لاحق ہو گئی۔"

مانتی ہوں میرا لہجہ بہت تیز تھا اور شاید یہ یاسمین آپا کے لیے بالکل غیر متوقع تھا کہ میں فرہاد کے سامنے اتنی بدتمیزی کا مظاہرہ کروں' وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھیں۔ یہی وجہ تھی کہ وہ ہکا بکا میرا منہ تکے گئیں۔

"آپ پیٹھ پیچھے تو خوب باتیں کرتی ہیں اور اب سامنے بالکل ایسے لگ رہا ہے جیسے آپ کو بولنا ہی نہ آتا ہو۔"

فرہاد کا مجھے بنا بتائے ان کے ساتھ عمرہ پر جانا' میری ہر بات ان سے ڈسکس کرنا یہ وہ وجوہات تھیں جنہوں نے اسی پل مجھے بری طرح بھڑکا دیا۔



"میں نے تو کبھی آپ کے شوہر کو فون کر کے آپ کی برائیاں نہیں کیں تو پھر کیا کام ہے آپ کا' ہر وقت فرہاد سے میری باتیں مزے مزے لے کر سننے کا اور کرنے کا۔"

"زینب خاموش ہو جاؤ۔۔۔"

فرہاد نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھ مجھے خاموش کروانے کی کوشش کی جبکہ یاسمین آپا اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئیں اور بنا کچھ کہے یہاں وہاں رکھا سامان سمیٹنے لگیں۔ ان کے ماتھے پر پڑی تیوریاں ان کے شدید غصہ کی عکاسی کر رہی تھیں۔

"کیوں خاموش ہو جاؤں پچھلے چھ سات سال میں نے خاموش رہ کر ہی گزار دیے اور آپ میری ایک ایک بات اپنی بہن سے شیئر کرنے لگے' بنا یہ سوچے کہ مرد و عورت ایک دوسرے کا لباس ہوتے ہیں اور یہ حکم قرآن کا ہے کہ ہمیں اپنی باتیں دوسروں کے سامنے نہیں کرنی چاہئیں۔ پھر بھی فرہاد آپ نے نہ کبھی خود میری عزت کی اور نہ کسی کو کرنے دی۔"

زور زور سے بول کر میں نے اپنے دل کی بھڑاس نکالی اور پھر کچھ بھی سنے بنا اندر کمرے میں جا کر دروازے کی کنڈی لگالی اور بستر پر گر کر رونے لگی۔ مجھے لگا شاید میری باتوں نے فرہاد کے اندر موجود انسان کو جگا دیا ہوگا' مجھے امید تھی کہ وہ پشیمان ہوگا اور کچھ دیر بعد مجھے کھانے کے لیے بلانے ضرور آئے گا' مگر ایسا کچھ نہ ہوا دوپہر سے شام ہو گئی کسی نے میرے کمرے کا دروازہ نہ بجایا اور نہ ہی مجھے آواز دی۔

میں نے کھڑکی کا پردہ ہٹا کر باہر جھانکا' جہاں سے آنے والی آوازیں سن کر مجھے پتا چلا کہ فضہ بھابھی بھی آئی ہوئی ہیں' لیکن ان میں سے کسی نے بھی ضرورت محسوس نہ کی کہ مجھے آواز دے کر بلایا جاتا' کم از کم فضہ بھابھی تو مجھ سے آکر ملتیں' مگر ایسا نہ ہوا اور رات کو ڈھیٹوں کی مانند کمرے کا دروازہ کھول کر میں خود ہی باہر نکل آئی۔ ظاہر ہے جب مجھے یہاں رہنا تھا تو بلاوجہ یہ سب نخرے کرنے کی کیا ضرورت تھی' جبکہ معلوم تھا کہ انہیں دیکھنے والا یہاں کوئی نہیں ہے۔ ویسے بھی بھوک بڑی ظالم چیز ہے پیٹ کی ہو یا کسی اور چیز کی۔۔۔



"پلیز اریشہ مجھے معاف کردو اور اس طرح تنہا چھوڑ کر مت جاؤ۔"

ایشال نے آگے بڑھ کر اس کے ہاتھ میں تھما بیگ پکڑ لیا۔

"چھوڑ دو ایشال میں فیصلہ کر چکی ہوں حبیبہ سے رخصتی کی صورت میں تمہیں مجھے طلاق دینا ہوگی۔"

سرخ آنکھیں اور پیلی رنگت کے ساتھ وہ اس کے سامنے کھڑی تھی۔

"بے وقوف عورت تمہیں کس نے کہا کہ میں حبیبہ کو رخصت کروانے لگا ہوں۔"

اپنے لہجہ کو بشاش بناتے ہوئے اس نے اریشہ کو بازو سے تھام کر اپنے قریب کیا۔

"مجھے معاف کردو اریشہ شاید حسد' غصہ اور جانے کس جذبے کے تحت میں نے وہ بے وقوفانہ فیصلہ کیا جس نے کئی دنوں سے پورے خاندان کو ایک اذیت میں مبتلا کر رکھا ہے' میں شرمندہ ہوں اپنے کہے ہوئے الفاظ اور عمل سے جو تمہاری تکلیف کا باعث بنے۔" نہ صرف اس کے الفاظ بلکہ لہجہ میں بھی شرمندگی تھی۔

"میں نے ہمیشہ یہ سمجھا کہ حبیبہ کے ہونے یا نہ ہونے سے مجھے کوئی فرق نہیں پڑتا' لیکن شاید حبیبہ میرے بغیر مر جائے گی یہ احساس برتری ہمیشہ میرے اندر موجود رہا۔ مجھے لگتا تھا کہ جب میں اسے طلاق دینے لگوں گا تو وہ میرے سامنے گڑگڑائے گی۔ میرے سامنے حبیبہ کا تصور ایک بے چاری سی عورت کا تھا' لیکن جب وہ میرے سامنے آئی تو اس کے اعتماد اور مجھے اگنور کرنے کے عمل نے میرے تن من کو جھلسا دیا' مجھے آگ لگا دی اور میں

ضد میں آگیا' جانے کیوں میں اسے اپنے سامنے روتے ہوئے دیکھنا چاہتا تھا' مگر ایسا نہ ہوا' حبیبہ کے رویہ نے میری مردانگی پر ضرب لگائی اور اسے جھکانے کی خاطر میں بنا سوچے سمجھے یہ سب فضول حرکتیں کرتا گیا جن پر اب میں بے حد شرمندہ ہوں۔ اب ہو سکے تو پلیز تم وہ سب باتیں بھول جاؤ اور مجھے معاف کر دو۔"

وہ اس کی منت کرتے ہوئے بولا۔ اریشہ نے ایک نظر اس کے چہرے پر ڈالی جہاں شرمندگی رقم تھی' مگر پھر بھی اس کا دل نہ چاہا کہ وہ ایشال کو معاف کر دے' پچھلے کئی دنوں سے وہ اس کی وجہ سے جس ذہنی اذیت کا شکار تھی وہ قطعی قابل معافی نہ تھی' لیکن کیا کرتی مجبور تھی کیوں کہ وہ ایک مشرقی عورت تھی' جو ہمیشہ اپنے نصف بہتر کی تمام غلطیوں کو نظر انداز کرنے کی عادی ہوتی ہے' چاہے وہ کسی اعلا یونیورسٹی کی تعلیم یافتہ ہی کیوں نہ ہو' لیکن شاید عورت صرف عورت ہوتی ہے ایسے حالات میں اریشہ اور زینب میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔

"فی الحال مجھے تنہا چھوڑ دو ایشال' میرا اس وقت کسی سے کوئی بات کرنے کو دل نہیں چاہ رہا۔"

وہ اپنے کمرے کی جانب واپس پلٹی ایشال کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ وہ رک گئی تھی۔ ورنہ آج اگر وہ ایشال کی بات نہ مانتی اور یہ گھر چھوڑ جاتی تو جانے کیا ہوتا؟ اسے یقین تھا کہ ماموں اور مامی کبھی اریشہ کو دوبارہ اس گھر میں نہ آنے دیتے خواہ کچھ بھی ہو جاتا۔

"تھینک یو اریشہ تم نے آج میرا مان رکھ لیا۔" وہ اریشہ کے پیچھے کمرے کے دروازے تک آیا۔

"تمہارا مان نہیں' اپنی عزت رکھی ہے آج میں نے اور میں اگر یہاں رکی ہوں تو اس کی وجہ تم نہیں ہو' وجہ صرف یہ ہے کہ میں نہیں چاہتی لوگوں کا محبت پر سے یقین اٹھ جائے۔"

اس نے اپنی جگہ رک کر سیدھا ایشال کی آنکھوں میں جھانکا وہ لاجواب سا ہو گیا' سمجھ ہی نہ آیا کہ ان تمام باتوں کا کیا جواب دے۔

"اور ہاں پلیز اب تم یہاں سے جاؤ اور جاتے ہوئے کمرے کا دروازہ لاک کر دینا۔"

اس نے الماری سے اپنے کپڑے نکالے اور واش روم کی جانب بڑھتے ہوئے ایشال کو ہدایت کی اس نے خاموشی سے سنا اور الٹے پاؤں کمرے سے باہر آگیا باہر نکلتے نکلتے وہ کمرے کا دروازہ لاک کرنا نہ بھولا۔

☆ ☆ ☆

کئی دنوں سے فرہاد مجھ سے واجبی سے بات چیت کر رہا تھا وہ چاہتا تھا کہ میں یاسمین آپا سے معافی مانگوں' مگر میرا ایسا کوئی ارادہ نہ تھا رات ہی اماں اور احسان' فرہاد سے ملنے آئے اور اتوار والے دن فرہاد کے ساتھ ساتھ یاسمین آپا کو بھی دوپہر کے کھانے کی دعوت دے گئے۔

"میں تو آج ہی فضہ بھابھی کے گھر رہنے جا رہی ہوں کیوں کہ ان کی فیملی میں میری دعوت ہے اور پھر شاید پیر کی صبح مجھے اسلام آباد بھی واپس جانا ہے۔ البتہ فرہاد اور زینب آجائیں گے۔"

اماں کی بات سنتے ہی یاسمین آپا نے نخوت سے جواب دیا' جسے اماں نے تو شاید محسوس نہ کیا' لیکن میرے ساتھ ساتھ احسان کے چہرے پر بھی ناگواری کا تاثر ابھر آیا۔

"پھر بھی بیٹا کوشش کرنا اگر تم آسکو' تو یقین جانو ہم سب کو بہت خوشی ہوگی۔" میری سادہ سی ماں ان کے نخرے سمجھے بنا دعوت قبول کرنے پر زور دیتے ہوئے بولی۔

"اگر آسکتی تو آپ کو کبھی اس طرح منع نہ کرتی۔"

یہ کہتے ہی وہ اٹھ کھڑی ہوئیں جبکہ اس سارے عمل کے دوران فرہاد نہایت اطمینان سے ٹی وی دیکھنے میں مصروف رہا۔



"اچھا بیٹا جیسے تمہاری مرضی۔"

اماں نے کھڑے ہوتے ہوئے احسان کو بھی اٹھنے کا اشارہ کیا' جسے سمجھتے ہی میں آگے بڑھی اور انہیں کندھوں سے تھام لیا۔

"کہاں جا رہی ہیں اماں بیٹھ جائیں میں نے کھانا بنا لیا ہے کھا کر جائیے گا۔" میں نہیں چاہتی تھی کہ میری ماں اس طرح بنا کچھ کھائے پیے میرے گھر سے جائے' مگر اماں نہ رکیں۔

"نہیں بیٹا مجھے احسان کے ساتھ کہیں اور بھی جانا ہے پھر کبھی آئی تو ضرور کھاؤں گی۔" میرے سر پر ہاتھ رکھتے ہوئے انہوں نے وضاحت کی۔

"اچھا فرہاد بیٹا اللہ حافظ۔"

انہوں نے فرہاد کے قریب جا کر اس کے بھی سر پر دست شفقت رکھا۔

"اللہ حافظ۔"

اتنا کہہ کر وہ پھر سے ٹی وی دیکھنے میں مگن ہو گیا' میں انہیں دروازے تک چھوڑ کر اندر واپس آئی تو فرہاد ٹی وی بند کر چکا تھا۔

"دیکھ لو تمہاری ماں اور بھائی میرے گھر آئے تو میں نے کتنی عزت کی' تمہاری کوئی شکایت نہیں لگائی اور نہ ہی انہیں دیکھ کر منہ بنایا۔" میرے اندر داخل ہوتے ہی وہ طنزیہ بولا۔

"اور اگر میرا کوئی بہن بھائی یہاں آجائے تو تم سے برداشت بھی نہیں ہوتا در اصل یہ ہی فرق ہے تمہاری اور ہماری تربیت میں۔"

اپنی جگہ سے کھڑا ہو کر وہ میرے قریب آیا' آہستہ آواز میں بولتے ہوئے ہلکا سا مسکرایا اور برآمدے کا دروازہ کھول کر باہر نکل گیا' لیکن باہر نکلتے نکلتے اپنے الفاظ کے ذریعے وہ میرے تن بدن کو آگ لگا گیا۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے اس کا تعلق کسی اعلا خاندان سے ہے اور میں کوئی نہایت گری پڑی عورت۔ جس کی کوئی عزت اور حیثیت ہی نہ تھی۔

"یقین جانو تمہارے تمام الفاظ تمہیں لوٹا کر ہی اس دنیا سے واپس جاؤں گی۔ تمہیں بتاؤں گی کہ عورت اگر اپنی بے عزتی کا بدلہ لینے پر آئے تو تم جیسے مرد دو کوڑی کے ہو کر رہ جاتے ہیں۔"

فرہاد کو پشت سے دیکھتے ہوئے میں نے دل ہی دل میں عہد کیا اور پھر اپنے اس عہد کو پورا کرنا میری زندگی کا مقصد بن گیا۔ اب میں صرف یہ ہی چاہتی تھی کہ فرہاد کو احساس دلا سکوں کہ' دنیا میں اس سے زیادہ خوب صورت اور اعلا مقام لوگ میری ایک نظر کرم کے منتظر ہیں اور اب میں کسی ایسے مرد کا ہونا چاہتی تھی' جو مجھے فرہاد اور اس کے خاندان میں وہ عزت اور مرتبہ دلاتے جو اس خاندان کی دوسری عورتوں کو حاصل تھا اور بس یہاں سے ہی میری کہانی نے نیا موڑ لیا۔ سچ تو یہ ہے کہ عورت ہو یا مرد انتقام کی آگ دونوں کو جلا کر بھسم کر دیتی ہے۔ جس کا ہوش سب کچھ ختم ہونے کے بعد آتا ہے۔

☆ ☆ ☆

فائزہ اپنے سسرال گئی ہوئی تھی اور اس کا گھر آج کل خالی تھا جہاں اکثر اوقات وجاہت آجاتا' جس کی اطلاع وہ مجھے موبائل پر فون کر کے دے دیا کرتا اور جس حد تک ممکن ہوتا میں اس سے ملنے اوپر چلی جایا کرتی۔

میرے اور اس کے درمیان موجود تمام فاصلے ختم ہو گئے تھے جس میں میرے نزدیک سارا قصور فرہاد کا تھا' نہ وہ مجھ سے اتنی بے اعتنائی برتتا اور نہ میں اس دلدل میں گرتی' جہاں سے نکلنے کا کوئی راستہ باقی نہیں بچتا۔ اپنی غفلت

کے سبب اس نے اپنے ساتھ ساتھ میری آخرت بھی برباد کی اللہ ایسے تمام مردوں کو نیک ہدایت دے تاکہ انہیں علم ہوسکے کہ بیوی کے حقوق کیا ہیں؟ اور وہ اپنی ماں، بہن اور بیوی کے درمیان ایک حد قائم رکھ سکیں۔

وجاہت مجھے اکثر اوقات ہی خرچہ کے نام پر کچھ رقم بھی دے دیا کرتا جو میرے لیے کافی ہوتی میں نے فرہاد سے کوئی بھی پیسہ مانگنا چھوڑ دیا وہ بھی مطمئن ہوگیا اور کبھی یہ جاننے کی کوشش نہ کی کہ میں اپنے تمام اخراجات کہاں سے پورے کررہی ہوں یا شاید اس کے نزدیک میرے کوئی اخراجات بھی نہ تھے سوائے دو وقت کی روٹی کے جو وہ مجھے فراہم کررہا تھا اور اس کا یہ بھی مجھ پر ایک احسان عظیم تھا جو وہ ہر وقت جتایا کرتا۔

☼ ☼ ☼

''ایشال نے یہ پیپرز بھیجے ہیں۔''

سالار نے ہاتھ میں تھاما خاکی لفافہ حبیبہ کے سامنے موجود شیشے کی ٹیبل پر رکھ دیا' بنا کھولے وہ جان چکی تھی کہ اس لفافہ میں کیا ہے؟ مگر ہاتھ بڑھا کر نہ اسے اٹھایا اور نہ ہی کھول کر دیکھا' سامنے کھڑی نازیہ نے ایک نظر سالار کے تنے ہوئے چہرے پر ڈالی اور دوسری حبیبہ پر' جو ساری دنیا سے بے نیاز اپنے موبائل میں بزی تھی شاید دل کا درد چھپانے کے لیے وہ خود کو ریلیکس ظاہر کررہی تھی نازیہ کو بے اختیار ہی اس معصوم سی لڑکی پر ترس آگیا۔

''حبیبہ''

وہ اس کے قریب رکھے صوفہ پر آن بیٹھیں۔

''دیکھو بیٹا ہمیں ہمیشہ زندگی میں وہ ہی ملتا ہے جو ہمارا نصیب ہو اور دعا کرنی چاہیے کہ نصیب ہمیشہ اچھا ہو۔''

وہ کیا کہنا چاہتی تھیں حبیبہ سمجھ نہ پائی بس ٹکر ٹکر ان کی جانب دیکھے گئی شاید طلاق کے صدمہ نے اس سے سوچنے سمجھنے کی تمام صلاحیت چھین لی تھی نازیہ کو افسوس ہوا۔

''دیکھو بیٹا مجھے امید ہے تمہیں ایشال سے کئی گنا اچھا ہم سفر ملے گا بس تم اپنے رب سے کبھی مایوس نہ ہونا۔''

اپنے تئیں وہ اسے سمجھا رہی تھی۔

''اُفوہ آنٹی یہ آپ کیا بولے جارہی ہیں؟''

نازیہ کی ساری باتیں اس کی سمجھ میں اب آئیں اور وہ بے اختیار ہنس دی۔

''فار گاڈ سیک نہ مجھے کوئی صدمہ ہے اور نہ ہی ایشال سے طلاق کا دکھ' وہ میری زندگی میں نہ کبھی تھا اور نہ ہی ہے اسے اس کی زندگی مبارک ہو۔ میرے نزدیک وہ صرف اریشہ کا شوہر ہے دوسری حیثیت اسے میرے کزن کی حاصل ہے اور شاید وہ میری بہن کا دیور بھی ہے۔''

ایک ایک کرکے اس نے ایشال کے سارے رشتے گنوادیے۔

''مگر میرا وہ کچھ بھی نہیں ہے اس لیے پلیز آپ اس مسئلے کو لے کر بالکل بھی پریشان نہ ہوں۔''

وہ نہایت اطمینان سے بولی' نازیہ نے دیکھا وہ واقعی سچ کہہ رہی تھی اس کے چہرے پر جو کیفیت تھی وہ کسی بھی طرح اسے پریشان ظاہر نہ کررہی تھیں۔

''شکر ہے بیٹا ورنہ میں تو بہت ڈر رہی تھی...'' انہوں نے اپنا جملہ درمیان میں ہی چھوڑ دیا۔

''وقت بہت بدل گیا ہے آنٹی اب کوئی کسی پر زبردستی مسلط نہیں ہوتا' یہ فیصلہ اپنے دل اور خوشی سے کیا جاتا ہے جو اس کے لیے بہتر تھا۔ اس نے کیا اور اب جو میرے لیے بہتر ہوگا' میں کروں گی۔'' اتنا کہہ کر وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

''انکل مجھے لاہور جانا تھا فاطمہ آنٹی کی ڈیتھ ہوگئی ہے ان کا افسوس کرکے آنا ہے' اماں کی قبر پر بھی جانا ہے اور



وہاں احسان ماموں سے میری بات ہوئی تھی وہاں چھوٹے کمرے میں اماں کا کچھ سامان موجود ہے وہ بھی لے کر آنا ہے اور میں نے سنا ہے آنٹی سکینہ بہت بیمار ہیں ان کی عیادت کو بھی جانا ہے۔'' اس نے سالار کے قریب جاکر اسے اپنا پروگرام بتایا۔

''ہاں میں نے شاہ زین سے کہا ہے وہ تمہاری اور اپنی سیٹ کروالے۔''

''اوکے اینڈ تھینک یو انکل' آپ ہمیشہ میرے کام آتے ہیں۔'' وہ اظہار تشکر سے بولی۔

''بیٹا میں نے تمہارے لیے جو کچھ کیا وہ تم پر کوئی احسان نہ تھا وہ صرف ایک فرض تھا جو میں نے باپ ہونے کے ناطے ادا کیا۔''

سالار نے کھڑے ہوکر اس کے سر پر دست شفقت رکھا انہیں ویسے بھی یہ معصوم سی لڑکی بہت عزیز تھی وہ جب اسے دیکھتے ایسا محسوس ہوتا جیسے ان کے سامنے زینب کھڑی ہو وہ بالکل زینب جیسی تھی۔

☼ ☼ ☼

''تم فرہاد سے طلاق لے لو۔''

وجاہت نے میری طرف دیکھتے ہوئے فیصلہ کن انداز میں کہا۔

''طلاق...''

میں ایک لمحہ کے لیے سوچ میں پڑ گئی' بظاہر یہ چھوٹا سا لفظ اپنے اندر بڑی مشکلات رکھتا تھا' سب کچھ اتنا آسان نہ تھا جتنا ہمیں دکھائی دے رہا تھا ایک پل کے لیے میرے سامنے سفید دوپٹے میں ملبوس اپنی ماں کا نورانی چہرہ آگیا' پھر اس پر یکے بعد دیگرے دونوں بھائیوں کے چہرے کی چھاپ دکھائی دی' پھر اپنی بچیاں' فرہاد اور اپنے سے منسلک وہ تمام رشتے جو وجاہت سے رشتہ جوڑنے کی صورت میں میرے لیے اجنبی ہوجاتے اس پل میرے سامنے سالار کا ہیولا آن کھڑا ہوا۔

''مجھ میں کیا برائی تھی زینب' جب یہ ہی آفر میں نے تمہیں دی تھی تو تم نے بنا سوچے ٹھکرادی اور اب وجاہت میں ایسا کیا دکھائی دیا جو تم ہر رشتہ توڑنے کے لیے تیار ہو۔'' اس کا شکوہ بجا تھا۔

''تم میں کوئی عیب نہ تھا سالار' فرق صرف یہ تھا کہ تم ایک بیوی کے شوہر تھے۔ بیوی بھی وہ جو مجھے اپنی بہن جیسا مانتی اور ویسے بھی میں لاکھ بری سہی' مگر شاید کسی دوسری عورت کا گھر اجاڑنے کا حوصلہ مجھ میں نہ تھا اور پھر سالار' تمہارا تعلق فرہاد کے خاندان سے تھا تم سے شادی کرکے میں تمہارے لیے مزید مشکلات کا باعث بنتی۔''

اتنے سالوں بعد آج میں اسے یہ سب وضاحت دے رہی تھی جب وہ میرے سامنے ہی نہ تھا۔

''کہاں کھو گئیں زینب میری بات کا جواب دو۔''

وجاہت نے میرا کندھا تھام کر مجھے ہلایا اور میں جیسے یکدم ہوش میں آگئی۔

''ایک بات بتاؤ وجاہت کیا تمہارا خاندان مجھے قبول کرے گا۔'' اپنے دل کا وسوسہ میں لبوں تک لے آئی۔

''مجھے کسی کی پروا نہیں سوائے تمہارے' اگر تم میرے ساتھ ہو تو میں ساری دنیا چھوڑ سکتا ہوں۔'' اس نے والہانہ انداز میں میرا ہاتھ تھام لیا۔

''میں تمہارے ساتھ ہوں وجاہت۔''

مجھے ایک پل میں اپنی وہ بے عزتی یاد آگئی جو پچھلے ہفتہ فرہاد کے ہاتھوں اس سے ہوئی' جب میری ماں اور بھابھی دعوت کا اہتمام کرکے مجھے فون کرتی رہیں اور فرہاد نے میرے ساتھ جانے سے انکار کردیا۔

''تمہاری اماں کو دعوت کا دن مجھ سے پوچھ کر رکھنا چاہیے تھا۔ آج تو میرے دوست مجھے اپنے ساتھ لے

جارہے ہیں۔ انہوں نے شاید میرے لیے کوئی اہتمام وغیرہ کیا ہے۔"

یہ جانے بنا کہ اس کا انکار میرے لیے کتنی تکلیف کا باعث بنا ہے وہ دروازہ کھول کر باہر نکل گیا' میری سمجھ میں نہ آیا کہ میں اپنی ماں کو کس طرح منع کروں اور پھر فرہاد سے اجازت لیے بنا میں ٹیکسی کروا کر اپنی بچیوں کے ساتھ اماں کی طرف چلی گئی۔

"فرہاد گھر میں نہیں تھا اسے اپنے کسی دوست کے گھر جانا تھا۔"

میں نے گھر کے ہر فرد کے سوال کا ایک ہی جواب دیا اور پھر میرے چہرے کے تاثرات دیکھ کر کسی نے مجھ سے مزید کوئی سوال نہ کیا۔ رات کو احسان نے مجھے گھر چھوڑ دیا جہاں اب مجھے فرہاد کا سامنا کرنا تھا۔ جو ایک الگ کہانی تھی' مگر سچ تو یہ تھا کہ اب مجھے اس کا کوئی ڈر و خوف نہ رہا تھا۔ اس دن اپنی ہونے والی بے عزتی یاد کرتے ہی میری آنکھیں پانی سے بھر گئیں۔

"مت رو زینب اگر تم نہیں چاہتیں تو میں دوبارہ تم سے ایسی کوئی بات نہیں کروں گا جو تمہیں تکلیف دے۔"

جانے میرے رونے سے وہ کیا سمجھا۔

"نہیں وجاہت میں تمہاری کسی بات پر نہیں رو رہی مجھے تو کچھ اور ہی یاد آ گیا تھا۔"

اسے جواب دے کر میں اٹھ کھڑی ہوئی نیچے جا کر مجھے مریم کا ہوم ورک مکمل کروانا تھا کل اس کا پہلا پیپر تھا۔

"بہر حال زینب میری بات پر غور کرنا اور کوشش کرو جلد از جلد کسی فیصلہ پر پہنچ جاؤ اسی میں ہم دونوں کی بھلائی ہے۔"

وہ ٹھیک کہہ رہا تھا اب مجھے بھی مزید فرہاد کے ساتھ نہیں رہنا تھا۔ اس لیے جو بھی کرنا تھا' جلد ہی کرنا تھا جس کے لیے ضروری تھا کہ میں پہلے فرہاد سے طلاق لوں کیوں کہ اس کے بغیر میں وجاہت سے شادی نہیں کر سکتی تھی۔



گھر کے اندر قدم رکھتے ہی وہ اپنی جگہ ساکت ہو گئی' سامنے موجود بڑا سا آم کا درخت جس کی چھاؤں میں تنہا کھیلتے' جانے اس کی کتنی دوپہریں گزری تھیں۔ وہ ہی باورچی خانہ جہاں آج بھی اسے اپنی ماں دکھائی دی۔ جو جلدی جلدی اس کے لیے کھانا تیار کر رہی تھی جانتی تھی۔ کہ کھانے کے نام پر جو بھی روکھی سوکھی ہو گی اس کی بیٹی نے اسکول سے آ کر صبر و شکر کے ساتھ کھا لینا ہے۔

بے اختیار اس کی آنکھیں پانی سے بھر گئیں اس کا ماضی بے شک تکلیف دہ تھا' مگر اپنی ماں کا ساتھ وہ کبھی نہ بھول سکتی تھی ابھی بھی اسے آلو کے پراٹھے کے ساتھ اچار کی تیز خوشبو نتھنوں میں گھستی محسوس ہوئی۔ وہ بے اختیار ہی کچن کی جانب بڑھی جو ویران سائیں سائیں کر رہا تھا۔ وہ ہی گھر تھا' وہ ہی حبیبہ' سب کچھ وہ ہی تھا سوائے ایک ماں کے' جو اپنوں کے دیے ہوئے دکھ اور تکلیفیں بھگت کر راہ عدم سدھار گئی تھی' وہ رو پڑی وہ آنسو جو جانے کب سے رکے ہوئے تھے تمام بندھن توڑ کر آزاد ہو گئے۔

اسی دم کسی نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اسے خاموش تسلی دینے کی کوشش کی' حبیبہ نے پلٹ کر دیکھا شاہ زین اس کے نہایت قریب کھڑا تھا حبیبہ کا دکھ اس کے چہرے پر بھی گڑا تھا اس نے اپنے دوپٹے سے آنکھوں میں آئے آنسو صاف کیے۔

"اس طرح مت رو حبیبہ تمہاری ماں کی روح کو تکلیف پہنچے گی۔ جانتی ہو نا تمہاری آنکھ میں آیا ایک آنسو تمہاری ماں کو کس قدر پریشان کرتا تھا۔"

شبانہ بھابھی نے اسے گلے سے لگاتے ہوئے سمجھایا۔



"آؤ میرے ساتھ گھر چلو' ای آخری وقت تمہیں بے حد یاد کر رہی تھیں تمہاری امی کا دیا ہوا ایک باکس ان کے پاس رکھا تھا جو وہ مجھے دے گئیں۔ وہ تمہاری امانت ہے مجھ سے آ کر لے لو۔"

شبانہ بھابھی نے اسے فاطمہ آنٹی کا حوالہ دیا اور وہ خاموشی سے ان کے ساتھ آ گئی' بنا کوئی سوال و جواب کیے اور اپنی ماں کا وراثت میں چھوڑا وہ باکس ان کے ہاتھ سے تھام لیا جس میں کیا تھا؟ یہ جاننے کی جستجو میں اس کا سارا بچپن گزر گیا' مگر اماں نے کبھی وہ باکس حبیبہ کو نہ دیا اور آج اماں کی اس آخری جمع پونجی کی وہ واحد حق دار ٹھہری۔ وہ آج بھی جاننا چاہتی تھی کہ اس میں ایسا کیا ہے۔ جو ماں نے ساری زندگی سنبھال سنبھال کر رکھا' مگر وہ باکس اسے تنہائی میں کھولنا تھا اس وقت کسی کے سامنے وہ اپنی ماں کی زندگی کا مزید کوئی راز کھولنا نہ چاہتی تھی۔

"یہ اس کی چابی ہے؟" شبانہ بھابھی نے کی چین کے ساتھ ایک چابی بھی اسی کی جانب بڑھائی جسے اس نے خاموشی سے تھام لیا۔

"اچھا شبانہ بھابھی اب میں چلتی ہوں پھر زندگی رہی تو آپ سے ملنے ضرور آؤں گی۔"

اس نے شبانہ بھابھی کے ہاتھ تھامتے ہوئے ان سے اجازت چاہی۔

"ارے اتنی جلدی کہاں جا رہی ہو' میں نے تمہارے لیے کھانا تیار کیا ہے کھا کر جانا۔" ان کے لہجہ میں پرانی محبت آج بھی جھلک رہی تھی۔

"میں ضرور کھانا کھاتی آپ کے گھر سے' مگر میری دو گھنٹہ بعد واپسی کی فلائٹ ہے اور مجھے قبرستان سے ہوتے ہوئے ایئرپورٹ پہنچنا ہے۔"

انہیں آہستہ آہستہ اپنا پروگرام بتا کر وہ شاہ زین کی سنگت میں باہر نکل آئی جہاں سامنے ہی وہ گاڑی کھڑی تھی جس میں بیٹھ کر اس نے واپسی کا سفر شروع کرنا تھا۔



مریم نے جگنو کو دھکا دے کر گرا دیا وہ زور زور سے رونے لگی' ایسے میں مجھے جانے کیا ہوا جو کچن سے باہر نکلتے ہی بے دردی سے مریم کو پیٹ ڈالا۔ اس کے رونے کی آواز سن کر فرہاد کمرے سے باہر نکل آیا اور مجھے اس طرح مریم کو پیٹتا دیکھ کر حیران رہ گیا کیوں کہ میں کبھی بھی بچوں کو اس بے دردی سے نہیں مارا کرتی تھی۔ اس وقت شاید میں اپنی ٹینشن میں تھی یا فرہاد سے نجات حاصل کرنے کے لیے شروع کی جانے والی کوششوں میں یہ میرا پہلا قدم تھا' وجہ جو بھی تھی' مگر میں یقیناً اس وقت اپنے حواسوں میں نہیں تھی۔

فرہاد نے تیزی سے آگے بڑھ کر مجھے بازو سے گھسیٹ کر پیچھے کیا مریم کو مار کھاتا دیکھ کر جگنو بھی چلا رہی تھی۔

"تم پاگل ہو گئی ہو کیوں اس طرح بے دردی سے بچی کو پیٹ رہی ہو۔" مریم کو اپنے پیچھے کرتے ہوئے وہ مجھ پر دھاڑا۔

"ہاں تم سب لوگوں نے مل کر مجھے پاگل کر دیا ہے۔"

میری آواز فرہاد سے بلند تھی ایک پل کو وہ حیران رہ گیا۔

"ہر وقت کی چخ چخ نے تھکا دیا ہے مجھے' فرہاد تمہیں احساس ہے کہ تمہاری کئی دنوں تک مجھ سے بلاوجہ ناراضی اس اکیلے گھر میں مجھے کتنی اذیت دیتی ہے۔ بجائے مجھ سے بات کرنے کے تم ٹی وی پر آنے والی بے ہودہ فلموں میں تسکین تلاش کرتے ہو اور اس وقت جب مجھے تمہاری ضرورت ہوتی ہے تم مصلے سنبھال کر نفلی عبادت میں مصروف ہو جاتے ہو۔ تمہیں شاید علم نہیں کہ حقوق اللہ پورے کرنے سے پہلے حقوق العباد کی ادائیگی ضروری ہے۔

تمہاری بیوی اپنی ضرورت کو ترستی ہے اور تم دنیا دکھاوے کے لیے اللہ کی عبادت میں مصروف ہوتے ہو تاکہ صبح اٹھ کر اپنی بہن کو بتا سکو کہ آج رات میں نے اتنے نفل ادا کیے اور وہ خراج تحسین کا تاج تمہارے سر پر پہنا دے واہ فرہاد واہ! میں اس گھر میں زندہ جاگتی ہستی اپنی ضروریات سمیت کہیں دفن ہو چکی ہوں اور تمہیں اس کا احساس نہیں۔" اپنے دل کا ہر دکھ آج مجھے اس ظالم شخص کے سامنے بیان کرنا تھا جو غلطی سے میرے مجازی خدا کے عہدے پر فائز تھا۔

"تم واقعی ہی پاگل ہو چکی ہو جو بچوں کے سامنے اس طرح کی گھٹیا بکواس کر رہی ہو اور میری نفلی عبادت پر انگلیاں اٹھاتے ہوئے تمہیں شرم آنی چاہیے۔" وہ ذرا بھی شرمندہ نہ ہوا۔

"اسی لیے تو کہتا ہوں تمہاری کسی نے اچھی تربیت نہیں کی ورنہ تم کبھی بھی اسی طرح کی بات نہ کرتیں ایسی باتیں بچوں کے سامنے کر کے تم انہیں بھی اپنے جیسا بے حیا بنانا چاہتی ہو۔"

مجھ پر پھنکارتا ہوا وہ کمرے کی جانب واپس پلٹا جب میں تیزی سے آگے بڑھ کر اس کے راستے میں حائل ہو گئی۔

"مجھے تمہارے ساتھ نہیں رہنا فرہاد مجھے تم سے طلاق چاہیے۔"

آج میں ہر قصہ ختم کرنا چاہتی تھی۔

"ہٹو میرے راستے سے۔" اس نے مجھے بازو سے پکڑ کر دور ہٹانا چاہا۔

"مجھے تم سے طلاق چاہیے فرہاد ابھی اور اسی وقت۔" میں اپنے موقف پر سختی سے قائم رہتے ہوئے چلائی۔

"تمہارا دماغ خراب ہو گیا ہے زینب۔" وہ اپنی سرخ آنکھوں سے مجھے گھورتا ہوا بولا۔

"آتی ہوس کہ کچھ دن میں نے منہ نہ لگایا تو تم طلاق پر آ گئیں لعنت ہے تم پر۔" اس کے الفاظ تھے یا انگارے میں جل کر راکھ ہو گئی۔

"اور اگر تم یہ سمجھتی ہو نا کہ میں تمہیں طلاق دے کر آزاد کر دوں گا تو یقیناً" یہ تمہاری بھول ہے۔"

میری گردن پکڑ کر اس نے مجھے دیوار سے لگا دیا' مریم اور زور زور سے رونے لگی مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ مجھے جان سے مار دے گا۔

"نہ اب تمہیں کبھی منہ لگاؤں گا اور نہ ہی طلاق دوں گا تمہاری کتے جیسی حیثیت کر دوں گا اس گھر میں پھر دیکھوں گا تم کیا کرتی ہو۔"

مجھ پر نفرت بھری نگاہ ڈالتے ہوئے وہ پھنکارا اور مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے میرے سامنے فرہاد کی شکل میں کوئی سانپ کھڑا ہو۔ اس کے چہرے پر میرے لیے اتنی حقارت اور نفرت تھی کہ میں الفاظ میں بیان نہیں کر سکتی۔

اس دن پہلی بار مجھے احساس ہوا کہ فرہاد مجھ سے نفرت کرتا ہے' بے حد نفرت۔ جس کی وجہ میری سمجھ میں صرف اتنی آئی کہ میں اس کی بہن کو پسند نہیں اور وہ میرے خلاف فرہاد کے کان بھرتی ہے جبکہ فرہاد مردوں کے اس قبیلے سے تعلق رکھتا تھا جو کانوں کے کچے ہونے کے باعث اپنی زندگیاں دوزخ بنا لیتے ہیں اور شاید ایسا ہی کچھ اب اس کے ساتھ بھی ہونے والا تھا۔

☼ ☼ ☼

صبح سویرے ہی اماں احسان کو ساتھ لیے میرے گھر آن پہنچیں ان کا ستا ہوا چہرہ اس بات کا غماز تھا کہ دکان پر جاتے ہی فرہاد نے انہیں فون کر کے میری شکایت لگائی ہے احسان بھی ہمیشہ کی نسبت خاصا خاموش تھا۔

"زینب پتر یہ میں کیا سن رہی ہوں؟"

میرے سلام کے جواب میں انہوں نے تشویش زدہ لہجہ میں میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ ایسے میں شاید میری پریشان حال ماں نے میری سوجی ہوئی سرخ متورم آنکھیں قطعی نظر انداز کردیں ورنہ وہ پہلا سوال یہ کرتیں کہ میری بچی تو کیوں اتنی دکھی ہے تجھے کیا ہوا ہے 'مگر شاید بیٹیوں کے زبردستی گھر بسانے کی خواہش 'ماؤں کو ان کے دکھوں سے نظریں چرانے پر مجبور کردیتی ہے۔

"ایسا کیا سن لیا اماں جی آپ نے جو صبح سویرے جواب طلبی کے لیے آگئی ہیں۔" میں نے حتی الامکان اپنے لہجہ کو تلخ ہونے سے روکا۔

"دیکھو بیٹا لڑائی جھگڑے تو ہر گھر میں ہوجاتے ہیں کون سے میاں بیوی ہیں جو آپس میں نہیں لڑتے احسان اور اس کی بیوی کو ہی دیکھ لو ہر ہفتہ ہی جھگڑتے ہیں پھر صلح بھی ہوجاتی ہے۔" ان کی باندھی جانے والی تمہید نے مجھے سمجھا دیا کہ وہ کیا کہنا چاہتی تھیں۔

"مگر بیٹا اس طرح اتنا برا لفظ کوئی شریف عورت منہ سے نہیں نکالتی" ان کا لہجہ تاسف بھرا تھا۔

"عورت کا تو دوسرا نام ہی صبر و برداشت ہے سب کچھ جھیل کر اپنا گھر آباد کرنا ہی ایک شریف عورت کی نشانی ہے۔"

"اماں ایک بات تو بتائیں۔" میں ان کے سامنے نیچے زمین پر ہی بیٹھ گئی۔

"کیا گھر آباد کرنا صرف ایک عورت کی ذمہ داری ہے۔ کوئی مرد یہ کوشش کیوں نہیں کرتا کہ اس کا گھر آباد رہے کیا شرافت کا لفظ صرف عورت سے منسوب ہے یہ ہی شرافت مرد میں کیوں نہیں ہوتی۔"

"تو بہت جھلی ہے زینب سوچ ذرا اگر فرہاد شریف مرد نہ ہوتا تو تیرے طلاق کے مطالبہ پر تجھے نکال گھر سے باہر نہ کرتا؟"

اپنے تئیں انہوں نے فرہاد کو شریف ظاہر کرنے کی کوشش کی۔

"اور آپا میں تو تمہیں ویسے بھی بہت صبر و شکر کرنے والی سمجھتا ہوں کیوں کہ میں جانتا ہوں کہ فرہاد بھائی کا رویہ تم سے کیسا ہے اور تم پھر بھی ہم سب کی عزت کے لیے اس کے ساتھ زندگی بسر کررہی ہو اب آپا اس عمر میں آکر ہماری عزت کو اس طرح خراب مت کرو۔"

مجھے احسان کے الفاظ سن کر حیرت کے ساتھ ساتھ دکھ بھی ہوا۔ میرے متعلق سب کچھ جان کر بھی مجھ سے امید کی جارہی تھی کہ میں اپنے سے منسوب تمام لوگوں کی عزت کا خیال رکھوں 'سب کو اپنی عزت کی پڑی تھی' میں زندگی کس تکلیف سے گزار رہی ہوں اس کا کسی کو بھی احساس نہ تھا۔

"میری بیٹی بہت سمجھ دار ہے مجھے امید ہے اب یہ کبھی ہمیں شرمندہ نہ کرے گی۔"

میں اس وقت جس ذہنی کش مکش کا شکار تھی اس میں اماں کی بات کا جواب دینا میرے نزدیک قطعی اہم نہ تھا' مگر اب میرا ارادہ دوسروں کی عزت بچانے کے لیے اپنی زندگی خراب کرنے کا بالکل نہ تھا۔

☆ ☆ ☆

"وہ مجھے کبھی طلاق نہیں دے گا۔"

میں نے وجاہت پر یہ بات واضح کرتے ہوئے کہا۔

"پچھلے ایک ماہ میں اس کا رویہ مجھ سے نہایت بدتر ہے 'شاید وہ اس امید میں ہے کہ میں اس سے اور یاسمین آپا سے معافی مانگوں۔ اپنی بہن کی بے عزتی اسے میرے قریب نہیں آنے دیتی میری حیثیت اس گھر میں ایک غیر ضروری اور فالتو شے سے زیادہ کچھ نہیں میں صرف وہاں ایک کونے میں پڑا کاٹھ کباڑ ہوں اور بس۔۔۔"



میں رو رہی تھی شاید اتنے عرصہ میں آج پہلی بار میں نے اپنا ایک ایک دکھ وجاہت کے سامنے کھول دیا' وہ حیرت سے منہ کھولے میری ہر بات سن رہا تھا۔

"وہ بہت ضدی انسان ہے وجاہت اسے جب سے یہ احساس ہوا کہ میں اپنی ضرورت کے لیے ترس رہی ہوں اور مجھے مزید ترسا رہا ہے وہ بہت گھٹیا مرد ہے۔" میں کیا کہنا چاہتی تھی وجاہت سمجھ چکا تھا۔

"میری ماں' میرا بھائی سب یہ کہتے ہیں کہ مجھے جھکنا چاہیے کیونکہ میں عورت ہوں اور عورت کے مقدر میں ہمیشہ جھکنا ہی لکھا ہے' جبکہ مرد تو ایک تناور درخت ہے جو سیدھا کھڑا رہ کر عورت کو چھاؤں ضرور دیتا ہے لیکن اگر اسے جھکانے کی کوشش کی جائے تو وہ ٹوٹ جاتا ہے اور پھر عورت اس کی چھاؤں سے محروم ہوجاتی ہے اب میں اپنی ماں کو کیسے سمجھاؤں کہ فرہاد تو ایک ایسا درخت ہے جس کی چھاؤں بھی صرف دوسروں کے لیے ہے۔"

میں آج وجاہت سے اپنے دل کی ہر بات کہہ دینا چاہتی تھی۔

"میں تمہاری ہر بات سمجھ گیا ہوں زینب 'پھر بھی یہ سوچو کہ بنا طلاق تم مجھ سے نکاح کیسے کروں گی۔" اس کی پریشانی بجا تھی۔

"اس مسئلہ کا بھی میرے پاس ایک حل ہے۔"

فرہاد سے کس طرح نجات حاصل کرنی ہے یہ سب آج سوچ کر ہی میں وجاہت سے ملنے آئی تھی۔

"ہم دونوں یہاں سے بھاگ کر کسی دوسرے شہر چلے جائیں گے پھر میں کورٹ سے خلع لے لوں گی۔" میں طے کرچکی تھی کہ اب مجھے فرہاد کے ساتھ نہیں رہنا۔ میں نے مزید کہا۔

"تمہارے ساتھ بھاگنا ضروری ہے کیونکہ کوئی بھی غیرت مند مرد کسی ایسی عورت کو اپنے ساتھ نہیں رکھ سکتا جو کسی غیر مرد کے ساتھ تنہا دو یا تین دن گزارے اور جب میں ایسا کرلوں گی تو یقین جانو فرہاد مجھ پر لعنت بھیج دے گا۔ تمہارے ساتھ گھر چھوڑنے کے بعد وہ مجھے کبھی قبول نہ کرے گا اور میری ایک درخواست پر مجھے خود طلاق دے دے گا۔"

اب میری ساری پلاننگ وجاہت کی سمجھ میں آگئی۔

"میں تمہارے ساتھ ہوں زینب تم جب کہو ہم یہاں سے حیدر آباد چلے جائیں گے وہاں میرا بھائی رہتا ہے۔"

"مجھ سے ایک وعدہ کرو وجاہت مجھے کبھی بری عورت سمجھ کر تنہا نہ چھوڑنا۔" میرے دل کا خوف لبوں تک آگیا۔

"تم بری عورت نہیں ہو زینب 'تمہیں تو فرہاد جیسے مرد نے برا بننے پر مجبور کردیا۔ کوئی بھی شادی شدہ عورت اگر کسی غیر مرد کے ساتھ محبت کے مراسم استوار کرتی ہے نا تو اس کے پیچھے اس کا اپنا شوہر ہوتا ہے جو اسے ایسا کرنے پر مجبور کرتا ہے' ورنہ شوہر کا بخشا ہوا اعتماد اور محبت کبھی کسی عورت کو بھٹکنے نہیں دیتا۔" اس نے میرے دونوں ہاتھ تھامتے ہوئے مجھے یقین دلایا۔

ایک بات اور وجاہت اب تم کچھ عرصہ فائزہ کے گھر مت آنا اور نہ ہی مجھ سے ملنے کی کوشش کرنا اس وقت تک جب تک میں تمہیں فون کرکے خود نہ بلاؤں' دوسری بات یہ کہ جب تم مجھے لینے آؤ تو یہ بات ذہن میں رکھنا حبیبہ میرے ساتھ ہوگی میں اسے نہیں چھوڑ سکتی۔"

"تم چاہو تو مریم اور جاذبہ کو بھی لے لو مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔" وہ کھلے دل سے بولا۔

"نہیں صرف حبیبہ' وہ دونوں اپنے باپ کے ساتھ رہیں گی میں اسے کسی ذمہ داری سے آزاد چھوڑ کر نہیں جاؤں گی۔"

میں نے سخت لہجہ میں کہا۔

کاش! جس دن میں نے مریم کو مار کر اپنی بھڑاس نکالی تھی اس دن فرہاد مجھے سمجھ جاتا، مجھے منالیتا اور اپنی ضد ختم کردیتا مگر افسوس اس نے ایسا نہ کیا اس کے غصہ اور نفرت نے میرا گھر برباد کردیا۔"

اپنی کہانی سناتے سناتے وہ عورت اس طرح بلک بلک کر رونے لگی کہ سامنے بیٹھی لڑکی کا یکسوئی سے چلتا ہوا قلم رک گیا اسے سمجھ ہی نہیں آیا کہ وہ اس دکھی عورت کو کس طرح تسلی دے۔

"پلیز زینب آپ روئیں مت بلکہ اللہ سے اپنے ہر گناہ کی معافی مانگیں مجھے امید ہے کہ وہ نہ صرف آپ کو معاف کرے گا بلکہ آپ کی زندگی میں بہتری کا کوئی نہ کوئی وسیلہ بھی ضرور پیدا کرے گا۔"

اس لڑکی نے آگے بڑھ کر زینب کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اسے تسلی دینا چاہی۔

"اور آپ کا بہت شکریہ کہ نہ صرف آپ نے مجھ سے ملاقات کی، بلکہ اس قابل بھی سمجھا کہ مجھے اپنے تمام حالات تفصیل سے بتائے، ورنہ مجھے تو پہلے دن ہی یہ کہہ کر منع کردیا گیا تھا کہ آپ کسی سے ملاقات نہیں کرتیں یہاں تک کہ جب سے آپ اس دارالامان آئی ہیں اپنے گھر کے کسی فرد سے بھی نہیں ملیں۔ جب کہ میں آپ کو یہ مشورہ دوں گی کہ پلیز ایک بار آپ اپنے شوہر سے ضرور ملیں کیونکہ جب میں یہاں آئی تھی وہ تب بھی باہر ہی بیٹھے تھے۔ وہ آپ سے ملنا چاہتے ہیں زینب، آپ ایک بار ان سے مل کر تو دیکھیں۔ ہوسکتا ہے آپ کی آئندہ زندگی کے لیے کچھ اچھا راستہ نکل آئے" "میں نے کورٹ میں خلع کے لیے درخواست دے دی ہے اور اب میری اس سے جو بھی ملاقات ہوگی اس حوالے سے عدالت میں ہی ہوگی اس کے علاوہ میں اس شخص سے کوئی بات نہیں کرنا چاہتی۔"

اس لڑکی کی بات ختم ہوتے ہی زینب فرش سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"اور ہاں اگر ممکن ہو تو جو کچھ میں نے تمہیں بتایا ہے اور جو کچھ تم نے اپنے پاس لکھا ہے اس کی ایک کاپی مجھے اس دارالامان میں پہنچا دینا تاکہ میں اپنے سے منسلک لوگوں کو یہ بتا سکوں کہ فرہاد کس طرح کا مرد تھا۔ وہ باتیں جو میں کبھی کسی سے نہ کرسکی لکھے ہوئے مواد کی صورت میں تو انہیں دے سکتی ہوں نا اسی طرح شاید میری ماں میرے اندر کا دکھ جان سکے۔"

اتنا کہہ کر زینب وہاں رکی نہیں بلکہ انتظار گاہ سے باہر نکل گئی اس لڑکی نے جس کا تعلق غالباً" کسی اخبار سے تھا اپنے سامنے پھیلے تمام کاغذات سمیٹے اور اٹھ کھڑی ہوئی۔ اسے یہ جان کر دکھ ہوا کس طرح ہمارے غلط رویے گھروں کی بربادی کا سبب بنتے ہیں اور جب تک گھر مکمل طور پر برباد نہ ہوجائیں وہاں رہنے والے مکینوں کو اس کا احساس بھی نہیں ہوتا۔

وہ باہر نکلی تو فرہاد ابھی بھی اپنی جگہ موجود تھا اس کا دل چاہا وہ ایک پل کو رکے اور فرہاد کے پاس جاکر اسے آئینہ دکھائے کہ دیکھو تمہاری بے اعتنائی، ضد، ہٹ دھرمی اور رشتوں کو اہمیت نہ دینے کی عادت نے کس طرح ایک عورت کو برباد کردیا، مگر اس کا دل ہی نہ چاہا اور خاموشی سے اس کے پاس سے گزرتی ہوئی دارلامان کا بڑا سا گیٹ عبور کرگئی۔

☼ ☼ ☼

فتح محمد اپنی موٹر سائیکل کا پنکچر لگوا رہا تھا جب اچانک اِس کی نگاہ سامنے کالی چادر میں لپٹی اس سرو قد عورت پر پڑی جس کی چادر سے جھانکتی بڑی بڑی کالی آنکھیں دیکھ کر وہ چونکا۔ وہ زینب تھی جو لاکھ خود کو چادر میں چھپائے کھڑی تھی مگر فتح محمد سے نہ چھپ سکتی تھی جس کی تصدیق اس کی گود میں موجود بچی سے باآسانی کی جاسکتی تھی۔

"یہ اس وقت تنہا کہاں جارہی ہے؟" اس کے ذہن میں پہلا خیال یہ ہی آیا۔



جہاں تک اسے یاد پڑتا تھا اتنے سالوں میں اس نے کبھی زینب کو یوں تن تنہا کہیں آتے جاتے نہ دیکھا تھا دل چاہا آگے بڑھ کر پوچھے مگر اس سے قبل کہ اپنے دل میں آئی بات کو وہ عملی جامہ پہناتا ایک دم ہی زینب کے پاس ایک سفید گاڑی آکر رکی جس کی ڈرائیونگ سیٹ پر موجود شخص کا تعلق یقیناً" زینب کی فیملی سے نہیں تھا ورنہ وہ اسے کبھی یہاں سے پک نہ کرتا اپنی چادر سنبھالتی زینب بڑے استحقاق سے فرنٹ سیٹ پر بیٹھ گئی، فراٹے بھرتی گاڑی فتح محمد کے قریب سے گزر گئی۔

جب ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھے شخص کے نقوش اس پر واضح ہوئے اسے محسوس ہوا اس نے پہلے بھی اس شخص کو کہیں دیکھا ہے کہاں اس نے اپنے دماغ پر زور دیا گاڑی ہر لحہ اس سے دور ہوتی جارہی تھی یک دم اس کے ذہن میں جھماکا ہوا۔

گاڑی میں موجود شخص کو اس نے اپنی گلی کی ایک زیر تعمیر بلڈنگ میں دیکھا تھا۔ غالباً" وہ کوئی ٹھیکیدار تھا جس کا نام فی الحال اسے یاد نہ آیا مگر زینب اس شخص کے ساتھ اس طرح تن تنہا کہاں جارہی ہے حیرت کے ساتھ ساتھ اس کے دل میں ایک بے چینی سی ابھر آئی۔ اب وہ جلد از جلد گھر جانا چاہتا تھا تاکہ سادیہ کو بتاسکے کہ آج اس نے زینب کو ایک غیر مرد کے ساتھ گاڑی میں بیٹھ کر جاتے دیکھا ہے۔ وہ سادیہ کو جتانا چاہتا تھا کہ زینب کے بارے میں اس کے خیالات اتنے غلط نہ تھے جتنے آج تک وہ سمجھتی آئی تھی۔

☼ ☼ ☼

"تمہاری ماں کہاں ہے؟"

فرہاد کو کافی دیر ہوگئی تھی گھر آئے ہوئے مگر اسے زینب کہیں دکھائی نہیں دی، کچن کا دروازہ بھی بند تھا باتھ روم بھی خالی پڑا تھا، آخر کچھ دیر انتظار کے بعد اسے نہ چاہتے ہوئے بھی مریم سے سوال کرنا پڑا جو وہیں برآمدے میں بیٹھی ٹی وی دیکھ رہی تھی۔

"وہ حبیبہ کو ڈاکٹر کے پاس لے کر گئی ہیں۔"

مریم کے بتاتے ہی اسے یاد آیا صبح زینب نے ذکر کیا تھا شاید حبیبہ کی طبیعت خراب تھی اور وہ اسے ڈاکٹر کے پاس لے کر جانا چاہتی تھی۔

"مگر میں نے تو شاید اسے ڈاکٹر کی فیس بھی نہیں دی پھر کس طرح وہ ڈاکٹر کے پاس گئی۔" وہ زیر لب بڑبڑایا۔

"بابا مجھے بھوک لگی ہے۔"

جاذبیہ نے اس کا گھٹنا پکڑ کر ہلایا فرہاد نے دیکھا تین بجنے والے تھے جانے ابھی تک زینب واپس کیوں نہیں آئی تھی، وہ اٹھ کر کچن میں آیا چاول اور سالن تیار رکھا تھا برتن میں کھانا نکال کر وہ واپس برآمدے میں آگیا کھانا کھاتے ہی جاذبیہ سو گئی۔

چار بج گئے تھے ابھی تک زینب گھر نہ آئی تھی۔

اسے دکان پر واپس جانا تھا مگر اس کا دل نہ مانا اس طرح بچیوں کو اکیلا چھوڑ کر جانے کو۔

"دروازہ بند کرو مریم میں تمہاری ماں کو دیکھ کر آؤں کس ڈاکٹر کے پاس گئی ہے۔"

باہر نکل کر وہ گلی کے نکڑ پر موجود ڈاکٹر کے کلینک آیا جو اس وقت بند پڑا تھا، پھر وہ مین روڈ والی ڈسپنسری بھی دیکھ آیا زینب کہیں نہ تھی، غصہ کے ساتھ ساتھ اسے بے چینی بھی محسوس ہوئی۔

"ضرور سادیہ کے گھر ہوگی۔"

یہ خیال ذہن میں آتے ہی اس نے گھر جاکر مریم کو سادیہ کی طرف بھیجا جہاں سے وہ مایوس واپس آئی۔

"اماں ان کے گھر بھی نہیں ہیں۔"

اسے لگا شاید زینب ناراض ہو کر اپنے گھر چلی گئی ہے مگر وہ اس طرح بچیوں کو چھوڑ کر نہیں جاسکتی تھی' فرہاد اسے پچھلے کئی ماہ سے مسلسل نظر انداز کر رہا تھا۔ جس کا احساس اس پل ہوتے ہی اسے ہلکا سا تاسف ہوا جس کے زیر اثر اس نے قریب رکھا فون اٹھا کر اپنے سسرال کا نمبر ملایا۔

"زینب تو کافی عرصہ سے ہمارے گھر نہیں آئی کیوں خیریت تو ہے بیٹا کہاں ہے وہ" زینب کے بارے میں استفسار کرتے ہی اماں بی تشویش زدہ لہجہ میں بولیں۔

"پتا نہیں شاید حبیبہ کو ڈاکٹر کے پاس لے کر گئی تھی ابھی تک واپس نہیں آئی۔"

اتنا کہہ کر اس نے فون بند کردیا' رات گئے تک وہ ہر اس جگہ زینب کو ڈھونڈ آیا جہاں سے اسے امید تھی۔ یہاں تک کہ اسفند بھائی کے ساتھ جا کر اس نے شہر کے سارے اسپتال بھی دیکھ لیے مگر زینب ایسی گم ہوئی کہ کسی کو مل کر ہی نہ دی رات کے اس پہر جب پریشانی کے عالم میں پورا خاندان اس کے گھر جمع تھا' مریم کی ایک بات نے اس کے ساتھ ساتھ سب کو چونکا دیا۔

"بابا آپ امی کو فون کریں اور پوچھیں کہ وہ کہاں ہیں۔"

"مگر بیٹا تمہاری امی کے پاس تو فون بھی نہیں ہے پھر بھلا کیسے پتا چلے وہ کہاں ہیں۔" فرہاد کے بجائے فضہ بھابھی نے اسے پیار کرتے ہوئے سمجھایا۔

"امی کے پاس فون ہے آپ انہیں فون کریں۔" وہ بضد تھی فرہاد نے اس کے چہرے پر ایک نظر ڈالی۔

"امی اپنا فون یہاں چھپاتی تھیں۔"

یہ جاذبیہ تھی جس نے اپنی بہن کی بات کی تصدیق کے لیے آگے بڑھ کر الماری کے دونوں پٹ وا کردیے۔ اپنی دونوں بیٹیوں کے اس انکشاف نے فرہاد کو گنگ کردیا وہ تیزی سے آگے بڑھا الماری میں ہاتھ مار کر سارے کپڑے باہر پھینک دیے اور پھر اگلے چند سیکنڈوں میں اس کے ہاتھ میں ایک موبائل فون تھا جو یقیناً" زینب افراتفری میں گھر چھوڑ گئی اس پر گھڑوں پانی پڑ گیا اسے محسوس ہوا جیسے سب کی موجودگی میں وہ ذلیل ہو گیا ہو۔

اسفند بھائی نے آگے بڑھ کر اس کے ہاتھ سے فون لیا' میموری چیک کی اس میں صرف ایک ہی نمبر تھا جو کسی کے نام سے محفوظ نہ تھا انہوں نے فوراً" نمبر ملایا آگے کمپیوٹر کی ریکارڈنگ سن کر یہ واضح ہو گیا کہ مطلوبہ نمبر اس وقت بند تھا۔

☼ ☼ ☼

"میں اپنا فون گھر بھول آئی ہوں۔"

ہائی وے پر پہنچتے ہی اچانک زینب کو یاد آیا اس کا فون تو گھر ہی رہ گیا ہے تو وہ بڑبڑا اٹھی۔

"وجاہت اپنی سم نکال کر پھینک دو اس میں صرف تمہارا ہی نمبر ہے اور اس طرح فرہاد تم تک پہنچ جائے گا جبکہ میں نہیں چاہتی کہ خلع کے کیس سے قبل تم تک پہنچے۔"

وجاہت نے اس کے گھبرائے ہوئے چہرے پر ایک نظر ڈالی اور جیب سے موبائل نکال کر اس کے حوالے کردیا جس میں سے سم نکال کر زینب نے باہر پھینک دی اس طرح اپنی طرف سے اس نے سارا مسئلہ حل کردیا مگر درحقیقت ایسا نہ تھا وجاہت کے نمبر سے اس تک پہنچنا کچھ زیادہ مشکل نہ تھا۔

☼ ☼ ☼

"زینب گھر سے بھاگ گئی ہے۔"



فضہ بھابھی کے اطلاع دیتے ہی صباحت نے نازیہ کو فون ملا کر یہ خبر سنائی۔

"صباحت باجی سالار کہاں ہیں وہ آپ کی طرف آئے تھے۔"

یہ صباحت کی بات کا جواب نہ تھا اسے نازیہ کچھ گھبرائی ہوئی لگی۔

"میرا خیال ہے وہ صمد کے ساتھ ہے اور تم نے شاید میری بات سنی نہیں' میں نے تمہیں بتایا کہ زینب کسی کے ساتھ گھر سے بھاگ گئی ہے۔"

"میں نے آپ کی بات سن کر ہی سالار کا پوچھا کیوں کہ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ سالار کے ساتھ نہ بھاگ گئی ہو۔"

"کیا مطلب۔"

اب حیران ہونے کی باری صباحت کی تھی۔

"جب میں پاکستان میں تھی تو مجھے کئی بار محسوس ہوا کہ ان دونوں کے درمیان کوئی چکر چل رہا ہے' میں نے تو سالار کو اجازت بھی دی تھی کہ وہ زینب سے شادی کرلے۔" زینب کی گمشدگی نے نازیہ کو ہر راز کھولنے پر مجبور کردیا اس کا کیا جانے والا ہر انکشاف صباحت کو حیران کرتا گیا۔

"مگر جانے کیوں وہ نہ مانا اور زینب نامی تلوار مجھ پر اس وقت تک لٹکتی رہی جب تک آپ نے میری گود میں شاہ زین نہ ڈالا پھر شاہ زین کے آتے ہی اس کا رویہ مجھ سے خاصا تبدیل ہو گیا اب اتنے سالوں بعد زینب کا غائب ہونا اس بات کی نشاندہی کر رہا ہے کہ وہ کوئی اچھی عورت ہی نہ تھی۔"

"فضہ بھابھی تو بتا رہی تھیں کہ حبیبہ بھی شاید اسی آدمی کی بیٹی تھی جس کے ساتھ وہ بھاگی ہے اسی لیے تو صرف اس کو ہی لے کر گئی ہے۔"

یہ دنیا تھی اور دنیا کے منہ میں جو آتا ہے وہ بولتی جاتی ہے۔ اسے اس بات سے کوئی مطلب نہیں ہوتا کہ اس کی باتوں میں کتنی سچائی ہے اور کتنا مبالغہ آمیزی کا عنصر ملا ہوا ہے اور ان کی یہ بے سروپا باتیں کہاں تک کسی کو نقصان پہنچاتی ہیں۔

☼ ☼ ☼

"یہ میری بیوی ہے۔" وجاہت نے حیدر آباد اپنے بھائی کے گھر پہنچتے ہی زینب کا پہلا تعارف اپنی بیوی کی حیثیت سے ہی کروایا۔

"آپ نے شادی کرلی اور اتنا عرصہ ہمیں خبر بھی نہ کی خیریت ہے۔"

حبیبہ کو دیکھ کر ان دونوں میاں بیوی کے ذہن میں پہلا خیال یہ ہی آیا کہ وہ وجاہت ہی کی بیٹی ہے جبکہ زینب بالکل خاموش تھی اور صرف ایک دن اور ایک رات ہی انہوں نے وہاں سکون سے گزاری اگلی صبح آنے والے فائزہ کے فون نے ان دونوں کو پریشان کردیا۔

"فرہاد اور اس کے گھر والوں نے زینب کے اغوا کا پرچہ آپ کے خلاف کٹوا دیا ہے کیوں کہ زینب کے موبائل سے آپ کا نمبر مل گیا تھا اور پھر ساویہ کے شوہر نے بھی گواہی دی کہ اس نے زینب کو آپ کی سفید کرولا میں بیٹھ کر جاتے دیکھا ہے۔"

فائزہ خود بھی بہت زیادہ پریشان تھی کیوں کہ پولیس اس کے پاس تفتیش کے لیے آچکی تھی اسے ڈر تھا کہ کہیں کسی بات کی زد میں وہ نہ آجائے جو بھی تھا ان دونوں کی ملاقات فائزہ ہی کے گھر ہوا کرتی تھی۔

"آپ لوگ وہاں سے کہیں اور چلے جائیں بنا نکاح اس طرح ساتھ رہنے کے جرم میں آپ کو سزا ہو سکتی

"ہے۔"

زینب کا کورٹ جا کر خلع کا کیس دائر کرنے کا ارادہ دھرا کا دھرا رہ گیا فی الحال سب سے ضروری تھا کہ خود کو متوقع گرفتاری سے بچایا جائے، لیکن اس سے قبل کہ وہ وہاں سے نکلتے پولیس نے انہیں دھر لیا گرفتاری کے بعد پتا چلا کہ پولیس کو یہاں کا پتا رابعہ نے دیا تھا جسے وجاہت کے زینب کے ساتھ تعلقات بالکل پسند نہیں تھے۔

☼ ☼ ☼

آج اس کی پیشی تھی کمرہ عدالت لوگوں سے کچھا کچھ بھرا ہوا تھا ان میں زیادہ تر وہ لوگ تھے جنہیں کبھی زینب سے رشتہ داری کا شرف حاصل تھا اس نے دیکھا سب سے آگے والی سیٹ پر فضہ بھابھی کے بالکل ساتھ فرہاد سر جھکائے بیٹھا تھا۔ اسے یاد آیا رات جیل پہنچتے ہی اس سے سب سے پہلی ملاقات فرہاد نے ہی کی تھی جو اس کے سامنے کھڑا اس طرح گڑگڑا رہا تھا کہ یاد آتے ہی زینب کے لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ آگئی اسے محسوس ہوا جیسے فرہاد ابھی بھی اس کے سامنے کھڑا کہہ رہا ہے۔

"دیکھو زینب ہم سب کی عزت اسی میں ہے کہ تم صبح کورٹ میں یہ بیان دے دینا کہ تمہیں وجاہت نے اغوا کیا تھا اس طرح تم پر کوئی آنچ نہیں آئے گی اور تم بری ہو جاؤ گی۔"

"اچھا پھر۔" اس کی بات سن کر زینب نے جیسے مزا لیا۔

"پھر میں تمہیں گھر لے جاؤں گا اور کوشش کروں گا آئندہ مجھ سے کوئی ایسی غلطی نہ ہو جو تمہیں اتنا بڑا قدم اٹھانے پر مجبور کر دے۔" وہ منت کرتا ہوا بولا۔

"شکر ہے تم نے اعتراف تو کیا کہ تمہاری غلطیوں نے مجھ سے یہ سب کروایا ہے، مگر فرہاد وقت گزرنے کے بعد یاد آنے والی غلطی پر صرف معافی مانگی جا سکتی ہے کیوں کہ غلطی ہو جانے کے بعد اسے سدھارنا اتنا آسان نہیں جتنا تم نے سمجھ رکھا ہے اب میری اور تمہاری بھلائی اس میں ہے کہ مجھے طلاق دے دو۔"

وہ اب کوئی بات ماننے کو تیار نہ تھی اور فرہاد جب تک وہاں رہا اس کی ہر بات کا زینب نے ایک ہی جواب دیا اور وہ تھا "طلاق" فرہاد کے علاوہ زینب نے کسی بھی فرد سے ملنے سے انکار کر دیا یہاں تک کہ وہ احسان اور اپنی ماں سے بھی نہیں ملنا چاہتی تھی اور اب عدالت میں پیش ہوتے ہی اسے وہ تمام لوگ نظر آئے جو رات جیل میں اس سے ملاقات کرنے پر بضد تھے۔

احسان اماں کے ساتھ ہی بیٹھا تھا اس کی ماں کا چہرہ لٹھے کی طرح سفید تھا جس پر شرمندگی گڑی ہوئی تھی اور سب کا ذمہ دار صرف ایک ہی فرد تھا اور وہ تھا فرہاد۔ زینب نے ایک نفرت بھری نگاہ اس کے چہرے پر ڈالی۔

"مسز زینب فرہاد۔" وکیل نے اسے اپنی جانب متوجہ کرنے کے لیے پکارا۔

"میری عدالت سے درخواست ہے مجھے صرف ام مریم کے نام سے ہی پکارا جائے اس کے علاوہ میری کوئی اور پہچان نہیں کچھ بھی پوچھے بغیر میں یہ واضح کر دوں کہ مجھے کسی نے اغوا نہیں کیا تھا میں اپنی مرضی سے بقائمی ہوش و حواس وجاہت کے ساتھ گئی تھی۔ جس پر مجھے کوئی شرمندگی نہیں ہے۔"

"اس کے باوجود کہ آپ کسی شخص کے نکاح میں تھیں۔"

"یہ صرف نام کا نکاح تھا اس کے علاوہ میرا، سامنے بیٹھے اس شخص سے کوئی تعلق نہیں جس کا گواہ یہ خود ہے۔" چہرے کے ساتھ ساتھ اس کا لہجہ بھی سخت تھا۔

"ویسے بھی وجاہت نے مجھے اکیلی جان کر صرف اپنے گھر میں پناہ دی تھی جس میں اس کا کوئی قصور نہیں محترم جج صاحب مجھے طلاق چاہیے کیوں کہ میں اپنی زندگی خود جینا چاہتی ہوں۔ سمجھوتے والی زندگی نے اب مجھے تھکا

دیا ہے۔"

زینب نے خلع کا کیس عدالت میں دائر کردیا۔ وہ کسی کی کوئی بات سننے اور ماننے کو بالکل تیار نہیں تھی اس کے بیان کے بعد دوسری پیشی میں ہی عدالت نے وجاہت کو بری کردیا۔

"جب تک آپ کے مقدمہ کا فیصلہ نہ ہو آپ اپنی والدہ کے ساتھ جاسکتی ہیں۔"

اسے رہائی کے بعد جیل چھوڑنا تھی جس کے لیے عدالت نے اس کی ماں کا گھر منتخب کیا۔

"لیکن مجھے ان کے ساتھ نہیں جانا۔" اس نے نہایت اطمینان سے انکار کردیا۔

"کیوں۔"

جج نے حیرت سے زینب کی جانب دیکھا۔

"میں اپنا فیصلہ کسی بھی دباؤ کے بغیر چاہتی ہوں۔" اور جج اس کی بات فوراً" ہی سمجھ گیا۔

"ٹھیک ہے آپ کو اختیار ہے آپ جہاں چاہے رہ سکتی ہیں۔"

"میری عدالت سے درخواست ہے کہ مجھے دارالامان بھیج دیا جائے کیوں کہ میرا اس دنیا میں کوئی ایسا سہارا نہیں جہاں جاکر میں رہ سکوں مزید یہ کہ جب تک میں وہاں رہوں کسی کو بھی مجھ سے ملاقات نہ کرنے دی جائے کیوں کہ میں کسی سے نہیں ملنا چاہتی۔"

زینب کی درخواست قبول کرلی گئی اور اسے فوراً" ہی دارالامان بھیج دیا گیا ابھی وہ کمرہ عدالت سے باہر نہ نکلی تھی کہ اس کے راستے میں فرہاد آن کھڑا ہوا ایک عجیب بے بسی اس کے چہرے پر درج تھی۔

"میرے ساتھ چلو زینب تم جو کہوگی وہ ہی ہوگا' مگر خدا کے لیے دارالامان مت جاؤ کیوں کہ تم نہیں جانتی وہ کیسی جگہ ہے۔"

دارالامان سے منسوب کہانیوں نے اسے پریشان کررکھا تھا۔

"وہاں میرے علاوہ اور بھی بہت سی عورتیں رہتی ہیں جو کسی کی بہن اور بیٹیاں ہیں۔" فرہاد کو جواب دے کر وہ آگے بڑھ گئی۔

اور پھر ایک دن دارالامان میں اس سے ملنے سالار آیا جس کے چہرے پر زینب کے لیے دکھ آج بھی موجود تھا۔

"یہ میرا فون نمبر ہے زینب تمہیں جب بھی میری ضرورت ہو پکار لینا میں ہمیشہ تمہیں اپنے ساتھ کھڑا ملوں گا۔" جاتے جاتے وہ اسے اپنا کارڈ دے گیا۔

ایک دن اماں بھی آئیں جو اس کے لیے بے حد پریشان تھیں۔

"نہ اتنی ضد کر زینب مان جا ابھی بھی وقت ہے فرہاد بہت شرمندہ ہے۔ وہ اپنی ہر غلطی کا ازالہ کرنے کو تیار ہے اسے معاف کردے۔ وہ توسب جاننے کے باوجود حبیبہ کو بھی اپنانے کو تیار ہے۔" اماں کی بات سنتے ہی وہ چونکی۔

"آپ کیا کہنا چاہتی ہیں اماں کھل کر کہیں۔"

"دیکھ پتر اب توسب کو پتا لگ گیا ہے کہ حبیبہ وجاہت کی بیٹی ہے تو جانے کب سے فائزہ کے گھر اس سے چھپ کر ملتی تھی۔"

اس کی ماں کی نظریں جھکی ہوئی تھیں۔ زینب بالکل خاموش ہوگئی کیوں کہ وہ ایک جھوٹی بات کی وضاحت دے کر اسے سچا کرنے کے حق میں نہ تھی۔ اسے افسوس ہوا لوگوں نے بنا سوچے سمجھے کتنی من گھڑت باتیں یہاں وہاں پھیلادی تھیں۔

"جب تک خلع کا فیصلہ ہونے کے بعد میں عدت پوری نہ کرلوں تم مجھ سے ملنے یہاں مت آنا۔"

ماں کے جاتے ہی اس نے وجاہت کو فون کرکے دارالامان آنے سے منع کردیا۔



☼ ☼ ☼

وہ گھر آیا تو دروازے کے باہر کھڑی کالی گاڑی دیکھ کر حیران رہ گیا۔

"کرم دین کون آیا ہے؟"

اندر داخل ہوتے ہی اس نے گیٹ پر کھڑے چوکیدار سے سوال کیا۔

"حبیبہ بی بی کے کوئی رشتہ دار ہیں جی ان سے ملنے آئے ہیں۔"

"حبیبہ کے رشتہ دار۔!"

کریم دین کے جواب نے اسے حیران کردیا۔ وہ ڈرائنگ روم کا پردہ ہٹا کر جیسے ہی اندر داخل ہوا سامنے صوفہ پر موجود عمیر لغاری کو دیکھتے ہی ناگواری کی ایک لہر سی اس کے چہرے پر ابھر آئی جبکہ اس کے ساتھ موجود سادہ سی خاتون اسے پہلے بھی کہیں دیکھی ہوئی لگیں۔

"السلام علیکم!" نہ چاہتے ہوئے بھی اسے سلام کرنا پڑا۔ اس نے دیکھا حبیبہ کے علاوہ کمرے میں موجود دیگر افراد کچھ پریشان سے تھے۔

"وعلیکم السلام!" اس خاتون کا انداز خاصا مشفقانہ تھا۔

"تمہیں شاید یاد نہیں شاہ زین یہ میری آنٹی فائزہ ہیں جن سے تم پہلے بھی ایک بار مل چکے ہو۔"

"اوہ۔" حبیبہ کے یاد کراتے ہی وہ انہیں فوراً" پہچان گیا۔

"عمیر لغاری ان ہی کا بیٹا ہے۔"

یہ انکشاف اس لیے خاصا حیران کن تھا کیوں کہ حبیبہ نے ایسا ذکر اس سے پہلے کبھی نہیں کیا تھا۔

"بیٹھ جاؤ شاہ زین۔"

سالار نے اسے کھڑے دیکھ کر اپنے پاس بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ وہ کچھ بے چین سا تھا' وجہ شاید یہ تھی کہ اسے عمیر لغاری کا اس طرح اپنے گھر آنا ذرا اچھا نہیں لگا تھا۔

"یہ لوگ حبیبہ کے رشتہ کے لیے آئے ہیں۔"

"واٹ۔۔۔"

اپنے پاپا کی فراہم کردہ اطلاع سن کر اسے حیرت کا جھٹکا لگا۔ ویسے تو حبیبہ جب سے اس کی زندگی میں آئی تھی اس کا ہر دن ایک نئے انکشاف کا دن ہوتا' مگر ان میں یہ انکشاف بالکل ناقابل یقین تھا۔

"ہاں۔۔۔"

پاپا نے آہستہ سے اس کا ہاتھ دبایا۔

"اور ان کی یہاں آمد حبیبہ کی منشا کے عین مطابق ہے کیوں کہ وہ خود بھی یہ ہی چاہتی ہے۔"

سالار نے اپنے بیٹے سے نگاہیں چراتے ہوئے مکمل وضاحت دی۔

"پھر میں آپ کے جواب کی منتظر رہوں گی۔"

وہ لوگ غالباً" کافی دیر سے آئے ہوئے تھے اسی لیے شاہ زین کے آتے ہی اٹھ کھڑے ہوئے۔ حبیبہ' پاپا اور ماما جب انہیں باہر گیٹ تک چھوڑ کر واپس آئے تو شاہ زین ابھی تک اسی حال میں اپنی جگہ کھڑا تھا۔

"یہ کیا مذاق ہے حبیبہ۔۔۔"

حبیبہ کے اندر داخل ہوتے ہی وہ تیزی سے اس کی جانب بڑھا۔

"تم اچھی طرح جانتی ہو کہ میں تم سے محبت کرتا ہوں اور اس دن سے کررہا ہوں جب میں نے پہلی بار تمہیں

دیکھا تھا پھر یہ لوگ درمیان میں کہاں سے آگئے۔"
اپنے مماپاپا کی وہاں موجودگی وہ قطعی نظرانداز کر بیٹھا۔
"ریلیکس شاہ زین میں تمہیں سب کچھ بتاتی ہوں۔"
اپنے بالوں کو جھٹکا دیتے ہوئے وہ اسے پرانی والی حبیبہ نظر آئی جو اس کے ساتھ لاہور گئی تھی بالکل اجنبی پرغرور اور اپنے خول میں بند حبیبہ۔
"میں جانتی ہوں تم مجھ سے محبت کرتے ہو۔"
دھیمے دھیمے بات کرتے ہوئے وہ مسکرا رہی تھی۔
"اور یہ بات میں اس دن سے جانتی ہوں جس دن میں نے پہلی بار تمہیں دیکھا تھا۔ اور آج بھی مجھے تمہاری محبت سے کوئی انکار نہیں' لیکن افسوس اس بات کا ہے کہ تم سالار انکل کے بیٹے نہیں ورنہ یقین جانو تمہاری محبت میری خوش قسمتی ہوتی۔ دکھ تو صرف یہ ہے کہ تمہارا تعلق اس خاندان سے ہے، جو میری ماں کی بربادی کا ذمہ دار تھا۔ تم میرے سگے چچا کے بیٹے ہو' تم ایشال کے سگے بھائی ہو اور میں کسی بھی صورت اس خاندان سے اپنا کوئی رشتہ باقی رکھنا نہیں چاہتی۔"
"تمہارا دماغ خراب ہوگیا ہے حبیبہ جو بلاوجہ دوسروں کے پیچھے اپنی زندگی برباد کررہی ہو۔ بھول جاؤ کہ ایشال اور اس کے خاندان سے میرا کوئی تعلق ہے۔ صرف یہ یاد رکھو کہ میں شاہ زین سالار ہوں جو تم سے اپنی جان سے بھی زیادہ محبت کرتا ہے۔ نہ کرو حبیبہ میرے ساتھ ایسا' شاید تمہارے بغیر میں مرجاؤں گا۔"
حبیبہ کے چہرے پر نظر آنے والی ضد نے اسے گڑگڑانے پر مجبور کردیا اس سے سالار کو ایسا لگا جیسے اس کے سامنے زینب کھڑی ہو بالکل ایسی ہی ضدی اور خودسر۔ وہ جان چکا تھا کہ اب حبیبہ نے شاہ زین کی کوئی بات نہیں ماننی اپنے بیٹے کی سامنے نظر آنے والی شکست اس سے دیکھی نہ گئی اور وہ کمرے سے باہر نکل گیا۔

☼ ☼ ☼

اس کا مقدمہ عدالت میں چل رہا تھا جب اسے ایک لرزہ خیز خبر نے ہلا دیا۔
فرہاد کو نیند کی حالت میں آنے والا ہارٹ اٹیک جان لیوا ثابت ہوا۔ فرہاد مرگیا۔ اس کی موت کی خبر نے زینب کو لرزا دیا وہ دارالامان کے کمرے میں تنہا پھوٹ پھوٹ کر رو دی جب اس سے ملنے اماں جی آگئیں۔ فرہاد کی بے وقت موت نے انہیں بھی دکھی کردیا تھا۔
"میں کہتی تھی نا زینب وہ تجھ سے بہت محبت کرتا ہے' مگر کچھ مرد شاید اپنی محبت اپنے اندر چھپا کر رکھنا مردانگی سمجھتے ہیں۔ وہ بھی ان ہی مردوں میں سے تھا اسی لیے تیرے طلاق کے مطالبے نے اسے ماردیا۔"
"پتا نہیں اماں میرے مطالبے نے اسے مارا یا دنیا کی بے عزتی کے خوف نے اس کی جان لی۔" وہ ابھی بھی بے اعتبار تھی۔
"نہیں زینب میرا بھائی تم سے بہت محبت کرتا تھا۔"
اماں کے پیچھے روتی ہوئی یاسمین آپا بھی اندر آگئیں۔
"اپنے شوہر کی بے اعتنائی کا بدلہ میں نے ہمیشہ اسے تم سے متنفر کرکے لیا کیوں کہ وہ میری بات پر آنکھیں بند کرکے یقین کرلیتا تھا۔
مگر میں نہ جانتی تھی کہ یہ سب کچھ ہوجائے گا میری چھوٹی چھوٹی غلطیوں نے تم دونوں کو برباد کردیا خدا مجھے معاف کرے۔"



وہ اس وقت رو رہی تھیں جب ان کے رونے کا کوئی فائدہ نہ تھا۔
طلاق یافتہ نہ سہی وہ بیوہ تو ہوئی تھی نا' اس حوالے سے عدت اس کا حق ٹھہری اپنی عدت کی مدت اس نے دارالامان میں ہی رہ کر پوری کرنے کا فیصلہ کیا وہیں اسے پتا چلا کہ اسفند بھائی ساری جائیداد بیچ کر کراچی چلے گئے۔ جاتے ہوئے فضہ بھابھی مریم کو بھی اپنے ساتھ لے گئیں جبکہ جازبہ کو صباحت وہیں لے گئی۔ اس طرح اس کا آشیانہ تنکوں کی طرح بکھر گیا۔ عدت ختم ہوتے ہی اس سے اماں ملنے آئیں تو بے حد کمزور اور بیمار سی لگیں۔
"احسان اپنے بیوی بچوں کے ساتھ سعودیہ جارہا ہے' میں بھی اس کے ساتھ جارہی ہوں۔"
آتے ہی اماں نے زینب کو اطلاع دی وہ خاموشی سے اپنا سر گھٹنوں پر دھرے بیٹھی تھی۔
"یہ میرے گھر کی چابیاں ہیں زینب ہم شاید اسی ہفتہ چلے جائیں تو جب چاہے یہاں سے اپنے گھر جاسکتی ہے۔"
چابیوں کا گچھا اس کے سامنے رکھ کر اماں واپس چلی گئیں۔ زینب نے گھٹنوں پر رکھا اپنا سر اٹھایا اسے ایک مدت چاہیے تھی یہ فیصلہ کرنے میں کہ اس سود و زیاں کے سفر میں اس نے کیا کھویا اور کیا پایا' شاید کچھ حاصل کیے بنا ہی اس نے سب کچھ کھو دیا۔

☼ ☼ ☼

"مجھے معاف کرنا وجاہت میں تم سے شادی نہیں کرسکتی۔"
وجاہت کو سفید دوپٹے میں ملبوس وہ عورت زینب نہ لگی۔ یہ تو کوئی اور ہی عورت تھی جس کی صرف شکل زینب سے ملتی تھی۔
"میں جو ساری زندگی فرہاد کی محبت کے لیے ترستی رہی مرتے مرتے وہ مجھے اپنی محبت کا ایسا احساس دے گیا کہ شاید اب زندگی بھر کوئی محبت اس کی بخشی ہوئی محبت پر حاوی نہیں ہوسکتی۔ جانتے ہو.... جس رات وہ اس دنیا سے گیا اس صبح وہ مجھ سے ملنے آیا تھا اس دن پہلی بار اس نے کہا تھا کہ وہ مجھ سے محبت کرتا ہے اور یہ کہ میرے بنا وہ مر جائے گا' مگر میں نے اس کی کسی بات پر یقین نہ کیا۔ اس کی کہی ہوئی ہر بات کو جھٹلا دیا اس دن وہ میرے سامنے جھک گیا تھا' وہ رو رہا تھا وجاہت۔" زینب کی آواز سرگوشی میں ڈھل گئی۔
"ماں نے صحیح کہا تھا جھکنے والا درخت ٹوٹ جاتا ہے۔"
وجاہت کو لگا ابھی وہ صدمہ کے زیراثر ہے کچھ دنوں میں خود ہی ٹھیک ہوجائے گی' مگر ایسا نہ ہوا۔
"اگر ہوسکے تو مجھے اور حبیبہ کو اماں کے گھر چھوڑ دو اس کی چابیاں میرے پاس ہیں اب ساری زندگی ہم دونوں ماں بیٹیوں نے وہاں ہی گزارنی ہے۔"
وجاہت نے اسے اس کی خواہش کے مطابق وہاں پہنچا دیا جہاں سے نکلتی زینب کو دیکھتے ہی وجاہت کسی زمانے میں اس کے عشق میں گرفتار ہوا تھا پھر جب تک وہ زندہ رہا اس نے اپنا فرض سمجھ کر زینب اور حبیبہ کا خیال رکھا۔ حبیبہ چھ سال کی تھی جب ایک روڈ ایکسیڈنٹ میں ہونے والی وجاہت کی موت نے زینب کی زندگی کا یہ باب بھی ختم کردیا۔ صرف ایک فائزہ تھی جس نے اپنے بھائی کی موت کے بعد بھی زینب سے کوئی تعلق نہ توڑا' زمانے کی مصروفیات نے اسے زینب سے دور ضرور کیا' مگر وہ اسے کبھی بھولی نہیں تھی۔

☼ ☼ ☼

عمیر کے پہلو میں بیٹھی حبیبہ نظر لگ جانے کی حد تک خوب صورت لگ رہی تھی۔
"اللہ اسے ہمیشہ خوش رکھے۔"

اس کے اس فیصلے سے ناخوش مریم نے دل کی گہرائیوں سے بہن کے لیے دعا کی' حالانکہ ان سب کی خواہش تھی کہ حبیبہ عمیر کو ٹھکرا کر شاہ زین سے شادی کرے' مگر اس نے کسی کی بات نہ مانی اور سب کو اس کی ضد کے آگے ہار ماننی پڑی۔

ابھی بھی مریم کو سامنے دیکھتے ہی اس نے اشارے سے اپنے قریب بلایا مریم اسٹیج پر اس کے پاس جا کھڑی ہوئی جب حبیبہ نے اپنے پاس رکھا چھوٹا سا شاپر اٹھا کر اس کی جانب بڑھایا۔

"یہ کیا ہے؟"

مریم نے حیرت سے دریافت کیا اور حبیبہ کے جواب دینے سے قبل ہی شاپر کھول کر اندر جھانکا جہاں ایک چھوٹی سی کتاب رکھی تھی۔ مریم نے اسے باہر نکال لیا کتاب کو پلٹ کر اس کے ٹائٹل پر نظر ڈالی۔

"اک ساگر ہے زندگی" "مصنفہ حبیبہ شاہ" وہ اپنے نام کے ساتھ ہمیشہ وجاہت کی نسبت استعمال کرتی۔

"تم لکھتی بھی ہو۔" مریم کو خوش گوار حیرت ہوئی۔

"نہیں۔"

اس نے اطمینان سے اپنی گردن نفی کے انداز میں ہلائی اور کتاب کا پہلا صفحہ پلٹا۔ "ایک سچی کہانی جس کا مرکزی کردار کوئی اور نہیں بلکہ میری ماں ہے اور اس میں لکھا ہر لفظ ان کا اپنا لفظ ہے جو ان کے ہر دکھ کی عکاسی کر رہا ہے۔" مریم اتنا پڑھتے ہی ہر بات سمجھ گئی۔

"اماں کے باکس میں ان کی فوٹو اسٹیٹ حالت میں ایک کہانی موجود تھی اور مجھ سے انہوں نے التماس کی تھی کہ میں یہ سب کچھ چھپوا دوں تاکہ دنیا کو حقیقت کا علم ہو سکے۔"

حبیبہ نے بھیگی آنکھوں سے مریم پر ہر بات واضح کی۔

اور پھر عمیر کی کوششوں سے ہم اسے کتابی شکل دینے میں کامیاب ہو گئے۔ اب یہ کتاب آپ کے اور جاذبیہ باجی کے لیے ہے' ٹائم نکال کر اسے پوری پڑھیے گا' پھر آپ کو علم ہو گا میں نے شاہ زین کو کیوں ٹھکرایا۔" مریم نے دیکھا ماں کی محبت کا نور حبیبہ کے چہرے پر بکھرا ہوا ہے وہ شرمندہ ہو گئی۔

جانے اس کہانی میں کس کا قصور تھا تیرا یا میرا
سارا رونا صرف انا کا تھا
تو بھی انا پرست تھا
میں بھی انا کی ماری تھی
اور اس انا کے کھیل میں ہم دونوں نے بازی ہاری تھی

کتاب کے دوسرے صفحہ پر موجود ان الفاظ کو پڑھتے ہی مریم کی آنکھیں بھی پانی سے بھر گئیں اس نے کتاب بند کر کے واپس رکھ دی اسے پڑھے بنا بھی وہ جان سکتی تھی کہ اس کی ماں کی زندگی کیسی تھی۔

☆☆ ☆☆